# خواتین ڈائجسٹ


بانی و مدیرِ اعلیٰ ——— محمود ریاض

مدیرہ ——— سادرہ خاتون

مدیر ——— آذر ریاض

نائب مدیرہ ——— رضیہ جمیل

مدیرہ خصوصی ——— امت الصبور
بلقیس بھٹی

نفسیات ——— عدنان

اشتہارات ——— خالد جیلانی

زرِ سالانہ بذریعہ رجسٹری

| | | |
|---|---|---|
| پاکستان (سالانہ) | 700 | روپے |
| ایشیا، افریقہ، یورپ | 6000 | روپے |
| امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا | 7000 | روپے |

خط و کتابت کا پتہ

خواتین ڈائجسٹ

37-اردو بازار کراچی

MEMBER APNS CPNE
رکن آل پاکستان نیوز پیپرز سوسائٹی
رکن کونسل آف پاکستان نیوز پیپرز ایڈیٹرز

نومبر 2015
جلد 43 شمارہ 7
قیمت 60 روپے









خط و کتابت کا پتہ: خواتین ڈائجسٹ، 37 - اردو بازار، کراچی۔

پبلشر آزر ریاض نے ابن حسن پرنٹنگ پریس سے چھپوا کر شائع کیا۔ مقام: بی 91، بلاک W، نارتھ ناظم آباد، کراچی



Phone: 32721777, 32726617, 021-32022494 Fax: 92-21-32766872
Email: info@khawateendigest.com Website www.khawateendigest.com

مُدیرہ

# کہی اَن کہی

نومبر کا شمارہ لیے حاضر ہیں۔

دس سال پہلے اکتوبر میں پاکستان نے ہولناک زلزلے کا سامنا کیا تھا آج دس سال بعد زمین ایک بار پھر لرز اٹھی۔ در و دیوار ہل گئے۔ ہزاروں مکانات تباہ ہوگئے۔ سینکڑوں انسان اپنی جانیں گنوا بیٹھے۔ زلزلے کی تباہ کاریوں سے پاکستان کا بڑا حصہ متاثر ہوا ہے۔

ستاروں پر کمند ڈالنے والا انسان آج بھی قدرتی آفات کے سامنے بے بس نظر آتا ہے۔ قدرت اپنی طاقت منوا ہی لیتی ہے۔ ایک نظام کے تحت چلنے والی کائنات میں انسان کی مداخلت کرۂ ارض کو تہہ و بالا کر رہی ہے۔ ماحولیاتی آلودگی اور زمین کا درجہ حرارت بڑھ رہا ہے اور اس کا نتیجہ ہے آندھیاں، طوفان، سیلاب اور زلزلے۔ یہ سلسلہ اسی طرح جاری رہا تو آنے والا وقت کیسا ہو سکتا ہے، اندازہ لگانا مشکل نہیں۔ یہ انسان کو قدرت کی طرف سے تنبیہ ہے۔

آج وطنِ عزیز مشکل صورت حال سے دوچار ہے۔ زلزلے سے ہزاروں افراد زخمی اور بے گھر ہوگئے ہیں۔ ان لوگوں کو دوائیں، خوراک کے ساتھ ساتھ گرم کپڑوں کی بھی ضرورت ہے کہ موسم شدید سرد ہے۔ بچوں کے لیے دودھ اور دیگر اشیا درکار ہیں۔

اس کٹھن گھڑی میں ان کا ساتھ دیں۔ جس قدر بھی جو بھی ممکن ہو سکے۔ یہ سب ہمارے اپنے ہیں۔ ہماری تھوڑی سی مدد ان کے لیے زندگی بن سکتی ہے۔

پچھلے دنوں بھارت میں ایک مسلمان کو گائے کا گوشت کھانے کے شبہ کی وجہ سے مار دیا گیا۔ اس کا بیس سالہ بیٹا اسپتال میں موت اور زندگی کی کشمکش میں سانس لے رہا ہے۔ یہ حقیقت ان لوگوں کی آنکھیں کھولنے کے لیے کافی ہے۔ جو نظریہ پاکستان کو تسلیم کرنے سے انکاری ہیں۔ ایک بار پھر ثابت ہوگیا ہے کہ ہماری بقا کے لیے پاکستان ناگزیر تھا۔

علامہ اقبال وہ عظیم مفکر، فلسفی اور شاعر جن کی بصیرت نے اس حقیقت کو بھانپا اور پاکستان کا تصور پیش کیا۔ قوم کو خودی کا پیغام دیا۔ سر اٹھا کر جینے کا درس دیا جو رہی خودی تو شاہی نہ رہی تو روسیاہی۔

9 نومبر علامہ اقبال کا یوم پیدائش ہے۔ اللہ تعالیٰ ان کے درجات بلند کرے۔ آمین۔

## نیا ناول،

اس ماہ بھی عفت سحر طاہر کا ناول اختتام کو پہنچ رہا ہے۔ آغاز سے اختتام تک ناول میں قارئین کی دلچسپی برقرار رہی ہماری قارئین کی اکثریت نے اسے پسند کیا۔

آئندہ ناول کس مصنف کا ہوگا۔ اس بار یہ فیصلہ ہماری قارئین کریں گی۔ آپ کس مصنف کا ناول پڑھنا چاہتی ہیں۔ ہمیں خط لکھیں یا فون کر کے بتائیں۔ اکثریت کی رائے کے مطابق ہی فیصلہ کیا جائے گا۔

## اس شمارے میں،

- عمیرہ احمد کا ناول ۔ آبِ حیات، ٭ عفت سحر طاہر کے ناول کی آخری قسط،
- نمل ۔ نمرہ احمد کا مکمل ناول، ٭ شہر آشوب ۔ امت العزیز شہزاد کا مکمل ناول،
- صدف ریحان گیلانی اور ملیحہ صدیقی کے ناولٹ، ٭
- حنا یاسمین، ہاجرہ ریحان، علیقہ محمد بیگ، عمارہ خان، نور فاطمہ اور صدف آصف کے افسانے،
- افسانہ نگار، ناول نگار اقبال بانو سے ملاقات، ٭ حرف سادہ کو دیا اعجاز کا رنگ ۔ مصنفین سے سروے،
- کرن کرن روشنی ۔ احادیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کا سلسلہ، ٭ نفسیاتی ازدواجی الجھنیں اور دیگر مستقل سلسلے شامل ہیں۔

خواتین ڈائجسٹ کا یہ شمارہ آپ کو پسند آیا؟ یہ جاننے کے لیے منتظر ہیں۔ خط ضرور لکھیے گا۔

قرآن پاک زندگی گزارنے کے لیے ایک لائحہ عمل ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی قرآن پاک کی عملی تشریح ہے۔ قرآن اور حدیث دین اسلام کی بنیاد ہیں اور یہ دونوں ایک دوسرے کے لیے لازم و ملزوم کی حیثیت رکھتے ہیں۔ قرآن مجید دین کا اصل ہے اور حدیث شریف اس کی تشریح ہے۔

پوری امت مسلمہ اس پر متفق ہے کہ حدیث کے بغیر اسلامی زندگی نامکمل اور ادھوری ہے' اس لیے ان دونوں کو دین میں حجت اور دلیل قرار دیا گیا۔ اسلام اور قرآن کو سمجھنے کے لیے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کا مطالعہ کرنا اور ان کو سمجھنا بہت ضروری ہے۔

کتب احادیث میں صحاح ستہ یعنی صحیح بخاری' صحیح مسلم' سنن ابوداؤد' سنن نسائی' جامع ترمذی اور موطا مالک کو جو مقام حاصل ہے' وہ کسی سے مخفی نہیں۔

ہم جو احادیث شائع کررہے ہیں' وہ ہم نے ان ہی چھ مستند کتابوں سے لی ہیں۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کے علاوہ ہم اس سلسلے میں صحابہ کرام اور بزرگان دین کے سبق آموز واقعات بھی شائع کریں گے۔

# کرن کرن روشنی

ادارہ

## قرآن مجید پڑھنے کا ثواب

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"قرآن کریم (صحت کے ساتھ) پڑھنے میں ماہر (قیامت کے دن) معزز نیکوکار فرشتوں کے ساتھ ہوگا اور جو شخص اسے اٹک اٹک کر پڑھتا ہے اور اسے پڑھنے میں مشقت ہوتی ہے' اس کے لیے دگنا اجر ہے۔"

**فوائد و مسائل :** 1۔ قرآن کے ماہر سے مراد حافظ اور تجوید کے ساتھ پڑھنے والا قاری یا عالم باعمل ہے۔

2۔ جو شخص تجوید کے ساتھ روانی سے نہیں پڑھ سکتا' اس کے باوجود شوق سے پڑھتا ہے اور پڑھنے میں جو مشقت ہوتی ہے اسے برداشت کرتا ہے' اس کے لیے دگنا ثواب ہے۔ اس میں ان معمر حضرات کے لیے بڑی خوش خبری ہے جن کی زبان موٹی ہو جاتی ہے تو وہ کوشش کے باوجود صحت مخارج اور صفات حروف کا لحاظ رکھ کر الفاظ ادا نہیں کرسکتے' لہٰذا وہ تلاوت ترک نہ کریں بلکہ یہ عمل صالح جاری رکھیں۔

3۔ خلوص نیت کے ساتھ ادا کیا ہوا ناقص عمل بھی اللہ تعالیٰ کو بہت پیارا ہے' جب وہ عمل نقص کے بغیر ادا کرنا ممکن نہ ہو۔

## حافظ و قاری کا درجہ

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"قرآن والے (حافظ یا قاری) سے (قیامت کے دن) جنت میں داخل ہوتے وقت کہا جائے گا "قرآن پڑھتا جا اور (جنت کے درجات میں) چڑھتا جا"۔ وہ پڑھتا جائے گا اور ہر آیت کے ساتھ ایک ایک درجہ بلند ہوتا چلا جائے گا حتیٰ کہ اسے جو آخری آیت یاد ہے' وہ بھی پڑھ لے۔"

**فوائد و مسائل : 1** ۔اس سے قرآن مجید کے حافظ اور کثرت سے اس کی تلاوت کرنے والے کی فضیلت کا اظہار ہوتا ہے۔

2 اگر پورا قرآن مجید یاد نہ ہو تو بھی جتنا یاد ہے اس کے مطابق درجات بلند ہوں گے۔

3 ۔اس حدیث میں تلاوت اور حفظ قرآن کی ترغیب ہے۔

## قرآن کی گواہی

حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ نے فرمایا "قیامت کے دن قرآن مجید ایسے مرد کی شکل میں آئے گا جس کا رنگ اڑا ہوا ہو اور کہے گا میں وہی ہوں جس نے تجھے رات کو بیدار رکھا اور دن کو پیاسا رکھا۔

**فوائد و مسائل : 1** ۔شاحب سے مراد وہ انسان ہے جس کا رنگ بیماری کی وجہ سے یا سخت محنت اور تھکاوٹ کی وجہ سے تبدیل ہو گیا ہو۔

2 ۔اس کی وجہ یہ ہو سکتی ہے کہ جس طرح قرآن پڑھنے والا تہجد میں تلاوت کی محنت اور تھکاوٹ برداشت کرتا تھا' قرآن کو بھی اسی شکل میں ظاہر کیا جائے گا اور یہ مطلب بھی ہو سکتا ہے کہ جس طرح قرآن کی تلاوت اور قیام کی وجہ سے آدمی کا رنگ بدل جاتا تھا' اسی طرح قرآن بھی انتہائی بھاگ دوڑ کرے گا کہ مومن کو زیادہ سے زیادہ بلند درجہ مل سکے اور اس بھاگ دوڑ کا اثر اس کی ظاہری صورت میں نظر آئے گا۔ واللہ اعلم۔

## تلاوت کا اجر و ثواب

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"کیا تم میں سے کسی کو یہ بات پسند ہے کہ جب وہ گھر جائے تو اسے گھر میں تین بڑی بڑی موٹی تازی حاملہ اونٹنیاں ملیں؟"

ہم نے کہا جی ہاں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "اگر کوئی نماز میں تین آیتیں پڑھ لے تو وہ اس کے لیے تین بڑی بڑی موٹی تازی حاملہ اونٹنیوں سے بہتر ہیں۔"

**فوائد و مسائل : 1** ۔قرآن مجید کی تلاوت کا فائدہ اتنا زیادہ ہے کہ دنیا کی بڑی سے بڑی دولت اس کے مقابلے میں ہیچ ہے۔

2 ۔حاملہ اونٹنیوں کا ذکر اس لیے فرمایا کہ اس دور میں عربوں کے نزدیک یہ سب سے عمدہ اور قیمتی مال تھا۔

3 ۔نماز میں تلاوت کا ثواب نماز کے علاوہ تلاوت سے زیادہ ہے۔

## قرآن کی مثال

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"قرآن کی مثال گھٹنا بندھے ہوئے اونٹوں کی سی ہے۔ اگر مالک ان کے بندھنوں کے ذریعے سے ان کی حفاظت کرے گا تو انہیں اپنے قابو میں رکھے گا اور اگر ان کے بندھن کھول دے گا تو وہ بھاگ جائیں گے۔"

**فوائد و مسائل : 1** ۔اونٹ کو بٹھا کر رسی سے اس کا گھٹنا باندھ دیا جاتا ہے۔ اس رسی کو عقال کہتے ہیں۔ اس کی وجہ سے اونٹ بھاگ نہیں سکتا۔ قرآن مجید یاد کرنے کے بعد اسے پڑھتے رہنا چاہیے تاکہ یاد رہے۔ اگر پابندی سے تلاوت نہ کی جائے تو حفظ کیا ہوا قرآن بھول جاتا ہے۔

2 ۔اگر تلاوت فرض اور نفل نمازوں میں' خصوصاً" نماز تہجد میں ہو تو برکات کا حصول زیادہ ہوتا ہے۔

## سورۂ فاتحہ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' انہوں نے فرمایا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا' آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرما رہے تھے "اللہ عزوجل فرماتا ہے میں نے نماز کو اپنے اور اپنے بندے کے درمیان آدھا آدھا تقسیم کر لیا ہے۔ وہ آدھی میرے لیے ہے اور آدھی میرے بندے کے

لیے۔ اور میرے بندے کو وہ ملے گا جو وہ مانگتا ہے۔"
انہوں نے کہا اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔
"پڑھو! بندہ کہتا ہے۔ "الحمد للہ رب العالمین" سب تعریفیں جہانوں کے مالک اور پالنے والے کے لیے ہیں۔ تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ میرے بندے نے میری تعریف کی اور میرے بندے کو وہ ملے گا جو وہ مانگے۔ بندہ کہتا ہے۔
"الرحمٰن الرحیم" "بہت مہربان' نہایت رحم کرنے والا۔ تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے میرے بندے نے میری ثنا کی اور میرے بندے کو وہ ملے گا جو وہ مانگے۔ بندہ کہتا ہے "مالک یوم الدین" جزا کے دن کا مالک ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ میرے بندے نے میری عظمت بیان کی۔ یہ (سب تعریف) میرے لیے ہے اور یہ آیت میرے درمیان اور میرے بندے کے درمیان نصف نصف ہے۔ (یعنی جب) بندہ کہتا ہے "ایاک نعبدو ایاک نستعین" "ہم صرف تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور صرف تجھ ہی سے مدد مانگتے ہیں۔ تو یہ میرے اور بندے کے درمیان نصف نصف ہے اور میرے بندے کو وہ ملے گا جو اس نے مانگا۔ اور سورہ کی (باقی) آخری آیات میرے بندے کے لیے ہیں۔ (پھر) بندہ کہتا ہے۔" ہمیں سیدھا راستہ دکھا' ان لوگوں کا راستہ جن پر تو نے انعام کیا' جن پر تیرا غضب نہیں ہوا اور نہ وہ گمراہ ہوئے۔" (اللہ تعالیٰ فرماتا ہے) یہ میرے بندے کا حصہ ہے اور میرے بندے کو وہ ملے گا جو اس نے مانگا۔"

**فوائد و مسائل :** 1 ۔ سورۂ فاتحہ سب سے عظیم سورت ہے۔
اللہ تعالیٰ نے اس سورت کو "نماز" فرمایا ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کی تلاوت نماز کا رکن ہے۔

2 ۔ اس حدیث سے استدلال کیا گیا ہے کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سورۂ فاتحہ کی آیت نہیں۔ لیکن یہ استدلال درست نہیں کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک صحیح حدیث میں اس بات کی قطعی طور پر صراحت اور وضاحت موجود ہے کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سورۂ فاتحہ کی ایک مستقل آیت ہے۔
امیر المومنین فی الحدیث سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔
"یعنی جب تم سورۂ فاتحہ پڑھو تو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھا کرو کیونکہ یہ (سورت فاتحہ) ام القرآن' ام الکتاب اور السبع المثانی ہے اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اس (سورہ فاتحہ) کی ایک آیت ہے۔
3 ۔ دوسری سورتوں کے شروع میں جو بسم اللہ ہے وہ سورتوں کا جزو نہیں' تاہم یہ بھی اللہ کی طرف سے نازل ہونے والی آیت ہے اور سورہ توبہ کے سوا ہر سورت کے ساتھ نازل ہوئی ہے' اس لیے ہر سورت کے شروع میں بسم اللہ پڑھنا ضروری ہے۔
4 ۔ جہری نماز میں سورت کے ساتھ بسم اللہ بلند آواز سے پڑھنا بھی جائز ہے' تاہم آہستہ پڑھنا راجح ہے۔
5 ۔ اللہ کی حمد و ثنا بھی ایک لحاظ سے دعا ہے کیونکہ اللہ کی تعریف سے مقصود اس کی رضا اور قرب کا حصول ہوتا ہے اور حمد و ثنا کرنے والے کو یہ مقصود حاصل ہو جاتا ہے۔
نمازی کو اگرچہ اسلام کے ذریعے ہدایت حاصل ہو چکی ہے۔ اس کے باوجود انسان کو زندگی میں ہر قدم پر اللہ کی رہنمائی اور توفیق کی ضرورت ہوتی ہے' اس لیے ضروری ہے کہ بندہ نماز میں سورۂ فاتحہ کے ذریعے اللہ سے ہدایت کی درخواست کرتا رہے۔ واللہ اعلم۔

## سب سے بڑی سورت

حضرت ابو سعید بن معلیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا۔ "کیا میں مسجد سے نکلنے سے پہلے تجھ کو قرآن مجید کی سب سے بڑی سورت نہ سکھاؤں؟" (اس کے بعد جب) نبی صلی اللہ علیہ وسلم مسجد سے باہر تشریف

لے جانے لگے تو میں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو یاد دہانی کرائی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"الحمد للہ رب العالمین۔ یہی سبع مثانی (سات بار بار دہرائی جانے والی آیت) ہیں اور یہی قرآن عظیم ہے' جو مجھے دیا گیا ہے۔"

**فوائد و مسائل :** 1۔ اس حدیث میں قرآن مجید کی اس آیت کی طرف اشارہ ہے۔ "یقیناً" ہم نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو بار بار دہرائی جانے والی سات آیات اور قرآن عظیم عطا فرمایا ہے۔"

2۔ "سورۂ فاتحہ کو "سبع مثانی" اس لیے فرمایا گیا ہے کہ یہ ہر نماز کی ہر رکعت میں پڑھی جاتی ہے۔

3۔ سورۂ فاتحہ کو "قرآن عظیم" کا نام اس لیے دیا گیا ہے کہ یہ قرآن مجید کے تمام مضامین کا خلاصہ ہے' یعنی اس میں عقیدہ توحید' عملی توحید' یعنی صرف اللہ کی عبادت اور صرف اس سے مدد مانگنا' اس کی صفات' عقیدہ آخرت' وعدہ وعید' گزشتہ انبیاء اور ان کی امتوں کے نیک اور نافرمان افراد کے واقعات سے عبرت اور اس سے ہدایت کی درخواست جیسے اہم مضامین موجود ہیں۔

## شفاعت

"حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"قرآن مجید میں ایک سورت ہے جس کی تیس آیتیں ہیں۔ اس نے اپنے پڑھنے والے کی شفاعت کی۔" حتیٰ کہ اس کی مغفرت ہو گئی۔ (وہ سورت ہے) تبارک الذی بیدہ الملک۔

**فوائد و مسائل :**

1۔ "شفاعت کی" یعنی قیامت کے دن شفاعت کرے گی۔

2۔ قیامت کے دن اعمال محسوس صورت میں سامنے آئیں گے۔

3۔ قیامت کو نیک اعمال بھی شفاعت کریں گے۔

4۔ قرآن مجید کی تلاوت ایمان کے ساتھ اور خلوص نیت سے ہو تو مغفرت کا باعث ہے۔

## تہائی قرآن

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"قل ھو اللہ احد" (سورہ اخلاص) تہائی قرآن کے (تیسرے حصے کے) برابر ہے۔"

**فوائد و مسائل :**

1۔ سورہ اخلاص کا ثواب ایک تہائی قرآن کے برابر ہے۔

2۔ اس کی عظمت کی وجہ یہ ہے کہ اس میں توحید کا بیان ہے۔

3۔ اللہ تعالیٰ کو توحید سے محبت اور شرک سے انتہائی نفرت ہے۔

## اللہ کے ذکر کی فضیلت

حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"کیا میں تمہیں ایسا عمل نہ بتاؤں جو تمہارے اعمال میں سب سے بہتر' تمہارے بادشاہ (اللہ تعالیٰ) کو سب سے زیادہ پسند' تمہارے درجات کو سب سے زیادہ بلند کرنے والا اور تمہارے لیے سونا اور چاندی (اللہ کی راہ میں) دینے سے بہتر اور اس بات سے بھی بہتر ہے کہ تم اپنے دشمن کا مقابلہ کرو اور ان کی گردنیں کاٹو اور وہ تمہاری گردنیں کاٹیں؟"

صحابہ نے کہا۔ "اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم! وہ کیا ہے؟"

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ "اللہ کا ذکر۔"

## اللہ کی رحمت

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ اور حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"جو لوگ بھی اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنے بیٹھتے ہیں' انہیں فرشتے گھیر لیتے ہیں اور ان پر رحمت چھا جاتی ہے اور ان پر سکینت نازل ہوتی ہے اور اللہ تعالیٰ ان کا ذکر ان (فرشتوں) میں فرماتا ہے' جو اس کے پاس ہوتے ہیں۔"

**فوائد و مسائل :**

1۔ ذکر کے لیے بیٹھنے والوں سے مراد مسنون انداز سے ذکر کرنے والے ہیں' مثلاً "نماز سے فارغ ہو کر مسنون اذکار میں مشغول افراد یا وعظ و درس قرآن و حدیث کی مجلس یا آپس میں اللہ کی نعمتوں کا ذکر تاکہ دل میں شکر کا جذبہ پیدا ہو۔

2۔ خود ساختہ الفاظ کے ساتھ' خود ساختہ طریقوں سے ذکر کرنا خلاف سنت ہے۔ جیسے روشنیاں بجھا کر اجتماعی طور پر ذکر کرنا' بالخصوص الفاظ کی ضربیں لگانا' یا ایسی دعاؤں کو اہمیت دینا جو نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول نہیں' مثلاً "درود تاج' درود ماہی' ہفت ہیکل' شش قفل وغیرہ۔ ایسی چیزوں سے ثواب کے بجائے گناہ کا اندیشہ ہے۔

3۔ فرشتے نیکی کی مجلس میں شریک ہوتے ہیں۔

4۔ سکینت سے مراد دل میں اطمینان و سکون اور خوشی کی خاص کیفیت ہے' جو ذکر کے نتیجے میں حاصل ہوتی ہے۔

5۔ فرشتوں میں ذکر فرمانے کا مقصد اس عمل پر خوشنودی کا اظہار ہے۔

## اللہ تعالیٰ کی قربت

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "میں اپنے بندے کے ساتھ ہوتا ہوں' جب وہ میرا ذکر کرتا ہے اور اس کے ہونٹ میرے ذکر کے ساتھ حرکت کرتے ہیں۔"

**فوائد و مسائل :**

1۔ اللہ تعالیٰ کی عام معیت تو ہر مخلوق کے ساتھ ہے کیونکہ وہ اپنے علم اور قدرت کے لحاظ سے ہر ایک کے ساتھ ہے۔ ایک معیت مدد اور نصرت کی ہوتی ہے' جو اس کی راہ میں جدوجہد یا جنگ کرنے والوں کو حاصل ہوتی ہے۔ یہ بھی ایسی ہی معیت ہے جو ذکر کرنے والوں کو حاصل ہوتی ہے' اس کا مقصد خوشنودی کا اظہار ہے۔

2۔ اللہ تعالیٰ ذاتی طور پر ہر جگہ موجود نہیں بلکہ آسمانوں پر عرش عظیم کے اوپر ہے جیسا کہ قرآن و حدیث کی صریح نصوص سے ثابت ہے۔ فرمان باری تعالیٰ ہے۔ الرحمٰن علی العرش استویٰ (طہٰ۔20)

3۔ اللہ کا ذکر بہت بڑی نیکی ہے۔

## بخل سے اللہ کی پناہ مانگنا

سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے حوالے سے بیان کرتے تھے کہ "اے اللہ! میں تیری پناہ مانگتا ہوں بخل سے' میں تیری پناہ مانگتا ہوں بزدلی سے' میں تیری پناہ مانگتا ہوں اس سے کہ ناکارہ عمر میں پہنچا دیا جاؤں' میں تیری پناہ مانگتا ہوں دنیا کی آزمائش سے اور میں تیری پناہ مانگتا ہوں قبر کے عذاب سے۔"

## دعا سے وبا اور پریشانی دور ہو جاتی ہے

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"اے اللہ! ہمارے دل میں مدینہ کی ایسی ہی محبت پیدا کر دے جیسی تو نے مکہ کی محبت ہمارے دل میں پیدا کی ہے بلکہ اس سے بھی زیادہ اور اس کے بخار کو جحفہ میں منتقل کر دے۔ اے اللہ! ہمارے لیے ہمارے مد اور صاع میں برکت عطا فرما۔"

# دو والے حوالات ہمیں پڑھوا دو بانگِ درا

انشاء جی

جنگ میں گزشتہ ہفتے ہمارے عزیز دوست جمیل الدین عالی (دوہوں والے ' تماشا مرے آگے والے) نے اپنے ناطقہ کو سربہ گریباں کرتے ہوئے ایسا رقت انگیز کالم لکھا ہے کہ جدھر جائیے خلقت زارو قطار رو رہی ہے۔ سارا شہر دیوار گریہ بنا ہوا ہے۔ لیاری کی جھگیاں بہہ گئی ہیں اور محرم کی مجلسیں ماند پڑ گئی ہیں۔ ہم دوسروں کو کیا کہیں' ہمارا اپنا یہ حال ہے کہ یہ مضمون ہم لکھ نہیں رہے۔ ایک کرم فرما کو لکھوا رہے ہیں کیونکہ ہمارے ہاتھ خالی نہیں۔ ایک تولیہ اس ہاتھ میں ہے' ایک اس میں۔ بولتے جاتے ہیں اور اپنی اشک شوئی کرتے جاتے ہیں۔ ہم دو آبے کے رہنے والے ہیں 'لیکن ایسا دو آبہ نہ دیکھا تھا۔

اس میں کچھ تاثیر موضوع کی بھی ہے۔ ان کا یہ کالم علامہ اقبال مرحوم کے بارے میں ہے اور خود علامہ مرحوم کے متعلق سب ہی وقائع نگار متفق ہیں کہ بات بات پر رو دیا کرتے تھے۔ جہاں قوم کا نام آیا' ان کی آنکھوں سے اشکوں کا چشمہ رواں ہوا۔ عالی صاحب کا کالم 'جواب' کے ذرا دھندلا دھندلا چھپا ہے' اس کی وجہ بھی مشین کی خرابی نہیں' لکھنے والا کاتب بھی صاحب دل تھا۔ اس کے آنسو لکھتے میں کاغذ پر ٹپکتے گئے اور سیاہی پھیلتی گئی۔ مشین مین نے اسے درست کرنے کی کوشش کی 'لیکن وہ بھی پڑھا لکھا تھا۔ قوم کا درد دل میں رکھتا تھا۔ سیاہی کو مزید پھیکا کرنے میں کچھ حصہ اس کا بھی سمجھیے۔

"عالی صاحب پہلے سیدھا سیدھا کالم لکھا کرتے تھے۔ مطلب اخذ کرنے کا کام قارئین پر چھوڑ دیتے تھے 'لیکن پڑھنے والوں نے کہا کہ جناب آج کل اتنی فرصت کسے کہ پڑھے بھی اور اس کا مطلب بھی سوچے۔ آج کل تو کالجوں' یونیورسٹیوں تک میں تعلیم خلاصوں کے ذریعے اور امتحان گیس پیپروں کی مدد سے دیے جاتے ہیں۔ آپ بھی اپنی بات کا خلاصہ آخر میں ایک دو تین نمبر ڈال کر لکھ دیا کیجیے۔ آخر حکایات لقمان والے لقمان اور گلستان سعدی والے سعدی بھی تو یہی کیا کرتے تھے۔ آج تک کسی نے اعتراض نہ کیا۔ قارئین پر کند ذہنی کا گمان کیا جا رہا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اب کے عالی صاحب نے اپنے کالم کے آخر میں ضروری نکات مفید مشوروں کی صورت میں رقم کر دیے اور یہ کام ایسا ہے کہ اس میں ان کا حریف کوئی نہیں۔ ان کی جو سانس آتی ہے اور جاتی ہے' مفت مشوروں سے خالی نہیں ہوتی۔ گھوڑے پر سوار مولوی صاحب کی طرح مشورہ دیا اور آگے چل دیے۔ ہم نے کئی بار عرض بھی کیا کہ رک کر دیکھ لیا کیجیے۔ آپ کے مشورے کا نتیجہ کیا ہوا' کیا گل کھلا 'لیکن

دریا کو اپنی موج کی طغیانیوں سے کام
کشتی کسی کی پار ہو یا درمیاں رہے

☼ ☼ ☼

کراچی کے یوم اقبال کی عدیم المثال کامیابی سے خوش ہو کر انہوں نے مشورہ دیا ہے کہ جس طرح آج کل بینکوں والے آئے دن قصبوں اور قریوں میں ایک دوسرے کی ضد میں شاخیں کھول رہے ہیں۔ خواہ وہاں کوئی اکاؤنٹ کھولنے والا ہو یا نہ ہو' اسی طرح آئندہ یوم اقبال کی بھی شاخیں قائم کی جائیں۔ یعنی آئندہ یوم اقبال ہر ڈویژن' ہر ضلع' ہر تحصیل' ہر تھانے اور ہر گاؤں میں منایا جائے۔ اس سے قطع نظر کہ وہاں اقبال کو جاننے اور سمجھنے والا کوئی ہے کہ





نہیں۔ یوم وغیرہ رضا کارانہ طور پر منانے کی عملی دقتوں سے واقف ہونے کی وجہ سے انہوں نے فرمایا ہے کہ یوم اقبال منانا ہر مقامی حاکم کا ایک غیر سرکاری فرض قرار دے دیا جائے۔ بس اتنا سا سرکاری مراسلہ جاری کر دیا جائے کہ مقامی حکام تقریبات اقبال کی ہمت افزائی کریں پھر دیکھیے خدا کیا کرتا ہے۔

☼ ☼ ☼

یہ بات ہمارے بھی تجربے میں آئی ہے' جہاں کوئی کمشنر یا ڈپٹی کمشنر ادب سے دلچسپی رکھنے والا آیا' سارا ضلع اشعار اور استعاروں میں باتیں کرنے لگا' بنیادی جمہوریتوں والے بھی غزلیں کہنا اور رسالے نکالنا شروع کر دیتے ہیں۔ ہر روز کسی نہ کسی کا یوم ہے۔ چونکہ سال میں صرف تین سو پینسٹھ دن ہوتے ہیں' لہٰذا بعض شاعروں اور ادیبوں کے نام قلم زد بھی کرنے پڑتے ہیں کیونکہ ایک دن میں ایک سے زیادہ آدمیوں کا یوم منانا کچھ بھلا نہیں لگتا۔ ایک ضلع میں ہم ایک کام سے گئے۔ دیکھا کہ ایک گاؤں میں جھنڈیاں لگی ہیں اور لوگ دیگیں پکا رہے ہیں۔

ہم نے کہا کہ ''کسی کی شادی یا عرس ہے' کیا ہے؟''
معلوم ہوا۔ ''نہیں' حضرت ملنگ گڑگانوی کا یوم ہے۔''

ایک صاحب کو جو پیش پیش تھے' ہم نے روک کر پوچھا کہ ''یہ کون صاحب تھے۔ کیونکہ ہم گڑگاؤں میں رہے ہیں' ان کا نام نہیں سنا۔''

کہنے لگے۔ ''سنا تو ہم نے بھی نہیں' لیکن اوپر سے حکم آیا ہے۔ سنا ہے ڈپٹی کمشنر صاحب کی بیگم کے ماموں تھے۔ کلام ان کا چھپا نہیں۔ رسالوں والے متعصب تھے۔ چھاپتے ہی نہ تھے۔ ورنہ شاعر سنا ہے اچھے تھے۔ آج ہم ان کی یاد تازہ کریں گے۔ قوالوں سے ان کی غزلیں گوائی جائیں گی اور جو چندہ گاؤں والوں نے تھانیدار صاحب کو ''رضا کارانہ'' طور پر دیا ہے' اس سے ملنگ مرحوم کا دیوان چھپایا جائے گا۔''

☼ ☼ ☼

اندریں حالات ہماری سفارش یہ ہے کہ اگر ادب کی ترقی مطلوب ہے تو آئندہ کسی کو حاکم ضلع مقرر کرتے ہوئے دیکھ لیا جائے کہ آیا شاعر ہے۔ کہیں نرا سی ایس پی تو نہیں۔ یہ ہو جائے تو دیکھیے 'ادب میں کیسی بہار آتی ہے۔ سب لوگ کھیتی باڑی' آب پاشی وغیرہ چھوڑ کر یوم منانے میں لگ جائیں گے۔

آنے والے دور کی دھندلی سی ایک تصویر یہ ہے کہ ضلع مرادپور میں نیا ڈی سی چارج لیتا ہے۔ فوراً" اہل معاملہ سراغ لگائیں گے کہ آئندہ لائحہ عمل کیا ہو۔

اگر موصوف گھوڑوں کے شوقین ہیں تو گھوڑوں اور مویشیوں کا میلہ کیا جائے اور میونسپلٹی سے ریس کورس قائم کرنے کے لیے جگہ الاٹ کرائی جائے۔

اگر مزاج میں تصوف ہے تو عرس کیے جائیں اور داڑھیاں رکھی جائیں۔

اگر شاعر ہیں تو فوراً" مشاعرہ ہونا چاہیے۔ اگر نمازی ہیں تو نماز سیکھی جائے۔ کیا عجب کبھی پڑھنی پڑ جائے' آخر پتا چلتا ہے کہ حضرت آفتاب اکبر آبادی کا شاگرد ہے۔ سب ہی اپنا قبلہ راست کر لیتے ہیں' لیکن جونہی حضرت کا تبادلہ ہوا' ہم نے یہ دیکھا کہ دوسرے ہی روز بزم ادب کے دفتر میں کھلی بنولوں کی دکان کھل گئی۔

☼ ☼ ☼

ہفت روزہ آفتاب عالمتاب کے دفتر میں کورے لٹھے کا ڈپو قائم کیا گیا کیونکہ تحقیق کرنے والوں نے تحقیق کر لیا کہ نیا ڈی سی شاعری کو پسند نہیں کرتا۔ تھانے میں شعر کہنے والوں کی فائل کھلوا دیتا ہے۔

☼ ☼ ☼

خیر اقبال تو قومی شاعر ہے۔ تصور پاکستان کا خالق ہے' تاہم یہ بعید از امکان نہیں کہ گاؤں کی یونین کونسل میں سرکلر پہنچے کہ اب کے یوم اقبال منایا جائے تو اس قسم کی گفتگو ہو۔

"اے یہ کیہڑا اقبال بھئی؟"

"ڈاکٹر اقبال"

"کون ڈاکٹر اقبال؟"

" ڈاکٹر اقبال نہیں جانتے۔ حکیم الامت ڈاکٹر اقبال۔"

"یہ ڈی سی صاحب ہیں یا سول سرجن جو ڈاکٹروں' حکیموں کے دن منائے جانے لگے۔ یہ کیا لگتے ہیں ڈی سی صاحب کے؟"

"کچھ بھی نہیں لگتے۔ شاعر تھے۔ بہت بڑے' 1938ء میں مر گئے۔"

"مر گئے تو پھر یوم منانے کی کیا ضرورت ہے۔ کیوں اتنا خرچا کیا جائے۔ جب کہ وہ ڈی سی صاحب کے رشتہ دار بھی نہ تھے۔ کہاں کے رہنے والے تھے؟"

"سیالکوٹ کے۔"

"سیالکوٹ کے....؟ پھر تو کچھ کرنا ہی پڑے گا۔ ہماری بیگم سیالکوٹ ہی کی ہیں۔ یہ بھی ضرور کوئی تگڑے آدمی ہوں گے۔"

☼ ☼ ☼

بعد ازاں رپورٹیں طلب کی جائیں گی۔ کس کس گاؤں میں یوم اقبال منایا گیا' کہاں نہیں۔ کوئی ہزار عذر کرے کہ جناب کوئی قوال ہی خالی نہیں ملا۔ ہم یوم اقبال کیسے مناتے۔ کوئی عذر مسموع نہ ہو گا۔ تھانے والا باندھ کے لے جائے گا کہ بدمعاش! یوم اقبال نہیں مناتے۔ ڈی سی صاحب کے حکم کی سرتابی کرتے ہو۔ دو جی اسے حوالات میں' پڑھوا دو اسے بانگ درا۔ صبح خود ہی بانگ دیتا ملے گا کہ حضور غلطی ہوئی' بال بچوں والا ہوں' آج ہی جا کے مناتا ہوں یوم اقبال۔



معروف افسانہ نگار/ناول نگار

# اقبال بانو سے ملاقات

شاہین رشید

صلاحیتیں تو خداداد ہی ہوتی ہیں مگر کچھ صلاحیتیں ایسی ہوتی ہیں جن کو پالش کیا جاتا ہے تو وہ مزید نکھر کر سامنے آتی ہیں اور کچھ ایسی ہوتی ہیں جنہیں پالش کرنے کی ضرورت ہی نہیں پڑتی۔ جیسے شاعری کی صلاحیت اور لکھنے کی صلاحیت۔ تخلیقی صلاحیت اللہ کسی کسی کو ہی عطا کرتا ہے۔ ڈرامے' افسانے' ناولز لکھنا اور شاعری کرنا واقعی کمال کی بات ہے۔

اقبال بانو کا نام قاری بہنوں کے لیے کسی تعارف کا محتاج نہیں' ایک عرصے سے لکھ رہی ہیں اور بہت خوب لکھ رہی ہیں۔ ڈائجسٹ کی رائٹرز کو کبھی ٹی وی والوں نے لفٹ نہیں کرائی' کبھی ان کی صلاحیتوں سے فائدہ نہیں اٹھایا۔ مگر جب ایک ڈائریکٹر نے ہمت کی تو سب نے ہی ڈائجسٹ کی رائٹرز سے فائدہ اٹھانا شروع کیا اور آج ڈراموں کی دنیا میں ڈائجسٹ رائٹرز کا ہی راج ہے "سسرال میری بہن کا" وہ کامیاب سوپ جو ابھی حال ہی میں ختم ہوا ہے "اقبال بانو" کی ہی کاوش تھی تو' بہ حیثیت ایک افسانہ نگار' ناول نگار اور اب ڈرامہ نگار' کے ہماری جو گفتگو ہوئی آپ کی نذر ہے۔

"جی اقبال بانو.... کیسی ہیں آپ؟"

"شکر ہے اللہ کا۔"

"کہاں تھیں؟ میں کافی دیر سے فون کر رہی تھی؟"

"میں کچن میں تھی اور اب کچن میں میں فون لے کر نہیں جاتی کیوں کہ پہلے ایک بار میری لاپروائی سے میرا موبائل گھی کے ڈبے میں گر گیا تھا۔ موبائل گھی کے ڈبے کے ڈھکن پر رکھا تھا جیسے ہی ڈھکن ہٹایا موبائل اندر جا گرا۔"

"واہ.... واہ.... کیا بات ہے مشہور رائٹر کی۔ مجھے یاد ہے کہ شروع کی تحریروں میں تم کبھی کچن کا ذکر نہیں

کرتی تھیں۔ کیوں؟؟"

"ہاں.... مجھے اور بھی کافی لوگوں نے کہا تھا تو میں نے انہیں بتایا کہ میں چونکہ کچن میں جاتی ہی نہیں تو مجھے نہیں پتا ہوتا کہ چائے کی پتی کہاں پڑی ہے' چینی کہاں پڑی ہے کچن کا سارا کام تو میری بہنیں کرتی تھیں' تو مجھے نہیں پتا کہ کچن میں کیا ہوتا تھا۔ مگر اب

کوئی مجھ سے پوچھے تو میں بتا سکتی ہوں کہ کچن میں بہت کچھ ہوتا ہے۔ شادی سے پہلے میری بہنیں میرا سب کام کر دیتی تھیں۔ حد تو یہ کہ کبھی مجھے رومال بھی نہیں دھونے دیا اور اگر میں کبھی دھو لیتی تھی تو وہ ناراض ہو جاتی تھیں اور شاید اس کی وجہ یہ تھی کہ میں گھر کی بڑی تھی تو سب مجھ سے پیار اور میرا احترام کرتی تھیں۔"

"فیلڈ سے متعلق باتیں تو ہوں گی ہی مگر پہلے اپنا فیملی بیک گراؤنڈ بتاؤ؟؟"

"جی ہمارا تعلق ملتان سے ہے ابا امی دونوں ملتان کے ہیں اور ہم سرائیکی ہیں۔ میں جب دو سوا دو سال کی تھی تو میری خالہ نے مجھے گود لے لیا تھا اور وہ مجھے لے کر کراچی آگئیں۔ تو جب میں اپنے گاؤں آتی تھی تو اپنی امی کو خالہ کہتی تھی۔ اور جب میں پانچویں کلاس میں تھی تب مجھے پتا چلا کہ جن کو میں خالہ کہتی ہوں وہ میری سگی ماں ہیں اور جن کو ماں کہتی ہوں وہ میری خالہ ہیں اور ہاں! میں 15 جولائی کو پیدا ہوئی۔"

"اچھا یہ راز افشا کس نے کیا اور آپ کی کیا کیفیت تھی؟"

"یہ راز میری خالہ کی دیورانی نے افشا کیا' میری بڑی خالہ کی دیورانی نے۔ تو ایک دفعہ جھٹکا تو لگا اور پھر میرے لیے دونوں ماؤں میں توازن رکھنا مشکل ہو گیا۔ کیونکہ میرا دل دونوں طرف کھنچتا تھا۔ ایک مجھے پال رہی تھیں اور ایک نے مجھے جنم دیا تھا۔ لیکن ایک بات تھی کہ مجھے میری اماں شروع دن سے ہی بہت اچھی لگتی تھیں۔ خالہ کہہ کر میں ان سے لپٹ جایا کرتی تھی۔ شاید قدرتی طور پر ماں والی کشش تھی اور

یہ بات مجھ میں بچپن سے تھی کہ میں لوگوں کی فیلنگز کو بھانپ لیتی تھی تو جب میں اپنی اماں سے خالہ سمجھ کر لپٹ جاتی تھی تو اپنی اماں (جنھوں نے گود لیا تھا) کی آنکھوں میں بڑی حسرت دیکھتی تھی کہ جیسے وہ سوچ رہی ہوں کہ اگر میری سگی بیٹی ہوتی تو خالہ سے اتنے لاڈ نہ کرتی کیونکہ میں اپنی دوسری خالاؤں سے اتنے لاڈ نہیں کرتی تھی جتنا میں اپنی اماں (سگی ماں) سے کرتی

تھی۔ تو جب میں نے محسوس کیا کہ میری پالنے والی ماں محسوس کرتی ہیں تو پھر ان کے سامنے میں اپنی سگی ماں کو زیادہ نہیں بلاتی تھی۔ لپٹتی بھی نہیں تھی۔ گود میں سر بھی نہیں رکھتی تھی بلکہ اپنی دوسری ماں (خالہ) سے زیادہ لاڈ کرنے لگ گئی تھی۔"

"آپ گھر کی بڑی بیٹی تھیں اور پہلی ہی بیٹی کو گود دے دینا' کچھ بات سمجھ میں نہیں آئی؟"

"ہوا یہ کہ ایک تو میری خالہ کے یہاں اولاد نہیں ہوئی تھی' پھر جب میں پیدا ہوئی تو میرے سوا سال کے بعد میری دوسری بہن پیدا ہو گئی اور وہ اکثر بیمار رہتی تھی تو میری خالہ نے بھی مجھے گود لے لیا اور میری نانی نے بھی کہا کہ ہاں دو دو لڑکیوں کی پرورش کرنا تمہارے لیے مشکل ہو رہا ہے تو بڑی کو خالہ کے حوالے کر دو.... تو اس طرح میری خالہ نے مجھے گود لے لیا۔ ویسے ہم پانچ بہنیں اور ایک بھائی ہیں۔"

"سب لکھاری ہیں؟ یا تم ہی ہو؟"

"کوئی بھی لکھاری نہیں ہے صرف میں ہی ہوں۔ ہاں یہ ضرور ہے کہ سب میری تحریریں بڑے شوق سے پڑھتے ہیں۔ اور سب تعریف بھی کرتے ہیں اور پہلے بہنوں کو فخر ہوتا تھا اب ان کی اولادوں کو بھی فخر ہوتا ہے اور سب کو بتاتی ہیں کہ ہماری خالہ لکھتی ہیں۔"

"تمہارا نام اقبال ہے جبکہ یہ لڑکوں کا نام ہوتا ہے۔ کیا علامہ اقبال سے متاثر ہو کر رکھا؟"

"میرے دادا کا نام ملک بہاول تھا تو شاید انہی کی مناسبت سے میرا نام اقبال رکھ دیا ہو گا۔ میرے ابا گھر کے بڑے تھے اور ان کی بڑی بیٹی میں تھی تو بس دادا کے

نام سے ملتا جلتا میرا نام رکھا گیا' ہمارے خاندان میں بہت کم لوگ پڑھے لکھے تھے بلکہ معمولی پڑھے لکھے تھے تو میں اپنے خاندان کی واحد لڑکی تھی جس نے سب سے زیادہ پڑھا۔ ایم اے کیا' ایل ایل بی کیا اور سرائیکی ادب میں ایم اے کیا۔ اب تو ہمارے خاندان میں لڑکیاں پی ایچ ڈی بھی کر رہی ہیں۔ صرف میری خالہ نے میٹرک کیا تھا۔ اور ایسا نہیں کہ میں ڈگریاں لے کر گھر بیٹھ گئی تھی بلکہ میں نے بینک میں جاب کی بہ حیثیت منیجر کے۔ 1993ء میں جب میری والدہ کا انتقال ہوا تو مجھے جاب چھوڑنی پڑی کیونکہ گھر کی ساری ذمہ داری مجھ پر آگئی تھی۔"

"لکھنے کا عمل کب سے جاری ہے اور کب احساس ہوا کہ میں لکھ سکتی ہوں؟"

"جیسا کہ آپ کو معلوم ہے کہ گزرے زمانے میں اخبار ہر گھر میں آتا تھا تو ہمارے گھر میں بھی آتا تھا۔ اس میں بچوں کا صفحہ بھی ہوتا تھا تو جب میں میٹرک میں تھی اور بچوں کی کہانیاں پڑھا کرتی تھی جو کہ میں بچپن سے ہی پڑھ رہی تھی تو مجھے احساس ہوا کہ ایسی کہانیاں تو میں بھی لکھ سکتی ہوں۔ تو میں نے لکھ کر بھیجی روزنامہ امن میں۔ اس زمانے میں بچوں کا صفحہ انور شعور صاحب نکالا کرتے تھے۔ انہوں نے میری کہانی کو بہت پسند کیا اور باقاعدہ لکھنے کو کہا یوں ہر ہفتے میری کہانی روزنامہ امن میں لگ جایا کرتی تھی۔ اور انور شعور مجھے اکثر کہتے تھے کہ تم ایک دن بہت بڑی رائٹر بنو گی۔ اسی اخبار میں طلبہ کا صفحہ بھی آتا تھا اس میں بھی مضامین' کہانیاں اور سروے کیے۔ ان دنوں ایک میگزین نکلتا تھا "گھرانہ" کے نام سے اس میں میں نے ایک کہانی لکھی۔ فروری 79ء میں اس وقت میں میٹرک میں تھی۔"

"معاوضہ ملتا تھا؟"

"معاوضہ کیا ہوتا ہے' مجھے کچھ نہیں معلوم تھا۔ سب سے پہلا معاوضہ مجھے ایک میگزین والوں نے دیا تھا دسمبر 99ء میں سو روپے اور پرچوں میں بھی افسانے لکھے مگر کوئی معاوضہ نہیں ملا اور تمہیں بتاؤں کہ افسانوں میں زندگی کا ہر رنگ دکھایا جاتا ہے تو جب میرے افسانے چھپتے تھے اور میری دوسری امی جب پڑھنے لگتی تھیں تو میں کمرے سے نکل جاتی تھی' کیونکہ مجھے شرم آتی تھی کہ کہیں وہ یہ نہ کہیں کہ اس کو ان باتوں کا بھی پتا ہے؟ تو یہ لکھنے کی صلاحیت تو خداداد ہوتی ہے تو جملے خود بخود اترتے چلے جاتے ہیں ہر ماحول کے۔"

"لکھاری لوگ رومانٹک بھی بہت ہوتے ہیں۔ کیا خیال ہے اور پہلی تعریف کس کی طرف سے آئی؟"

"بالکل ٹھیک کہہ رہی ہو اور میں تو ابھی تک رومانٹک ہوں۔ پہلی تعریف مجھے ریاض صاحب (بانی خواتین ڈائجسٹ) کی طرف سے ملی۔ انہوں نے جب کہا کہ "ہیں! یہ تم نے لکھا ہے" اور پھر امتل کے والد صاحب نے کہا کہ "امتل یہ وہی اقبال بانو ہے جو افسانے لکھتی ہے" (ان دنوں یونیورسٹی کے حوالے سے میرا امتل کے یہاں کافی آنا جانا تھا) تو امتل کہتی کہ "جی بابو" تو کہتے کہ "لگتا تو نہیں کہ یہ ایسے افسانے لکھتی ہو گی۔" امتل کہتی کہ "میرے ابا تو تمہارے زبردست فین ہیں۔"

"ناول لکھنے کا خیال کیسے آیا؟"

"میں نے دوشیزہ میں کچھ افسانے لکھے تھے جس پر مجھے رعنا فاروقی نے کہا کہ تم ہمیں ناول لکھ کر دو۔ تو میں نے کہا کہ میں نے تو ابھی اتنے افسانے بھی نہیں لکھے تو ناول کیسے لکھ سکتی ہوں۔ حالانکہ ایک سال میں میں نے اچھے خاصے افسانے لکھ لیے تھے جو کہ سب کے سب شائع بھی ہوئے تھے۔ تو اس وقت عظمت عزمی بھی وہاں تھیں انہوں نے کہا کہ بانو اگر تمہیں چانس مل رہا ہے تو ضرور لکھو۔ ان دنوں عظمت عزمی بھی امن میں لکھا کرتی تھیں۔ خیر اس وقت میرے ذہن میں کوئی پلاٹ نہیں تھا چنانچہ میں نے دیہاتی ماحول پہ لکھنے کا ارادہ کیا' کچی سڑک سے

شروع کیا تو میرے ذہن میں میرے گاؤں کا پورا سین' پورا ماحول آ گیا۔ میں نے چند صفحات لکھے اور رعنا کے پاس لے گئی وہ پڑھتی رہیں۔ میں منتظر تھی کہ ابھی کہیں گی کہ یہ ٹھیک نہیں ہے مگر انہوں نے کچھ نہیں کہا البتہ جب پندرہ دن کے بعد پرچہ آیا تو اس میں میرا ناول تھا۔ بہت اچھا لگا' لکھنے کا سگنل تو مجھے مل ہی گیا تھا اور ناول جیسے جیسے چھپتا گیا۔ پسندیدگی بڑھتی گئی اور " دوشیزہ" میں آنے والا ہر خط میری تعریف میں ہوتا تھا۔ یہ ناول 20 ماہ چلا۔ اس کا نام "شیشہ گر" تھا پھر یابر صاحب نے فرمائش کی تو "دروازہ کھلا رکھنا" کے نام سے ان کے لیے ناول لکھا۔ اسی ناول "دروازہ کھلا رکھنا" کی ڈرامائی تشکیل ہوئی اور کچھ عرصہ پہلے "جینا دشوار سہی" کے نام سے سیریل چلا۔ پھر لکھا "تجھے ہر جگہ پکارا۔"

"موضوعات کس طرح ذہن میں آتے تھے؟"

"سچ بتاؤں مجھے آج تک یہ نہیں پتا کہ کہاں سے اور کس طرح موضوعات میرے ذہن میں آجاتے ہیں۔ میں سوچتی بھی نہیں ہوں اور موضوع میرے اندر کروٹیں لینے لگتا ہے۔ میرے اللہ کا مجھ پر بہت کرم رہا۔ والدہ کے انتقال کے بعد میرے لکھنے کی روٹین بالکل ختم ہو گئی اور تقریباً" آٹھ دس سال کا وقفہ آ گیا تب میں قلم کاغذ اپنے سامنے رکھ کر رویا کرتی تھی کہ لکھا ہی نہیں جاتا تھا تو میں روتی تھی کہ کہیں اللہ تعالیٰ نے یہ صلاحیت مجھ سے چھین تو نہیں لی۔ مجھے امتل اور دوسرے پرچوں کی مدیرہ فون کرکے کہتیں کہ لکھو اور میں اگلے ماہ کا کہہ کر ٹال جاتی تھی۔ خیر ذمہ داریاں کم ہوئیں بہنوں کی شادیاں ہو گئیں۔ خاندان میں خوشی غمی میں آنا جانا تو رہتا ہی تھا مگر بڑی ذمہ داریوں سے فراغت ہوئی تو پھر میں نے لکھنا شروع کیا اور قلم جو روٹھ گیا تھا اسے دوبارہ میں نے منایا۔"

"افسانوں' ناولوں میں فینٹسی بہت ہوتی ہے۔ لڑکیوں کو ایک آئیڈیل شوہر دکھایا جاتا ہے اور وہ اسی کا تصور کر بیٹھتی ہیں۔ جبکہ عام لائف میں شہزادے نہیں ملتے؟"

"میں اس بات کو تسلیم کروں گی کہ ہم بعض اوقات غلط بھی دکھا دیتے ہیں ہر لڑکی کو حقیقی دنیا میں شہزادہ نہیں ملتا اور میں نے بہت سی لڑکیوں کو یہ کہتے سنا ہے کہ ہم نے خواتین کرن اور شعاع سے بہت کچھ سیکھا بھی ہے تو افسانوں میں تو ہر بات دکھائی اور بتائی جاتی ہے۔ برائی کا انجام بھی دکھایا جاتا ہے۔"

"کہتے ہیں کہ ڈائجسٹ کی رائٹرز نے ڈرامے کو خراب کر دیا ہے۔ تمہاری رسائی کیسے ہوئی ڈرامے کے لیے اور اب تک کتنے ناولز لکھ چکی ہو؟"

"ڈائجسٹ کی رائٹرز نے تو ڈرامے کو زندہ کر دیا ہے اور کتابی شکل میں میرے اب تک چار ناولز آ چکے ہیں۔ جبکہ گیارہ کتابیں افسانوں کی آ چکی ہیں۔ ایک سرائیکی ناول پہ ابھی کام کر رہی ہوں' سب کا اچھا رسپانس ملا۔"

"لکھنے کے کیا اوقات ہوتے ہیں؟ ایسا ہوتا ہے کہ دماغ میں اسٹوری آئی۔ چلو جی سب کام چھوڑ کر پہلے اسٹوری کی تین لائن ۔ لکھ لوں؟"

"نہیں' ایسا کبھی نہیں ہوتا کہ گھر کے کاموں سے فراغت مل جائے۔ تو صبح فجر کے بعد جب میرا بیٹا اسکول چلا جاتا ہے تو میرا دل چاہتا ہے کچھ لکھنے کا یا پھر رات کے وقت سارے کام نبٹا کے لکھنے بیٹھتی ہوں۔"

"کبھی ایسا ہوا کہ اسٹوری دماغ میں آئی اور ہجوم میں بیٹھ کر بھی لکھ لیا؟"

"اب تو ایسا نہیں ہوتا البتہ جب میں یونیورسٹی میں تھی اور کوئی پلاٹ میرے ذہن میں آتا تھا تو کتنا ہی شور کیوں نہ ہوتا ہو' میں لکھ لیتی تھی اور میری دوستیں بھی کہتی تھیں کہ تم لکھو ہم تمہیں نوٹس دے دیں گے اور یقین کرو کہ جب امتل کو افسانہ دینا ہوتا تھا تو میں پوائنٹ کی بس میں بیٹھ کر بھی لکھ لیا کرتی تھی یعنی مکمل کر لیتی تھی افسانہ اور پھر آفس آکر دے بھی جاتی تھی اور اللہ کا بڑا شکر ہے کہ میری تحریریں کبھی

ریجیکٹ نہیں ہوئیں۔ البتہ تبدیلی ضرور کروائی گئی۔"

"اور ٹی وی ڈراموں کے لیے سنا ہے کہ ڈائریکٹر اپنی مرضی سے اسکرپٹ چینج کر دیتے ہیں تمہارے ساتھ بھی ایسا ہوا؟"

"سچ پوچھو تو میرے ساتھ ایسا نہیں ہوا' میرے تین ہی پروجیکٹ ہوئے ہیں "مرجائیں ہم تو کیا' جینا دشوار سہی" اور "سسرال میری بہن کا" تو جو میں نے لکھ کر دیا وہ ہی ڈرامہ بنا اور ڈرامہ شوٹ ہونے سے پہلے ہر چیز ڈسکس ہو جاتی ہے۔ میرے تین پروجیکٹ تین چینلز سے ہوئے اور کسی نے کوئی چیز خود سے نہیں بدلی۔ عامرہ شاہد کے ساتھ میں نے دو پروجیکٹ کیے اور ایک انڈر پروڈکشن ہے اور وہ اتنی اچھی خاتون ہیں کہ مجھے ان سے سیکھنے کا بہت موقع ملا۔"

"سوپ لکھنا آسان ہے یا سیریل لکھنا اور معاوضہ پرکشش ہوتا ہے اور کیا وقت پر ملتا ہے؟"

"مجھے تو دونوں ہی آسان لگتے ہیں اور معاوضہ پرکشش ہوتا ہے اور ہاں ملنے میں دیر ہو جاتی ہے اور ایک ادارے نے تو مجھے معاوضہ کے لیے بہت تنگ کیا' ڈرامہ ختم ہونے کے کافی ٹائم بعد میرا معاوضہ clear کیا۔ باقی جن دو اداروں کے ساتھ کام کیا انہوں نے فوراً "پے منٹ" دے دی۔"

"ارے وہ سوال تو رہ ہی گیا کہ ٹی وی تک رسائی کیسے ہوئی۔ کیا تم نے خود رابطہ کیا؟"

"نہیں نہیں... میں نے خود نہیں کہا' کیونکہ خود سے کہنے والے کی کوئی عزت نہیں ہوتی خواہ وہ کتنا ہی اچھا لکھاری کیوں نہ ہو' مجھ سے عامرہ شاہد نے ہی رابطہ کیا۔ انہوں نے میرا ناول "گونگے دکھ" پڑھا تھا تو انہیں پسند آیا اور پھر کہیں سے میرا نمبر لے کر انہوں نے مجھ سے رابطہ کیا اور کہا کہ اس کے رائٹس ہمیں بھیج دیں تو میں نے کہا کہ آپ بتائیں میں لکھ لوں گی۔ بس آپ مجھے کوئی اسکرپٹ بھیج دیں تاکہ مجھے پتا چل جائے کہ اسکرپٹ کیسے لکھا جاتا ہے۔ تو بس اس طرح




ٹی وی تک میری رسائی ہوئی "گونگے دکھ" یہ سوپ "مرجائیں بھی ہم تو کیا" بنا تھا۔"

"چلو جی... فیلڈ کے بارے میں بہت باتیں ہو گئیں۔ یہ بتاؤ کہ شادی کب ہوئی۔ تمہاری پسند کو کتنا عمل دخل تھا؟"

"میری شادی 1998ء میں ہوئی ملک فیض رسول لنگڑیال صاحب سے۔ سب بہنوں کی شادیاں ہو گئی تھیں۔ صرف میں اور بھائی رہ گئے تھے اور میرا ارادہ بالکل بھی نہیں تھا شادی کرنے کا' میرا خیال تھا کہ میں اب بڑی ہو گئی ہوں تو اب کیا شادی کرنی۔ والد صاحب اصرار کرتے تھے کہ شادی کر لو کہ اگر میں نہ رہا تو پھر تم اکیلی رہ جاؤ گی تو پھر والد کی بات مان کر میں نے شادی کر لی اور جہاں تک پسند کی بات ہے تو یہ بھی زمین دار تھے اور بینک میں جاب کرتے تھے تو ہیلو ہائے تھی ان کے ساتھ اور میری خواہش تھی کہ کوئی ایسا بندہ ہو جو ہر مہینے اپنی تنخواہ میرے ہاتھ میں لا کر دے۔ زمین داروں کا کیا ہے۔ گندم کی فصل آئے گی گندم کٹے گی یا کپاس کی فصل ہوگی تو پیسہ آئے گا... تو اس وقت دو

تین رشتے تھے تو فیصلہ ان کے حق میں ہوا۔ 1998ء میں شادی ہوئی اور 2004ء میں میرے میاں صاحب نے گولڈن ہینڈ شیک لے کر جاب چھوڑ دی۔ کیونکہ ان کا ٹرانسفر لاہور ہو رہا تھا اور یہ لاہور جانے کے موڈ میں نہیں تھے۔ تو اس وقت سے یہ زمین داری کر رہے ہیں اور ہماری بہت اچھی زمین داری ہے۔"

"فیشن سے تمہیں لگاؤ نہیں' اس کا اندازہ تو مجھے ہے؟"

ہنستے ہوئے "ہاں فیشن سے مجھے لگاؤ نہیں' کچھ دن پہلے میں اپنے میاں صاحب سے کہہ رہی تھی کہ مجھے ایک لپ اسٹک لادیں کہ میں تین سال سے ایک ہی لپ اسٹک استعمال کر رہی ہوں تو ہنستے ہوئے بولے تم نے مجھے کبھی کہا ہی نہیں' ویسے انہیں میرے لیے کپڑے لانے کا بہت شوق ہے۔ اچھے اچھے کپڑے لے کر آتے ہیں کہ انہیں پہنو۔ انہیں میرے لیے جوتیاں لانے کا بھی شوق ہے۔ بہت خیال رکھتے ہیں۔ بہت پیار کرتے ہیں' مجھے خود سے کوئی خواہش نہیں ہوتی۔ میں ان کے ساتھ جاؤں بھی تو کتابوں کی دکان میں گھس جاتی ہوں۔ مجھے اچھی کتابیں پڑھنے کا بہت شوق ہے۔"

"کبھی میاں صاحب نے ہاتھ سے قلم کاغذ لے کر پھاڑا کہ بس کرو' بچے کو پالو؟"

"نہیں ایسا کبھی نہیں کیا۔ اور جن دنوں ڈرامہ "سسرال میری بہن کا" لکھ رہی تھی تو چار چار بجے تک جاگ کے لکھتی تھی تو یہ ضرور کہتے تھے کہ بس کر دو تمہاری آنکھیں دکھ جائیں گی۔"

"تمہارا ماشاء اللہ سے ایک ہی بیٹا ہے۔ لوگ کہتے ہیں کہ بچے دو ہی اچھے؟"

"بس اللہ کا حکم۔ اللہ نے تین بچے دے کر واپس لے لیے۔ اللہ تعالیٰ میرے اس بیٹے کی زندگی لمبی کرے اور صحت کے ساتھ جیتا رہے۔ میرا بیٹا تیرہ سال کا ہے اور 9th کلاس میں ہے اور اس کو نعتیں پڑھنے اور لکھنے کا شوق ہے اور تقریری مقابلوں میں حصہ لینے کا شوق ہے اور ٹیم کا شوق ہے۔ میرے بیٹے کا نام محمد اسماعیل ٹیپو ہے.... میرے میاں میرے ڈرامے بڑے شوق سے دیکھتے ہیں اور Repeat میں بھی دیکھتے ہیں۔ جہاں میرا ڈرامہ آرہا ہوتا ہے آواز دے کر کہتے ہیں۔ "موٹو! تمہارا ڈرامہ آرہا ہے۔"

"کہتے ہیں کہ عورتیں جب کمانے لگتی ہیں تو مردوں پر رعب ڈالتی ہیں تو تم بھی ایسی ہی ہو؟"

"میرا میاں تو مجھے 1998ء سے کھلا رہا ہے جبکہ میری کمائی تو 2011ء سے شروع ہوئی ہے۔ ہمارا جوائنٹ اکاؤنٹ ہے' میں جتنا خرچ کروں۔ مجھے منع نہیں کرتے۔"

"مزاج کی کیسی رہیں۔ نرم یا گرم؟"

"مزاج ہمیشہ میرا نرم ہی رہا۔ مجھ سے کوئی لڑ بھی پڑے تو میں خاموش رہتی ہوں۔ میری بڑی خواہش ہوتی ہے کہ مجھ سے کسی کو کوئی شکایت نہ ہو کسی کو دکھ نہ پہنچے۔"

"کھانے پینے میں کیسی ہو مہمان نواز بھی ہو؟"

"مہمان نواز ہوں۔ تم آؤ تمہیں پتا چلے کہ میں کیسی مہمان نواز ہوں اور کھانے مجھے سب پکانے آتے ہیں کیونکہ میرے میاں کھانے کے بہت شوقین ہیں۔ کبھی اچھا نہ پکے تو ضرور کہتے ہیں کہ تم نے آج اچھا نہیں پکایا۔"

"باہر کا کھانا پسند ہے؟.... جاتے ہیں آپ لوگ؟"

"انہیں ایسا کوئی شوق نہیں ہے البتہ میرے بیٹے کو شوق ہے تو مہینے دو مہینے میں ایک بار ضرور باہر جاتے ہیں تو وہاڑی اور بورے والا کا کوئی ہوٹل کوئی ریسٹورنٹ نہیں چھوڑا ہم نے جہاں کھانا نہ کھایا ہو گا۔"

باتیں بہت تھیں مگر صفحات کی کمی ہے' تو ان شاء اللہ ان کا نیا سیریل آنے پر پھر بات کریں گے.... شکریہ اقبال بانو کہ آپ نے مصروفیات سے ٹائم دیا۔

☆

# حرفِ سادہ کو دیا اعجاز کا رنگ

امت الصبور

میرے روز و شب تھے بندھے ہوئے موسموں کے مزاج سے
کبھی ایک لمحہ بھی سال تھا ' کبھی سال پل میں گزر گیا

آپ کی محبتوں کے ساتھ ایک اور سال کا سفر تمام ہوا۔
43 برسوں پر محیط یہ سفر جتنا مشکل تھا 'اتنا ہی آسان بھی تھا کہ اس سفر میں لگن اور شوق شامل تھا جس نے تھکنے نہیں دیا۔
گردش ماہ و سال کی نیرنگیوں میں کئی راستوں سے گزرے 'کئی اتار چڑھاؤ دیکھے لیکن قافلۂ شوق رکنے نہیں پایا ' وہ شوق 'وہ جستجو 'وہ تلاش آج بھی جاری ہے۔
اس طویل سفر میں ہماری مصنفین نے ہمارا بھرپور ساتھ دیا۔ ان کی سوچ اور فکر کے رنگ لفظوں میں ڈھلے تو ان میں زندگی کے سارے منظر سمٹ آئے۔ ان کی تحریروں میں عہد حاضر کی کربناک حقیقتوں کی آگہی کے ساتھ ساتھ شگفتگی ' دل آویزی اور خوابوں کے دلکش رنگ بھی شامل تھے انہوں نے اپنی تحریروں کے ذریعے لاکھوں قارئین کے جذبات و احساسات کی ترجمانی کی 'ان کے دلوں میں امید کے چراغ روشن کیے 'یہی وجہ ہے کہ خواتین ڈائجسٹ کے ذریعے مصنفین کو اپنی پہچان کے ساتھ ساتھ قارئین کی بے پایاں محبت و تحسین بھی ملی۔
فطری بات ہے 'ہم جن کو پسند کرتے ہیں 'جن سے لگاؤ رکھتے ہیں 'ان کے بارے میں زیادہ سے زیادہ جاننا چاہتے ہیں 'ہماری قارئین بھی مصنفین کے بارے میں ان کی ذات کے حوالے سے جاننا چاہتی ہیں۔
سالگرہ نمبر کے موقع پر ہم نے مصنفین سے سروے ترتیب دیا ہے 'سوالات یہ ہیں۔

1 لکھنے کی صلاحیت اور شوق وراثت میں منتقل ہوا؟ یا صرف آپ کو قدرت نے تخلیقی صلاحیت عطا کی۔ گھر میں آپ کے علاوہ کسی اور بہن 'بھائی کو بھی لکھنے کا شوق تھا؟
2 آپ کے گھر والے ' خاندان والے آپ کی کہانیاں پڑھتے ہیں؟ ان کی آپ کی تحریوں کے بارے میں کیا رائے ہے۔
3 آپ کی کوئی ایسی کہانی جسے لکھ کر آپ کو اطمینان محسوس ہوا ہو۔ اب تک جو لکھا ہے 'اپنی کون سی تحریر زیادہ پسند ہے؟
4 اپنے علاوہ کن مصنفین کی تحریریں شوق سے پڑھتی ہیں؟
5 اپنی پسند کا کوئی شعر یا اقتباس ہماری قارئین کے لیے لکھیں۔

آیئے دیکھتے ہیں 'مصنفین نے ان کے کیا جوابات دیے ہیں۔

## شازیہ جمال طارق

"لکھنے کی صلاحیت اور شوق وراثت میں ملا ہے؟ یا صرف آپ کو قدرت نے تخلیقی صلاحیت عطا کی؟ گھر میں آپ کے علاوہ کسی اور بہن بھائی کو بھی لکھنے کا شوق تھا؟"

سب سے پہلے تو ادارے کو سالگرہ کی ڈھیر ساری مبارکباد اور امتل کا بے حد شکریہ 'انہوں نے مجھے بھی مصنفین کی فہرست میں یاد رکھا۔
(شازیہ! ہم نے آپ کو مصنفین کی فہرست میں

نہیں رکھا' آپ بہت اچھی مصنفہ ہیں آپ کو یہ صلاحیت اللہ تعالیٰ نے عطا کی ہے؟)

کسی بھی سوالنامے میں میری یہ پہلی شمولیت ہے۔ پہلی بار اپنے بارے میں کچھ لکھتے ہوئے متضاد کیفیت میں ہوں۔ خیر! زندگی میں بہت سارے کام ہم پہلی بار کرتے ہیں۔" یہ ڈائیلاگ کئی بار میری زبان سے ادا ہوا البتہ لکھا صرف ایک ہی بار تھا۔

ہمارے خاندان میں ادب سے شغف رکھنے والوں کی کمی نہیں ہے' میرے نانا جان مطالعے کے از حد شائق ہیں۔ تمام ادبی رسائل' میگزین' اخبارات باقاعدگی سے پڑھتے ہیں۔ اللہ ان کو صحت و سلامتی عطا کرے۔ آمین۔

دادا مرحوم کے نزدیک مطالعہ غذا جتنی اہمیت رکھتا۔ ان کے پاس کھردری جلد اور زرد صفحات والی قدیم کتابوں کا خزانہ جمع تھا۔ جسے ایک دن ان کی نصف بہتر نے تیلی دکھا کر بالن کی نذر کر دیا۔ اپنے اس عظیم نقصان پر دادا جتنا کف افسوس ملتے کم تھا۔ دادی کو پڑھی ہوئی کتابیں دوسرے معنوں میں ان کے نزدیک فارغ کتابوں کے جلائے جانے پر ان کے اس قدر جلال میں آنے کی توقع نہیں تھی اور دادا اپنی بے ادب زوجہ کو یہ سمجھانے سے قاصر رہے تھے کہ پڑھی ہوئی کتابوں کو دوبارہ پڑھنے جیسا لطف اور کسی چیز میں کہاں۔

زندگی کے آخری ایام میں بوجہ ضعیف العمری ان کا زیادہ تر وقت اپنے گھر کے باغیچے میں کتابوں کے مطالعہ میں گزر جاتا۔ تب ان کا حال "کتابیں دو' دعائیں لو" والا ہوتا تھا۔ وفات سے پہلے وہ اپنا "بچا کھچا دلی سرمایہ" اپنے گھر کی پہلی پوتی آپی نازیہ کے حوالے کر گئے تھے۔

اور نازیہ آپی.....

اپنا معصوم لڑکپن یاد کر کے دانت کچکچاؤں یا پاؤں پٹخوں۔ کسی جابر حکمران کی مانند ہم تینوں بہنوں کو اپنی کڑی نگرانی میں رکھا۔

"خبردار! جب تک میٹرک اچھے نمبروں سے پاس نہیں کرلو گی تب تک ڈائجسٹ پڑھنے کی اجازت نہیں ملے گی۔"

ایک تو میٹرک پاس اور وہ بھی اچھے نمبروں سے؟ آہم۔

ونکہ مسکراتی کرنوں اور انٹرویوز وغیرہ کی آڑ میں چوری چھپے "اندرونی صفحات" پڑھنے کا چسکہ تو لگ ہی چکا تھا سو آپی کی مطلوبہ شرط پر پورا اترنے کے لیے میٹرک اچھے کیا بہت اچھے نمبروں سے پاس کرلیا۔

البتہ آج تک دل سے یہ قلق نہیں گیا اگر آپی اپنی شرط میں تھوڑی سی نرمی برتتیں تو ہم بھی اس زمانے میں تہلکہ مچاتے ناولز "پیر کامل' رقص جنوں" سے لطف اندوز ہو جاتے۔

خیر! بدلتا ہے رنگ آسماں کیسے کیسے۔ آج جب اپنی آپی کے ساتھ اپنی کہانیوں کے آئیڈیاز ڈسکس کرتی ہوں تو گزرا وقت یاد کر کے بہت مزہ آتا ہے۔

"مجھ سے پہلے اس کار ہنر میں میری کزن باجی بے بی (فرحانہ ناز ملک) اور آپی (نازیہ جمال) اپنی قابلیت کے جھنڈے گاڑ چکی تھیں۔ میں نے ان دونوں سے متاثر ہو کر لکھنا شروع کیا۔

میری وہ بے حد پیاری کزن جن کے حسن سیرت کی مثالیں دی جاتیں' جن کی خوبیوں کا شمار نا ممکن۔ ہمیں دائمی جدائی کے دکھ سے ہمکنار کر کے خود منوں مٹی اوڑھے سکون سے سو گئیں۔ ادب کا وہ روشن ستارہ ہماری یادوں کے فلک پر ہمیشہ جگمگاتا رہے گا۔

خدا تعالیٰ اس اندوہناک حادثے میں شہید ہونے والی میری پیاری خالہ کو' شہزادوں جیسی آن بان رکھنے والے خاور بھائی' ہمارے خاندان کی پہلی ڈاکٹر' ہمارا فخر' کرن اور باجی بے بی کو جنت الفردوس میں جگہ عطا فرمائے۔ آمین۔

س "آپ کے گھر والے' خاندان والے آپ کی کہانیاں پڑھتے ہیں۔ ان کی آپ کی تحریروں کے بارے میں کیا رائے ہے؟"

ج گھر والوں میں میری امی میری ہر تحریر بہت شوق سے پڑھتی ہیں اور ان کو ہر تحریر کا "ہیپی اینڈ" درکار ہوتا ہے۔ بھلے سے کہانی جتنی بھی "ٹریجک" ہو۔ "میرے اچھے چاند" ایک ہی نشست میں ختم کرنے کے بعد میری چھوٹی بہن سعدیہ نے ایک طویل سانس خارج کرتے ہوئے کہا تھا۔

س "اگر میں اوپر تمہارا نام نہ پڑھ چکی ہوتی تو یقیناً یہی سمجھتی کہ یہ ناول کسی بڑی رائٹر نے لکھا ہے۔"

("تحریلی میڈم! کیا میں اسے اپنی تعریف سمجھوں؟")

ج آپی نازیہ کی تعریف و تنقید میرے لیے اصلاح کا درجہ رکھتی ہے۔

س اور ہمارے گھر کی خاموش ریڈر ہماری بیوٹی کوئن (باجی آسیہ) سے جب بھی پوچھو یہی جواب ملتا ہے "ہاں وہ تو میں نے پڑھ لی تھی۔ اچھی تھی۔" اور بس!

س "زین العابدین کی ممانی لیں۔ تبصرے کے لیے اتنی کنجوسی چہ معنی دارد؟"

میری بہترین دوست انیس فاطمہ میری ہر تحریر پر بہت تسلی سے تبصرہ کرتی ہے اور مجھے اس کے تبصرے کا دل سے انتظار رہتا ہے۔

میرے شوہر حاجی طارق جدہ میں جاب کرتے ہیں۔ اپنی ٹف روٹین کی وجہ سے پڑھنے جیسے مشاغل کے لیے وقت نہیں نکال پاتے۔ یہ بات ان کے علم میں ہے کہ میں لکھتی ہوں۔ کیا لکھتی ہوں' اس بات سے انہیں کوئی سروکار نہیں۔ البتہ شادی کے مختصر عرصے بعد ان کا یہ کہنا "تمہیں لکھنے کے لیے صفحے وغیرہ لادوں؟" میرے لیے کسی حوصلہ افزائی سے کم نہیں۔

ہم دونوں بہنوں کے لکھنے میں ہمارے والد صاحب کی حوصلہ افزائی نے بہت اہم کردار ادا کیا۔ ان کے بارہا یاد دلانے کے باوجود میں نے انہیں آج تک اپنی کوئی تحریر پڑھنے کے لیے نہیں دی۔ "ابوجی! آپ کی خواہش سر آنکھوں پر! لیکن مجھے لگتا ہے میں ابھی اس معیار تک نہیں پہنچی کہ اپنا لکھا ہوا آپ کو پڑھنے کے لیے دوں۔"

کار جہاں دراز ہے۔ اسی تگ و دو میں ہوں کچھ ایسا لکھوں جسے فخریہ والد صاحب کو پڑھوا کر ان کی داد سمیٹوں۔

س "آپ کی کوئی ایسی کہانی جسے لکھ کر آپ کو اطمینان محسوس ہوا ہو؟ اب تک جو لکھا ہے۔ اس میں سے اپنی کون سی تحریر زیادہ پسند ہے؟"

ج "میرا تخلیقی سفر زیادہ طویل نہیں ہے۔ البتہ اپنی ہر تحریر کو مکمل کرنے کے بعد مجھے سکون ہی ملا ہے۔ بسا اوقات ایسا ہوا کہ لکھتے لکھتے خیالات کا تانا بانا تھوڑا سا الجھا اور میں سب کچھ سمیٹ کر اٹھ کھڑی ہوئی۔

میری فائل میں بے شمار ادھوری کہانیاں اپنے مکمل کیے جانے کی منتظر ہیں۔ ان گنت کردار مجسم ہو کر نگاہوں کے سامنے پھرتے ہیں۔ خیالات تصور کے پردے سے جھانکتے ہیں اور بے چین کر ڈالتے ہیں۔

"سرخ جوڑا" لکھ کر بہت اطمینان ملا تھا۔ "بارش کے ہاتھ میں پھول" عنوان سوچ کر کہانی لکھنا شروع کی تھی اور عنوان کے مطابق ہی اینڈ کیا۔

س "ہوئے تم مہربان؟" بہت انجوائے کرکے لکھا تھا۔ مجھے اپنی ہر وہ تحریر لکھتے ہوئے مزہ آتا ہے۔ جس میں بے ساختگی ہو۔

سسرال ماشاء اللہ بہت اچھا ملا ہے۔ بالکل بھی روایتی ماحول نہیں ہے۔ میری بڑی نند نوشین باجی اور خالہ (ساس) ہر ماہ باقاعدگی سے ڈائجسٹ پڑھتی ہیں۔ شاید ہی کسی نے ان کی طرح پڑھے ہوئے تمام ڈائجسٹ ترتیب اور احتیاط سے رکھے ہوں۔ پہلے امی اور اب خالہ لکھنے کے لیے بہت تعاون کرتی ہیں گو کہ پہلے بھی بہت جم کر نہیں لکھا لیکن شادی کے بعد تسلسل سے نہیں لکھ پا رہی تو اس کے پیچھے سراسر میری سستی اور تساہل پسندی کارفرما ہے (نجانے میں لکھنے کے معاملے میں اتنی کاہل کیوں ہو گئی ہوں؟)"

س "اپنے علاوہ کن مصنفین کی تحریریں شوق سے پڑھتی ہیں؟"

ج "میں تقریباً" سب ہی مصنفین کو شوق سے پڑھتی ہوں۔

# خامشی کو بیاں ملے

امت الصبور

## مسرت الطاف احمد... کراچی

(1) ۔ میرا نام مسرت الطاف احمد ہے گھر میں مجھے عموماً "موسی (Musi) کہہ کر پکارا جاتا ہے اور اگر کچھ زیادہ ہی پیار آرہا ہو تو میں موسی سے موسو ہو جاتی ہوں۔ میری تاریخ پیدائش 4 مئی اور اسٹار ثور ہے۔ میں نے بی اے کی ڈگری حاصل کی۔ ایم اے کی شدید خواہش ہونے کے باوجود ایم اے نہیں کر سکی کیونکہ یہ میرے اختیار میں ہی نہیں تھا۔ ہم پانچ بہنیں ہیں۔ بہنوں میں میرا پلس صائمہ کا نمبر دوسرا ہے۔ جی ہاں قارئین! سب سے مزے کی بات تو یہی ہے کہ ہم جڑواں ہیں۔ اس خوبی کی وجہ سے ہم کہیں بھی جاتے ہیں تو پسندیدگی اور حیرت و تجسس کی ملی جلی کیفیات دیکھنے کو ملتی ہیں تو ہم اس سچویشن کو بہت انجوائے کرتے ہیں لیکن ہم دونوں کے عادات و اطوار ایک دوسرے سے ٹوٹلی ڈفرنٹ ہیں۔ میں مطالعے کی پاگل پن کی حد تک شوقین ہوں اچھی اچھی کتابیں پڑھنا اور لکھنا میرا واحد مشغلہ ہے جس سے اپنے آپ کو بہت فریش فیل کرتی ہوں۔ جب کہ صائمہ کتابیں اور دیگر رسائل دیکھ کر رفوچکر ہو جاتی ہے۔ ہم ساری بہنیں سارا وقت ہنسی مذاق اور مستی کرتے گزارتے ہیں۔ ایک دوسرے سے نوک جھونک بھی لگی رہتی ہے۔ خوب اودھم مچاتے ہیں اور ہمارے سوئیٹ سے بھانجے محمد راحیل اپنی شرارتوں اور بلیک میلنگ میں ہم سے بھی آگے پائے جاتے ہیں۔

گھر ہو یا خاندان اسکول ہو یا کالج ہر محفل کی جان ہوں۔ ہر محفل میں اپنے اسٹائل اعلیٰ ذوق اور اپنی شخصیت کی وجہ سے ایک منفرد حیثیت رکھتی ہوں اللہ کا شکر ادا کرتی ہوں ہر جگہ پیار ملا عزت و محبت ملی ہر وقت اپنے آپ کو بڑوں کی دعاؤں کے حصار میں

محسوس کرتی ہوں۔ پودوں کے ساتھ باتیں کرنا ان کی کیئر کرنا ان کے ساتھ وقت گزارنا بہت اچھا لگتا ہے۔ سردیوں میں آئس کریم کھانے کی دیوانی ہوں۔ شاعری سے بھی لگاؤ ہے کمپیوٹر پر بیٹھنا میوزک سننا لیکن سوفٹ سانگز بہت پسند ہیں ڈریس ڈیزائننگ بھی کرتی ہوں۔ فارغ اوقات میں میرے پاس کرنے کو

بہت کچھ ہوتا ہے میں کچھ نہ کچھ کرتی رہتی ہوں۔ فارغ رہ ہی نہیں سکتی کیونکہ کہ اس سے پہلے کہ غم اور مایوسی ہمیں فنا کر دیں ہمیں اپنے آپ کو کام میں غرق کر دینا چاہیے۔ بقول شاعر

چراغ شب کو جیسے آندھیاں اچھی نہیں لگتیں
کچھ ایسے ہی ہمیں خوش فہمیاں اچھی نہیں لگتیں
آسماں کی بلندی تک پہنچائے گا میرا ہنر مجھ کو
مجھے قدموں کے نیچے سیڑھیاں اچھی نہیں لگتیں

(2) ۔ ہر انسان خوبیوں اور خامیوں کا مجموعہ ہوتا ہے۔ جہاں تک میری خوبیوں اور خامیوں کا تعلق ہے تو بقول امی کے خامیوں میں ضدی طبیعت کی مالک ہوں۔ اگر کسی بات پر اڑ جاؤں تو خدا خیر کرے۔ بہت ہی حساس ہوں چھوٹی چھوٹی باتوں کو بہت محسوس کرتی ہوں اور خوبیوں میں کھانے پینے میں کوئی نخرہ نہیں کرتی کچھ بھی ہو کھا لیتی ہوں۔ پہننے اوڑھنے کا بھی کوئی مسئلہ نہیں۔ امی عموماً "بہنوں کے ساتھ مل کر میرے لیے بھی شاپنگ کر لیتی ہیں۔ یہ الگ بات ہے میرے کپڑوں کی ڈیزائننگ بہت اسٹائلش ہوتی ہے سمیعہ کا کہنا ہے میری ایک عادت بہت بری ہے۔ میں جب بھی کسی سے ناراض ہوتی ہوں تو کبھی پہل نہیں کرتی اور خوبیوں میں سمیعہ کے نزدیک میں

ہمدرد ہوں' بہادر ہوں' پریشانیوں سے نہیں گھبراتی۔ بہت ہمت والی ہوں کیونکہ میرا اللہ سے رشتہ بہت گہرا اور مضبوط ہے' آزمائشوں سے کبھی مایوس نہیں ہوتی۔ میرا اللہ پر پختہ بھروسہ ہے۔

شکوہ کرتے نہیں تقدیر کا ہمت والے
خود بدل دیتے ہیں تقدیر مگر روتے نہیں

ندا کے نزدیک خامیوں میں اپنی فلینگز کسی سے شیئر نہیں کرتی بہت جلد بدگمان ہو جاتی ہوں اور خولی کیئرفل ہوں' ہر کسی کی ہیلپ کرتی ہوں۔ ام رباب کو میرا پنکچوئل ہونا بھی خامی لگتا ہے کیونکہ میں ہر کام ٹائم پر کرتی ہوں۔ اٹھنے کے ساتھ ہی اپنا شیڈول بناتی ہوں' کب کیا کرنا ہے۔ مجھے سست الوجود لوگ بالکل نہیں پسند۔ جب میں نے صائمہ سے اپنی خامی پوچھی تو اس کا چہرہ خوشی سے لال ٹماٹر جیسا ہو گیا۔ وہ تو جیسے پھٹ پڑی کانشس ہو' اگنور بہت کرتی ہو' موڈی ہو' کسی کو ایڈوائز نہیں دیتی (یہ صرف صائمہ کا نظریہ ہے)' میں جب بھی رسالہ پڑھنے میں مشغول ہوتی ہوں وہ جان بوجھ کر اسی وقت مشورہ لیتی ہے تاکہ میں ڈسٹرب ہو جاؤں اور خوبی میں بس اتنا کہا کچھ زیادہ ہی نفاست پسند ہوں' وہ بھی منہ بگاڑ کر۔ میرے نزدیک خامیوں میں' میں کافی حد تک شدت پسند ہوں۔ جن لوگوں کی باتیں چھید کر جائیں باوجود کوشش کے بھلا نہیں پائی اور خوبیوں میں کچھ کر دکھانے کی لگن ہے' مستقل مزاج ہوں' فرینڈلی ہوں' کوآپریٹو ہوں' ہر وقت ایکٹو رہتی ہوں اور ہر حال میں اللہ کا شکر ادا ضرور کرتی ہوں۔ اپنے رب سے باتیں کرنا مجھے اچھا لگتا ہے' مجھے مطلب پرست خود غرض لوگوں سے سخت نفرت ہے۔ اپنے مزاج میں تبدیلی کی خواہاں ہوں کیونکہ مجھے بہتر سے بہترین بننا ہے' جب تک ہم خود اپنی زندگی میں کوئی تبدیلی نہیں لائیں گے ہماری محدود سوچ' رویہ اور ہمارا عمل تبدیل نہیں ہوگا۔ مثبت سوچ اور بلند خیالات غموں اور مایوسیوں کو ہم سے دور کر کے ہمارے لیے فتح اور کامیابی کے دروازے کھول دیتے ہیں' مثبت سوچ ہی ہماری زندگی کو خوب صورت بنا سکتی ہے۔ بقول شاعر:

شمع بجھ جائے تو جل سکتی ہے
کشتی ہر طوفاں سے نکل سکتی ہے
مایوس نہ ہو اپنے ارادے نہ بدل
کہ تقدیر کسی وقت بھی بدل سکتی ہے

(3) خواتین سے وابستگی کو پانچ سال ہو گئے اور یہ رشتہ وقت کے ساتھ ساتھ مضبوط سے مضبوط تر ہوتا گیا۔ اس حسین سفر کی ابتداء کو یاد کرنے بیٹھی تو دل و دماغ مکمل طور پر ان پرانی اور خوشگوار یادوں میں ڈوب سے گئے یوں محسوس ہوتا ہے جیسے کل ہی اس محبت کے سفر کی پہلی سیڑھی پر میں نے قدم رکھا تھا۔ وقت گزرنے کا احساس ہی نہیں ہوا اور آج جب پیچھے مڑ کر دیکھتی ہوں تو یاد آتا ہے کہ اس سفر کے دوران کئی قابل فخر لمحات آئے جس سے میری خود اعتمادی میں مزید اضافہ ہوا۔ خواتین ڈائجسٹ نے میری زندگی میں جو

ھاجرہ ریحان

# فریب

کسی کی نظروں میں آنا کیسا لگتا ہے' یقیناً" بہت اچھا لگتا ہے... مگر اس کو دیکھ کر... یہ دیکھ کر کہ وہ مجھے بڑے غور و خوض سے دیکھ رہا ہے' مجھے کچھ خاص اچھا نہیں لگا۔ میں نے ناگواری سے منہ پھیر لیا' مگر مجھے اندازہ ہو رہا تھا کہ اس کی نظریں ابھی بھی مجھ پر ہی ٹکی ہوئی ہیں... آج اتنے سالوں کے بعد اس سے اچانک ٹکراؤ ہو جانا میرے لیے پھر سے ایک آزمائش بن گیا تھا۔ مجھے کب تک انجانے میں کیے گئے قتل کی سزا ملتی رہے گی میرے مالک...! میں نے تڑپ کر دل ہی دل میں سوچا... معاف بھی کر دے میرے مالک! کیا اب تک میں نے کم سزا بھگتی ہے... کہ یہ پھر سے میرے سامنے ایک نئی سزا بن کر آگیا ہے۔ میں دکھ سے بھری بیٹھی ہوئی تھی کہ میرے برابر میں کرسی گھسیٹ کر وہ بیٹھتے ہوئے چہکا۔

"ابھی تک ویسی ہی رونی صورت ہے تمہاری۔"

میں نے حیران نظروں سے اس کی طرف پلٹ کر دیکھا... یہ کیسا سنگ دل انسان ہے۔ اس قتل میں وہ برابر کا شریک رہا ہے میرا... لیکن کیسے خوش و خرم نظر آرہا ہے جیسے اس کو یاد ہی نہ ہو اس قتل کے بارے میں... میں اٹھ کر جانے کے لیے پہلو بدلنے لگی تو اس نے میری کہنی کو چھوتے ہوئے ہلکے سے کہا۔

"بیٹھ جاؤ... میں بس چند لمحے ہی لوں گا... جانتا ہوں کہ ناپسندیدہ ہوں تمہارے لیے مگر برائے مہربانی بس چند لمحے..."

میں نے اپنے اردگرد دیکھا... میں اپنے بڑے بھائی کے بچوں کے ساتھ اس آرٹ گیلری میں آئی ہوئی تھی اور اب تھک کر' ایک طرف کونے پر جو کرسیاں پڑی تھیں' ان میں سے ایک پر براجمان تھی۔ وقت گزر چکا تھا۔ اب مجھ میں زیادہ دیر کھڑے رہنے کی ہمت کم ہی رہ گئی تھی۔ لہٰذا بچے مجھے یہاں بٹھا کر خود آگے بڑھ گئے تھے... میں کہاں تھی... کہاں آگئی ہوں... اس کی موجودگی... یوں میرے قریب بیٹھ جانے پر' نہ جانے کیوں پھر سے وہ سب یاد آنے لگا تھا جیسے ابھی کل ہی کی تو بات ہو... کیا واقعی میں نے صدیاں گزار دیں یا یہ کل کا ہی قصہ ہے۔

میرے لیے تو اس کے دو میٹھے بول ہی کافی تھے مگر وہ تو پوری تقریر کر گیا تھا... میں دم بخود رہ گئی... جب اس نے مجھے میرے بازو سے پکڑ کر تقریباً" گھسیٹتے ہوئے لے جا کر اپنی بہن کے بالکل پاس بٹھا دیا تھا۔ میں کیسی شرمسار تھی۔ خود سے بھی اور اس کی بہن سے بھی جو دلہن بنی کچھ کہہ بھی نہیں سکتی تھی۔ مجھے دلہن کی بے بسی پر بھی افسوس تھا مگر کیا کرتی کہ میرا قصور صرف اتنا تھا کہ جب اس نے مجھے اسٹیج پر جا کر سلامی دینے کا مشورہ دیا تو میری اس بات پر کہ میرا سایہ بھی نئی نویلی دلہن کے لیے اچھا نہیں۔ اس کو غصہ آگیا تھا۔ اس نے لوگوں کی پروا نہ کرتے ہوئے مجھے اچھا خاصا لیکچر دے ڈالا کہ اس طرح کی دقیانوسی باتوں پر وہ یقین کم ہی کرتا ہے اور نہ ہی مجھے کرنا چاہیے۔ اس کا خیال تھا کہ اگر کسی نے مجھے چھوڑ دیا ہے تو اس میں میرا کوئی قصور نہیں اور طلاق کوئی بیماری نہیں کہ قریب بیٹھنے سے

لگ جائے۔

اور پھر جو ہوا وہ سب نے دیکھا۔ مجھے شادی میں شرکت کرنی ہی نہیں چاہیے تھی۔ یہ میری ہی غلطی تھی... اور پھر میں جو بہت ہمت کر کے بڑی جدوجہد کے بعد پھر سے رشتہ داروں کا سامنا کرنے نکلی تھی۔ اپنی ہمت کھو بیٹھی... چھپ گئی... گم ہو گئی... مگر اس نے کھوج نکالا... جیسے اس کو میری کمزوری سے ضد ہو گئی تھی... پہلے پہل تو صرف میسج آتے رہے...



سلام دعا اور کچھ ادھر اُدھر کی باتیں' مگر پھر گپ شپ ہونے لگی... اس کا آفس کافی دور تھا آنے جانے میں بہت وقت لگتا' وہ آفس کی گاڑی میں بیٹھ کر تمام وقت مجھے دیتا اور اکثر راتوں کو بھی جگاتا... اس نے ہمیشہ ایک مخلص دوست کی طرح مجھ سے باتیں کیں۔ کبھی کوئی غلط بات نہیں کی اور میرے لیے اس کی دوستی بہت اہم ہوتی چلی گئی۔ میرے پاس تھا ہی کیا اس کی دوستی کے سوا... ہر کسی نے یہاں تک کے گھر والوں تک نے تو ساتھ چھوڑ دیا تھا۔ میں گھر پر ہو کر بھی ان سب کے لیے تھی ہی نہیں۔ کام سب میرے ذمے لگ گئے تھے

مگر میری کوئی حیثیت نہیں تھی۔ میں نے جو گناہ یا جو خطا کی بھی نہیں تھی اس کی سزا بڑے تحمل سے برداشت کر رہی تھی۔ پھر بھی میں خوش تھی کہ مجھے گھر سے بے دخل تو نہیں کیا' شکر ہے کہ سر پر چھت ہے... اور ایک دوست... زندگی پھر سے اپنا رستہ بنا رہی تھی۔

میں جانتی تھی کہ میرے گھر والوں کو وہ کچھ زیادہ پسند نہیں... ہمیشہ سے اپنی الگ سوچ رکھنا اور خاندان کے بڑے بوڑھوں کو احساس دلاتے جانا کہ نئے زمانے میں' جو خاندانی روایات ہیں' ان میں ردوبدل ضروری ہے۔ اسے بھی کچھ کم بدنام نہیں کر چکا تھا۔ مگر وہ پڑھا لکھا تھا۔ اچھا کماتا تھا۔ دو چھوٹی بہنوں کی اچھی جگہ شادی کر چکا تھا اور خود بھی شادی شدہ تھا۔ اس کی اپنی ایک الگ شناخت تھی اور میرے گھر والے جو ہمیشہ سے خاندانی روایات اور طور طریقوں سے پیچھے نہیں ہٹتے تھے... اس کی شخصیت میں کجی محسوس کرتے تھے۔

اس کی بیوی جس کو میں بھابی کہتی تھی' کچھ دن ہی اس کے ساتھ رہ کر اپنے میکے جا کر بیٹھ گئی تھی۔ تمام خاندان میں مشہور تھا کہ قصوروار وہی ہے۔ جس کی ایسی عادتیں ہوں' اس سے بھلا کون نبھا کر سکتا ہے۔ میں جب تک اس کو جانتی نہیں تھی' اس کے بارے میں ایسے ہی سوچتی تھی جیسا کہ میرے گھر والوں کا

خیال تھا بلکہ میرے لیے تو اس کا کوئی وجود ہی نہ تھا۔ یہ تو جب میری اس سے باتیں ہونے لگیں تو اندازہ ہوا کہ وہ کیسا ہے... ایک حساس اور نرم دل انسان... جس کو کسی بھی انسان کو دکھ دینے سے ہی خوف محسوس ہوتا ہو... جس کے لیے سب سے بڑی بات یہ ہو کہ وہ حق بات کہے۔ ایک دن میں نے اس سے پوچھ لیا کہ...

"اگر آپ اتنے ہی اچھے ہیں تو بھابی کیوں ناراض ہو گئی ہیں؟"

اس نے بات گول مول کر دی اور مجھے کچھ شک ہوا کہ وہ مجھے سچ بتانے سے گریزاں ہے۔ ایک کسک سی بھی دل میں کہیں اٹھی تھی۔ مگر پھر اپنی حیثیت یاد آ گئی

اور میں توبہ توبہ کر کے کاموں میں لگ گئی... اب میرے لیے کسی کی بھی خواہش کرنا اور کسی کے بھی خواب دیکھنا ناممکن ہے... میری ایک ایک بات کو وہ پکڑ لیتا اور پھر اس کے لمبے لمبے لیکچر شروع ہو جاتے۔ میں ہنستی جاتی اور وہ بڑی سنجیدگی سے مجھے سمجھاتا رہتا۔

میرے لیے اتنا ہی کافی تھا کہ کوئی ہے جو میرے لیے بھی پریشان ہوتا ہے۔ جس کو میری تنہائی کا احساس ہوتا ہے۔ کسی کام کا بہانا بنا کر میں اس کے لیکچر سے جان چھڑا لیتی... مگر گھنٹوں کام کے دوران اس کی باتوں کو یاد کر کر کے خوش ہوتی رہتی' زندگی ہے۔ بس اور کچھ نہیں چاہیے تھا مجھے... بس اتنا ہی کافی تھا... یہی بہت تھا... مگر اس نے میری ایک نہیں سنی... اور اپنی ماں کو رشتہ لے کر بھیج دیا۔

میرے گھر پر ایک قیامت سی ٹوٹ پڑی۔ تمام بھائی' بہن اپنے مورچے سنبھالتے گولہ بارود سے لیس سامنے آ گئے۔ اس کی والدہ کو تو سوچ کر جواب دینے کا کہہ دیا گیا جبکہ مجھ پر باقاعدہ حملے ہونے لگے اور ہر لمحے مجھے ایک نہایت سفاک اور خودغرض انسان کا خطاب دیا جانے لگا۔ جس نے پہلے گھر والوں کو بدنام کیا کہ اپنا گھر اجاڑا اور اب کسی معصوم لڑکی کا گھر اجاڑنے چلی ہے۔ میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ آخر اس نے بھی

کیا سوچ رکھا ہے۔ میں خود بھی یہ سب نہیں چاہتی تھی۔ اس نے نہ تو مجھے اپنی بیوی کے بارے میں بھی اعتماد میں لیا تھا اور نہ ہی میں اس سے ضد ہی کر سکی تھی۔

ایسے میں مجھے خود سے گھن آنے لگی... میں بستر سے جا لگی۔ سانس تو لیتی رہی مگر جان جیسے ختم ہو چکی تھی۔ مجھے خود پر غصہ آنے لگا۔ میں نے ایسا کیسے ہو جانے دیا۔ میں کیوں نہیں روک سکی خود کو' کیسے میں جذبات میں آ کر بے قابو ہوتی چلی گئی اور بات اتنی بڑھا کر اب مجھے کیا کرنا چاہیے۔

میرے گھر والے کافی حد تک درست تھے۔ میں اپنا گھر اجاڑ کر اب کسی اور کا گھر اجاڑنے چلی تھی۔ مجھ پر

یہ بات بہت بھاری پڑ گئی تھی اور میں جھکتی چلی جا رہی تھی۔ اس نے کئی دن تک مجھے فون کیے اور بھی طریقوں سے بات کرنے کی کوشش کی مگر میں خود میں ہمت ہی نہیں پا رہی تھی کہ اس کا سامنا کروں یا اس سے بات کروں۔

اور پھر وہی ہوا جس کا مجھے ڈر تھا۔ اس کے سسرال تک بات پہنچ گئی اور ایک دن مجھے یہ خبر ملی کہ اس کی بیوی نے زہر کھا کر خودکشی کر لی ہے۔ میں بوجھ تلے دب گئی۔ یہ کیسا ظلم کر دیا تھا میں نے' کسی انسان کی جان چلی گئی۔ کیا قتل صرف اوزار کے استعمال سے ہوتا ہے۔ نہیں... نہیں... ایسے بھی قتل ہوتا ہے۔ میں نے کر دیا قتل... کسی انسان کی جان لے لی میں نے۔

میں اس حد تک بیمار ہو گئی کہ مجھے اپنا ہوش نہیں رہا مگر افسوس میں اس کی بیوی کی طرح بہادر نہیں تھی... میں پھر بچ گئی اور زندہ رہ کر اپنی شرمندہ زندگی کو سہتی چلی گئی۔ میرے گھر والوں نے میرا باقاعدہ بائیکاٹ کر دیا اور جو بچی کھچی عزت تھی وہ بھی چلی گئی۔ اب میں صرف ایک قاتل تھی... اور قاتل کسی بھی رحم کا مستحق نہیں ہوتا... جو سزا کاٹ کر میں اب اپنے بھائی بہنوں کے بچوں میں پناہ پا چکی ہوں۔ کیسے بھول جاؤں کہ میں کیا سے کیا ہو گئی ہوں... مجھے تو اپنا آپ یاد ہی نہیں رہا ہے۔ خود کو بس ایک قاتل محسوس کرتی رہی ہوں... میں نے اپنے آپ کو سنبھالتے ہوئے کہا۔

"کیا سمجھا تھا میں نے آپ کو... ایک دوست... ایک اچھا انسان... مگر..."

وہ مسکرا اٹھا۔ "ہاں ہاں آگے کہو... میں تو یہی چاہتا ہوں کہ تم مجھ سے شکایت کرو... کوئی غصہ... کوئی گالی... کچھ کھری کھری ہی سنا ڈالو۔"

میں منہ پھیر کر آنسو پینے کی کوشش کرنے لگی۔ پہلے سے پتا ہوتا کہ آج اس سے ملاقات ہونی ہے تو میں کچھ جملے ہی سوچ کر آ جاتی۔ لے آتی ساتھ... میں تو کب سے بولنا چھوڑ چکی ہوں' اب اچانک کیسے بات کروں۔

"افسوس تو اس بات کا ہے کہ آپ کے ساتھ آپ کے جرم میں برابر کی شریک ہو چکی ہوں میں... خود کو مجرم... قاتل سمجھتی رہی ہوں اب تک..."

اس کے منہ سے حیرت بھرے کچھ کلمات نکلے... جیسے وہ سمجھ ہی نہ پا رہا ہو کہ میں کیا بات کر رہی ہوں... میں نے لمبی سانس بھر کر پھر سے کہنا شروع کیا۔

"اپنی بیوی کے زہر کھا کر مر جانے کو آپ کس طرح لیتے ہیں؟ کیا وہ آپ کی ذمہ داری نہیں تھی؟ اس نے زہر کھا کر خودکشی نہیں کی' اس کو قتل کیا گیا ہے۔ آپ نے اس کی جان لی ہے... آپ ایک قاتل ہیں اور میں آپ کے ساتھ آپ کے اس جرم میں برابر کی شریک ہوں میں..."

"یہ تم کیا پاگلوں والی بات کر رہی ہو؟" وہ بھڑک اٹھا۔ اس نے پہلو بدلا' اِدھر اُدھر دیکھا جیسے اندازہ کر رہا ہو کہ کوئی اور تو ہماری گفتگو نہیں سن رہا۔ میں طنزاً مسکرا اٹھی۔

"کیوں' سچ سے ڈر لگتا ہے؟ مگر خدا کے ہاں دیر ہے' اندھیر نہیں... میں نے... آپ نے جو بھی کیا اس کی سزا ہم یہاں بھی بھگتیں گے اور وہاں بھی... یہ کوئی معمولی بات..."

"تم بالکل ہی پاگل ہو چکی ہو کیا؟" وہ پھر میری بات

کاٹ کر چلا آیا۔

"بے وقوف عورت... کیا اس بات پر تم مجھ سے اب تک چھپتی رہی ہو؟ میں نے تمہارے بھائی اور پھر تمہاری بڑی بہن کو سب کچھ بتایا تو تھا... کیا ان لوگوں نے تم کو کچھ نہیں بتایا؟"

میں حیرانی سے اس کو تکنے لگی۔ یہ اب کون سا تماشا کرنے جا رہا ہے میں خود میں گم ہو گئی تھی کہ وہ پھر سے گویا ہوا۔

"سکینہ نے خودکشی میری وجہ سے نہیں کی۔ اس کے گھر والے اس کی بات نہیں مان رہے تھے، اس لیے کی... اس کو کوئی پسند تھا، اس کے گھر والوں نے زبردستی اس کی شادی مجھ سے کروادی تھی۔ سکینہ نے جب مجھے تمام روداد سنادی تو میں نے اس کو اجازت دے دی تھی کہ اگر وہ چاہے تو میں اس کو چھوڑ دوں گا، وہ اپنے چاہنے والے کے ساتھ شادی کرلے... اور میری اجازت لے کر ہی وہ اپنے میکے گئی تھی... مگر چھ مہینے گزرنے کے بعد بھی اس کے گھر والے نہیں مانے، جس پر اس نے خودکشی کرلی۔ اس سے میرا کوئی لینا دینا نہیں تھا۔ یہ اس کے اپنے گھر والوں کا ظلم تھا، جس کا سکینہ نشانہ بن گئی اور مجھے اس کی موت کا دکھ ضرور ہے مگر میں کسی بھی طرح سے خود کو اس کا قاتل نہیں سمجھتا۔ میں اس پر زبردستی کرکے اس کو کبھی بھی بیوی بنا کر نہیں رکھنا چاہتا تھا۔ میں نے تو وہی کیا جو مجھے ٹھیک لگا اور یہ بات، میں نے اپنی والدہ کو جب بھیجا تھا تو اس سے پہلے ہی تمہارے بڑے بھائی کو فون پر بتادی تھی اور پھر سکینہ کے انتقال کے بعد میں تمہاری بڑی بہن کو بھی سب دوبارہ سے بتا چکا تھا۔ مگر تم نے ایک دفعہ بھی مجھ سے رابطہ نہیں کیا۔ میں نے بہت کوشش کی، مگر تم ایسی چھپ گئیں کہ میں ڈھونڈتا ہی رہ گیا۔ مجھے تو تم سے بس یہی پوچھنا ہے کہ آخر تم کو ایسا کیا مجھ پر غصہ آگیا تھا کہ یوں غائب ہو گئیں؟"

میں سب سن کر بھی سمجھ نہیں پا رہی تھی... زندگی نے اب اس عمر میں لا کر مجھے کیوں یہ سب دکھایا ہے۔ میں اس موڑ پر آکر کیوں آزاد ہو گئی ہوں۔ جیسے میری پرواز مکمل ہوئی۔ مجھے سر اٹھانے کی اجازت ہے، نظریں ملانے کی اجازت ہے۔ اتنے دنوں تک کچھ لوگوں نے مجھے میرے ناکردہ گناہ پر دبوچے رکھا۔ میرے پروں کو کاٹ کر مجھے پرواز سے باز رکھا اور اب جبکہ میرے اندر ہمت ہی نہیں رہی تو مجھے پنجرے سے آزادی مل گئی۔ میں جذبات کے زیر اثر نہ جانے کب کھڑی ہو گئی تھی اور باقاعدہ ڈول رہی تھی۔ اس نے میرے بازو کو تھام رکھا تھا۔ میں حیرانی سے اس کو تکنے لگی اور پھر میرے منہ سے نکلا۔

"میں کہاں تھی اور کہاں آگئی ہوں۔"

وہ ڈبڈباتی آنکھیں لیے دھیرے سے مسکرا رہا تھا۔

ہم دونوں ہی وقت کے ہاتھوں کھلونا بنے رہے اور اب اپنے اپنے کھیل کے اختتام پر کیسے ایک دوسرے کو تھامے کھڑے تھے۔ میں بھی مسکرانے لگی۔

"تم جہاں سے بھی چلی تھیں، پہنچی مجھ تک ہی ہو... جہاں بھی تھیں، مجھ تک ہی آئی ہو، بس اب یہ دھوپ چھاؤں... چھپن چھپائی کا کھیل ختم کرو... میں نے ہار مان لی ہے۔ میں اب تھک گیا ہوں تم کو ڈھونڈتے ڈھونڈتے... چھوڑو... آؤ اب مجھ سے دوستی کرلو... ابھی بھی کچھ ایسی دیر نہیں ہوئی... ہم زندہ ہیں... ہمارے دل اب بھی دھڑکتے ہیں۔ ہم سانس لیتے ہوئے چلتے پھرتے ہیں، کیا بس اتنا کافی نہیں؟"

وہ بہت محتاط انداز میں مجھے بہلا رہا تھا۔ میں زندگی کے اس موڑ پر پھر سے کھڑی تھی جہاں سب کچھ حاصل ہو جانے کی خوشی سے زیادہ خوف غالب تھا۔ ایک ہاتھ کے فاصلے پر وہ کھڑا ہے۔ بس... مگر...

"مگر... دنیا... لوگ... ہم کیا کریں گے؟" میں نے گھبرا کر پوچھا۔

وہ شرارت سے مسکرا اٹھا۔

"میں سب سنبھال لوں گا... مگر اب کی بار مجھ سے چھپنا نہیں... میرا اعتبار کرنا۔" اس نے دھیرے سے مجھے میرے بازو سے پکڑ کر واپس کرسی پر بٹھا دیا تھا۔

خود کو کسی کی پناہ میں دے دینا کیسا لگتا ہے... یقیناً بہت اچھا لگتا ہے۔

☼

جاتی سردیوں کی خنک سی شام اپنے مزاج کی سختی اور روکھے پن کے قطعاً" برعکس نہایت پرلطف اور یادگار رہی تھی۔ شہر کے عین وسط میں بے حد مصروف شاہراہ پر واقع ریسٹورنٹ کے فرسٹ فلور پر بنے فیملی کیبن جو ہزاروں منچلوں کی رنگین و دلربا شاموں کے گواہ تھے۔ ان میں وہ بھی تھا۔ ایسا بھی نہ تھا کہ وہ بہت آوارہ منش یا دل پھینک قسم کا نوجوان تھا۔ وہ بالکل ویسا ہی تھا' ہمارے آج کل کے ننانوے فیصد جدت پسند' عام نوجوانوں جیسا۔ وہی خود نمائی کا شوق خالی خولی شوشا کا تڑکا' پھس پھسی پھوں پھاں کا رعب جن کی شکل ذرا اچھی ہو تو خود کو "بالی" کے کسی ہیرو سے کم نہیں سمجھتے اور اگر سونے پر سہاگہ پہننے اوڑھنے کا سلیقہ آجائے تو سمجھو بات "ہالی" تک چلی گئی اور اگر جیب میں اپنی کمائی کے چار پیسے بھی آنے لگیں تو پھر تو "ہالی" والے بھی بچارے پانی بھرتے نظر آتے ہیں۔ (ان کو خوابوں میں)

جبکہ وہ کسی ایسی اونچی پوسٹ پر بھی نہ تھا کہ "عیاشیاں" کرتا پھرتا' کہنے کو سارا زمانہ جانتا تھا وہ کسی بڑے ہوٹل میں منیجر ہے مگر اندر کی بات یا تو وہ جانتا تھا یا پھر دور کے یار دوست' قریب کے اس لیے نہیں کہ وہ بے چارے اس ہوٹل میں جانے کی استطاعت نہیں رکھتے تھے۔ یہ بھی فائدہ تھا' کیوں کہ اس طرح کسی کو پتا ہی نہیں تھا کہ منیجر صاحب خود روم سروس دینے جاتے ہیں۔ اتنے اچھے بااخلاق منیجر صاحب کہیں ہوں گے بھلا..... نہیں ناں' تو بس یوں عزت بنی ہوئی تھی۔

جہاں وہ کام کرتا تھا وہاں لڑکیوں سے دوستی کو معیوب نہیں سمجھا جاتا تھا تو بس وہ بھی دیکھا دیکھی اس رنگ میں رنگتا گیا۔ خوب مزا رہتا' یار دوستوں میں ناک مزید اونچی ہو جاتی۔ کالر اور اکڑ جاتا بڑے گر کی باتیں تھیں یہ' جو وہ خوب سیکھ گیا تھا۔ حالانکہ جس علاقے و محلے سے اس کا تعلق تھا وہاں تو ایسی حرکتوں پر دفعات لگ جاتی ہیں' ہڈیاں توڑ دی جاتی ہیں۔ غیرت کے مسئلے اٹھ کھڑے ہوتے ہیں (ہر کام ہر جگہ ہو رہا ہے' بس کھلے بندوں نہ کرے کوئی) تو وہ بھی سیانا ہو گیا تھا۔ اپنے محلے والوں کے سامنے وہ یہ ظاہر کرتا تھا کہ پوری دنیا میں اس سے زیادہ شریف کوئی نہیں۔ وہ بڑا مطمئن سرشار' نئی ملاقات کے نشے میں سرشار وہ

ناولٹ



بائیک پر آہستہ روی سے آرہا تھا۔ علاقے کی لائٹ حسب معمول اس وقت ندارد تھی۔ اکا دکا کسی خوش نصیب گھر سے روشنی کھڑکیوں' دروازوں سے لکیروں کی صورت باہر ادھار کے اجالے بکھیر رہی تھی۔

اپنے دھیان میں گنگناتے ہوئے اس نے گلی کا موڑ کاٹا تھا اور بالکل اچانک سامنے آنے والی ہستی کو بچاتے بچاتے خود تو زمین بوس ہوا ہی تھا وہ بھی بچنے کی کوشش کرتی' پیچھے جا گری تھی۔

"او مائی گاڈ!" اتنا اچانک ہوا تھا یہ سب کہ چند ثانیے کو تو حواس ہی مختل ہو گئے۔ مگر وہ جلد ہی تیزی کی سی تیزی سے اٹھا اور اسی اٹھنے میں خبر ہوئی کہ کہیں گڑبڑ ہو گئی ہے لیکن وہ اپنی تکلیف بھلائے چادر میں چھپے وجود کی طرف لپکا جو ابھی اٹھنے کی کوشش کر رہی تھی۔ جی میں تو آئی کہ ہاتھ بڑھا کر منع کر دے مگر وہ ایسا کر نہ پایا۔

"سوری' ویری سوری۔ آپ کو چوٹ تو نہیں آئی۔"

قسم خدا کی اگر اس جگہ کوئی لڑکا ہوتا تو وہ اس صورت حال پر اسے ایسی ماں بہن یاد کرواتا کہ الامان مگر سامنے ایک لڑکی تھی اور وہ سدا کا نرم دل۔ اگر وہ لڑکی بدصورت بھی ہوتی تو سو گناہ معاف کر دیتا۔ برابر کی قصوروار تو وہ لڑکی بھی تھی آدھی رات کو عین سڑک پر مٹرگشت کرنا کہاں کی عقل مندی ہے بھلا۔ مگر وہ اپنی فطرت کے ہاتھوں مجبور الٹا اسی سے معافیاں مانگنے لگا۔

اتنی خراب صورت حال میں بھی کمال کی بات تھی' اس لڑکی نے چادر کو اپنے چہرے سے سرکنے نہیں دیا تھا۔ خود کو سنبھالتی کھڑی ہوئی تو بے اختیار ہتھیلی سامنے پھیلائی مٹی میں لت پت جو کہ اچھی خاصی چھل چکی تھی۔

"اوہو... آپ کو تو بہت زیادہ چوٹ آئی ہے۔"

باذل کا بس نہ چلا کہ نرم وگداز ہاتھ تھام لے۔

"نہیں میں ٹھیک ہوں۔ غلطی میری تھی سوری تو مجھے کرنا چاہیے۔ آپ تو بائیک سمیت گرے ہیں' چوٹ تو آپ کو آئی ہوگی۔"

اوہ کوئی لطیف ٹھنڈا و میٹھا جھرنا سا پھوٹ پڑا تھا گویا۔

"نہیں' نہیں میں بالکل ٹھیک ہوں البتہ آپ کو ٹریٹمنٹ کی ضرورت ہے' یہ آپ کا ہاتھ۔" اس نے لڑکی کے ہاتھ کو دیکھا جو وہ چادر سے صاف کر رہی تھی۔

"اوہو۔ ایسے مت کریں زخم اور چھل جائے گا۔"

وہ یوں کراہا گویا اس کے زخم کو رگڑا گیا ہو جبکہ لڑکی کوئی جواب دیے بنا چل پڑی اور یہ دیکھ کر تو باذل کے اوسان اڑان بھرنے کو ہوئے کہ وہ بمشکل دو قدم چل پائی تھی پھر کراہتی وہیں کھڑی ہو گئی۔

"اوہ آپ کے تو پاؤں پر بھی چوٹ آئی ہے۔ آپ کیسے جائیں گی' کہاں ہے آپ کا گھر؟"

اسے تذبذب میں دیکھ کر باذل نے یہی بہتر سمجھا کہ چند لمحے دے دیے جائیں۔ وہ لنگڑاتا بائیک تک آیا جسے سیدھی کرنے پر پتا چلا کہ وہ ان سے بھی زیادہ "انجرڈ" کا شکار ہو چکی تھی۔ "اللہ کی رحمت ہی ہو گی جو اگر اب یہ اسٹارٹ ہو جائے۔" وہ جائزہ لیتا سوچ رہا تھا۔

"پلیز اگر آپ کو زحمت نہ ہو تو کسی سواری کا انتظام کر دیں' میری مما کی طبیعت ٹھیک نہیں' انہیں ہسپتال لے جانا تھا اسی لیے گھر سے نکلی تھی میں اس وقت۔" وہ بے چاری روہانسی ہوتی اسی سے مدد مانگنے پر مجبور ہو گئی تھی اور باذل نے تو دل و جان ہتھیلی پر رکھ لیے۔ صد شکر یہ کہ بائیک ہوش میں آ گئی۔ سو لاتیں مارنے کے بعد وہ لپک جھپک چنگ چی پکڑ لایا۔

اتنے عرصے میں وہ جانے کیسے شگفتہ خالہ کے دروازے تک پہنچی تھی اسے آتے دیکھ کر مما کو لے آئی۔ انتہائی خوب صورت و پروقار خاتون مگر بے حد نڈھال سی ان کی طبیعت واقعی بہت خراب لگ رہی تھی۔

"بہت شکریہ بیٹا تم تو اس وقت ہمارے لیے فرشتہ بن کر آئے ہو۔" وہ ان کو سہارا دینے آگے بڑھا تھا کہ ان کے الفاظ نے شرمندہ کر ڈالا۔ کچھ بولا ہی نہ گیا مارے خجالت اور احسان مندی کے۔ اب تو یہ ہو نہیں

سکتا تھا کہ یوں رات کے وقت دو معزز خواتین کو اس پریشانی کے عالم میں اکیلا چھوڑ دیتا۔ آخر اخلاقیات کے بھی کچھ تقاضے ہوتے ہیں' سو وہ پیچھے ہی ہولیا۔

وہ انہیں نزدیکی ڈاکٹر کے کلینک پر لے آیا اور جب تک ان کا ٹریٹمنٹ نہ ہو گیا وہیں رہا بلکہ باہر آکر سواری بھی ڈھونڈ کردی۔

آج کی شام ہی نہیں رات بھی بہت یادگار رہی تھی۔ اس کی مما کی بہت سی دعائیں اور اس کی جھکی پلکوں کو صرف ایک بار خود پر اٹھا دیکھنے کی خواہش اور دائیں ٹانگ میں انتہا شدید درد لے کر گھر پہنچا تو ابا جی' حکیم اظہار الدین رزاقی صاحب پوری طرح مورچہ بند ہو کر اسی کے انتظار میں بیٹھے تھے۔

پھر تو دن بھر میں کی گئی نیکیاں بھی رائیگاں جاتی لگنے لگیں کوئی عمل دیوار نہ بن سکا۔ اس کی کوئی بھی صفائی' وضاحت' تاویل سنے بغیر انہوں نے وہ لتے لیے' ایسے ایسے گولے داغے کہ اللہ کی پناہ۔ پھر تو اسے اندازہ کرنا مشکل ہو گیا کہ ٹانگ کا درد زیادہ شدید ہے یا اس دکھ کی اذیت جو اسے یہ محسوس کر کے ہو رہی تھی کہ کمینے ترین بہن بھائی کھڑکیوں' پردوں کے پیچھے سے جھانکتے اس کی ریکارڈ بے عزتی کا نظارہ کررہے ہیں۔

☼ ☼ ☼

دو دن تو ٹانگ کے درد نے ہلنے نہیں دیا تھا دوائیاں' سکائیاں حتی کہ دادا جی کے قدیم نسخوں کے بعد آج وہ اس قابل ہوا تھا کہ خود اٹھ کر چل سکے اور اب کمرے میں تھوڑی واک کرنے سے اندازہ ہوا کہ سب فٹ ہے تو وہ سبک خرامی سے چلتا چھت پر چلا آیا۔

اف! ایسا لگا دو دن نہیں بلکہ دو سال کی قید کے بعد رہائی نصیب ہوئی ہو' صبح سویرے کی مخصوص تازگی اور فرحت بھری باد نسیم جو مشام جاں میں اتری تو ساری تھکن زائل ہونے لگی۔ اک بھرپور انگڑائی لے کر

صبح کی تمام رنگینی کو اندر اتارا' ساتھ ادھر ادھر بھٹکتی نظر بھی سرشاریت سے بھر گئی۔ سامنے ہی ماسٹر اجمل کی چھت پر ایک رنگین آنچل چھب دکھلا رہا تھا تو بائیں طرف بھی بہار جلوہ نما تھی۔ اس کے ہونٹ سیٹی کے سے انداز میں سکڑ گئے۔ بجائی اس لیے نہیں کہ نقص امن کا خدشہ تھا۔ انگڑائی کے لیے پھیلے بازو سمیٹتے ہوئے سامنے والی کو ہاتھ لہرایا پھر ذرا سا رخ موڑ کر تار پر جھولتی چڑیا کو اڑانے کے بہانے بائیں والی کو بھی "ہائے" کر ڈالا۔ اب رہ گئی عقب والی تو نظر ملنے پر اس کے لیے آنکھ کا اشارہ ہی بہت جانا اور یہ سب کرتے ہوئے اس نے خاص دھیان رکھا تھا کہ ایک کو کیا گیا اشارہ باقی نہ دیکھ لیں۔ اس کے بعد خود ہی اپنا کندھا تھپکا کہ کتنا نیک دل نوجوان تھا' وہ یعنی صبح صبح ہی اتنی نیکیاں کمالیں۔ کتنے خوب صورت چہروں پر خوشی بکھیر دی۔ ساتھ ہی فائدہ یہ ہوا تھا کہ اپنے جیسے یاروں کو سنانے کے لیے ایک تازہ کارنامہ انجام پا گیا تھا اور یونہی اس کی نظر چاچے بختو کے مکان ساتھ جڑے مکان کی کھڑکی تک گئی جہاں سے شگو خالہ کی موٹی سے بہو بڑا سا سر باہر نکالے گلی میں جھانک رہی تھی۔

آہ' اس مکان کو دیکھتے ہی کیا کیا نہ یاد آگیا تھا۔ کاش اس وقت کھڑکی میں اس تربوز کے بجائے وہ دو جھکی آنکھیں آجائیں' بے اختیار دل نے خواہش کی۔ شگو خالہ کی بہو کی نظریں اس سے چار ہوئیں' اس نے منہ میں کچھ بڑبڑا کر "ٹھاہ" سے کھڑکی بند کرلی۔ یقیناً" اس کی شان میں ہی کچھ فرمایا گیا ہو گا۔ لو جی' صبح سویرے اک گناہ بھی پلے پڑ گیا۔ لاحول ولا قوۃ' وہ بدمزا سا ہو کر منڈیر پر جھک گیا' برابر والے گھر کا صحن صاف نظر آرہا تھا۔

چچا ظہیر الدین رزاقی گیٹ پر لگا تالا کھول رہے تھے۔ سنا تھا نصیب دشمناں کل سے ان کی طبیعت بھی ناساز ہے۔ تو یہ منہ اندھیرے کدھر کو چلے؟ ابھی وہ غور کرہی رہا تھا کہ ایک ہاتھ میں توس پکڑے ایک ہاتھ سے بیگ سنبھالتی لہراتی بل کھاتی نازو اندر سے نکلی اس کا رخ بھی گیٹ کی جانب تھا۔ "اوہ! تو چچا اسے کالج چھوڑنے جارہے ہیں۔" یہ ان کی ہر روز کی ڈیوٹی تھی۔

چچا صاحب باہر نکل چکے تھے۔

وہ دوپٹہ پھیلا کر سلیقے سے اوڑھ رہی تھی کہ معاً" کسی احساس کے تحت سر اوپر کو اٹھ گیا۔ اس پر نگاہ پڑتے ہی نازو کی آنکھوں میں یکبارگی حیرت اتری پھر اس حیرت پر مسرت جگمگاہٹ بن کر غالب آنے لگی اور پھر وہ مسرت بھی بھرپور مسکراہٹ میں بدل گئی اور چند ثانیے میں ہی اس کے چہرے کو اتنے رنگ بدلتے دیکھ کر بادل کا دل فخر و انبساط سے بھر گیا۔

کتنے مزے کی کیفیت ہوتی ہے ناں یہ کہ جب کوئی آپ کو دیکھتے ہی برقی قمقمہ بن جائے۔ وہ تو جلتا بجھتا ہے ہی آپ کے اپنے اندر بھی ایک خاص روشنی ریفلیکٹ ہونے لگتی ہے جس سے لگتا ہے سارا عالم روشن ہو گیا۔ وہ کئی بار گزرا تھا ایسی پرکیف کیفیتوں سے اور ہر بار اک نیا لطف ملتا تھا اور پھر خاص طور پر نازو' جسے وہ ظاہری طور پر ذرا گھاس نہیں ڈالتا تھا اور پھر وہ ڈالتا بھی کیوں۔ وہ تو بغیر چارے کے ہی دام میں آ گئی تھی اور صد شکر اس کی آنکھوں میں ابھی اتنی حیا باقی تھی کہ دیوار پار رہنے والی کزن کو کبھی آنکھ اٹھا کر نہیں دیکھا تھا (باہر سے فرصت ملتی تو تب ہی ناں) بہرحال اب جب سے اس کی آنکھوں کا بھید جانا تھا' اس کے بعد سے تو وہ اور محتاط ہو گیا تھا۔ ارے بھئی آخر لڑکے بھی تو دل و جذبات رکھتے ہیں انہیں کوئی چپکے چپکے دیکھے' چاہے' سراہے تو خوشی انہیں بھی تو ہے تو بس.... وہ بھی مزے لوٹ رہا تھا۔ ایک تو خون کا رشتہ' دوسرے بچپن کا ساتھ تیسرے وہ کچھ عرصہ سے اڑتی پڑتی سن رہا تھا کہ ابا حضور اسے متوقع بہو کا درجہ دینے کا تہیہ کیے بیٹھے ہیں۔ اب بے شک ماضی و حال میں اسے ابا سے چاہے کتنے ہی شدید اختلافات کیوں نہ رہے ہوں' ان سب میں ایک یہ مقام ایسا تھا جہاں وہ ان کے آگے بے مثال فرمانبرداری کا بھرپور مظاہرہ کرنے کے لیے سوچنے پر مجبور ہو گیا تھا۔ فربہی مائل' بے تکا گورا رنگ' اور پھیکے سے نقوش والی۔ کچھ سنجیدہ کچھ شوخ سی' بہت پڑھاکو اور پورے خاندان کی وہ واحد لڑکی جو باپ دادا کی روایت کو لے کر چلتے ہوئے طب کی تعلیم حاصل کر رہی تھی۔ ابا کی طرح چچا کا بھی خواب تھا کہ ان کا کوئی بچہ ڈاکٹر بنے۔ خود تو اپنے آباؤ اجداد کی حکمت کا فائدہ اٹھا نہیں سکے تھے کہ جب دادا جی کی وفات ہوئی تو ان کا قدیمی و خاندانی خزانہ یعنی حکمت اور نسخوں کی کتابیں ابا جان اپنے قبضے میں کر چکے تھے تب وہ جوانی کی بے خودو لاپروا کر دینے والی مستیوں میں گم تھے۔ دو بچوں کے والد محترم ہونے کے باوجود انہیں گھر اور گھر کے جھمیلوں سے قطعاً" رغبت نہ تھی۔ باپ زندہ تھا تو سب اکٹھے تھے۔ زندگی بے فکر تھی مگر جب وہ گئے تو پتا چلا کہ باپ نہیں رہا۔ تو کوئی بھی اپنا نہیں رہا بھائی نے پرکھوں کی کرسی سنبھال لی تو وہ سڑک پر آ گئے۔

مگر اللہ ہے سب کا رب' سب کا پالنہار' وہی ہے دینے والا۔ بس تب ان کے لیے بھی وسیلہ بن گیا۔ ایک دوست کے توسط سے انہوں نے کاسمیٹکس بنانی شروع کیں جن میں سرفہرست شیمپو اور رنگ گورا کرنے والی کریمیں شامل تھیں۔

شاہ عالمی کی اندرونی تنگ گلیوں میں بننے والی سستی کریم خرید کر اپنے کمپنی کا ٹیگ لگا کے ڈبیوں میں بھر کے بیچنا شروع کیں۔

عوام کی بڑی تعداد بخوشی ان کی مصنوعات کو خریدتی تھی۔ ان کا چند سو سے شروع کیا جانے والا کاروبار اب کروڑوں کا منافع دے رہا تھا۔

اور غالباً" بھائی کے ان ہی حالات کو دیکھتے ہوئے حکیم اظہار الدین نے یہ "مخلصانہ" فیصلہ کیا تھا کہ آخر بھائی پر پہلا حق ان ہی کا ہے۔ پھر لڑکی کا مستقبل بھی روشن تھا۔ وہ "ایم بی بی ایس" ڈاکٹر تو نہ بن پائی مگر ہومیوپیتھک کورس کر کے بھی ڈاکٹر کہلائے گی تو کل کو اپنا کلینک بھی بن جائے گا۔ یعنی گھاٹے کا سودا نہیں۔

ان کے بیٹے نے تو انہیں ہر جگہ زک ہی پہنچائی تھی۔ کوئی شوق پورا کر کے نہ دیا۔ ان کا بھی خواب تھا کہ بیٹا ڈاکٹر بنے مگر اس نے ڈاکٹر تو کجا حکیم بن کر بھی نہ دیا۔ ایسی ناہنجار' نالائق اولاد' ان کی ہزار ہا توجہ کے باوجود وہ ایف ایس سی میں ایک پیپر میں رہ گیا جو پھر ان

کے لتر کھا کھا کر رو دھو کر اس نے کلیئر کیا تھا۔
مگر حکیم صاحب تو اس کی اس نوکری سے بھی نالاں تھے مگر کیا کرتے اس کی ڈھٹائی کا جس پر کوئی اثر ہی نہ تھا جبکہ وہ خوب موج میں تھا۔ زندگی کس قدر خوش رنگ ہو گئی تھی کوئی اس کے دل سے پوچھتا۔ ڈور بیل ہوئی تھی ادھر نازو نے اسے اشارہ کیا جس کا مفہوم یہ تھا کہ میں ادھر ہی آ رہی ہوں۔
اور وہ اس کے سواگت کے لیے جلدی سے سیڑھیوں کی جانب لپکا اور ساتھ ہی جی میں آئی کہ وہ اسپائیڈر مین ہوتا تو ایک ہی جست میں نیچے جا پہنچتا۔ بعض خواہشیں کتنی بھونڈی ہوتی ہیں ناں ہم جانتے ہیں کہ یہ پوری نہیں ہونے والی مگر حیرت ہے پھر بھی ہم کر رہے ہوتے ہیں۔ وہ سج سج نیچے اترا۔
"ہاں میاں! کیسی طبیعت ہے تمہاری؟" اس کے سلام کے جواب میں چچا نے مزاج پرسی کی۔ پیچھے ہی وہ کھڑی تھی جس پر اک سرسری نظر ڈال کر وہ یوں بن گیا جیسے دیکھا ہی نہ ہو' مؤدبانہ چچا کو اپنی حالت سے آگاہ کیا۔ "کہاں ہیں بھائی صاحب' آج صبح ہی صبح ایک کام آن پڑا ہے ان سے۔" امی کچن سے نکلی تھیں' وہ ان سے پوچھنے لگے۔ نازو نے لپک کر انہیں سلام کیا۔
"وہ تو پڑے سو رہے ہیں۔ جانتے تو ہو ان کی عادت کو' دس بجے سے پہلے کب بستر چھوڑیں گے وہ۔" نازو کو گلے لگاتے انہوں نے برے منہ سے بتایا۔ میاں کی اس عادت سے خوب ہی بیزار رہتی تھیں وہ۔
"اے لو۔ یہ اچھے حکیم صاحب ہیں جو خود ہی دس بجے بیدار ہوتے ہیں یعنی وہ عمل جو ساری بیماریوں کی جڑ ہے۔ یہ اپنے مریضوں کو کیا خاک نصیحت کرتے ہوں گے۔ علاج تو پھر دور کی بات ہے۔" چچا نے بھی موقع سے فائدہ اٹھاتے تاک کر طعنہ دے مارا جو زیادتی ان کے ساتھ ہوئی تھی وہ انہیں بھولتی نہیں تھی۔ کبھی کبھار وہ جلے دل کے پھپھولے پھوڑ ہی لیتے تھے۔
"بس بھیا میں تو خود پریشان ہوں۔ تم سناؤ' آج سویرے سویرے خیر تو ہے ناں اور کھڑے کیوں ہو آؤ بیٹھو۔ اے عمارہ' چچا اور بہن کے لیے ناشتا لے آؤ۔"
امی نے کچن کی جانب منہ کر کے آواز لگائی۔
"ارے نہیں بھابھی آپ لوگ بسم اللہ کیجیے میرے پاس تو بیٹھنے کا ٹائم نہیں۔ نازو کو کالج سے دیر ہو رہی ہے' آج اس کا بہت ضروری ٹیسٹ ہے۔ گاڑی دو دن سے ورکشاپ پہ کھڑی ہے' میں تو اس لیے ادھر آیا تھا کہ بھائی صاحب سے کہوں اسے کالج تک چھوڑ آئیں۔ آپ کو پتا ہے کبھی بچیوں کو اکیلے گھر سے نکلنے نہیں دیا۔ میری اپنی طبیعت بھی کل سے ٹھیک نہیں۔ اب ہمت نہیں پڑ رہی تھی مگر چلیں خیر میں خود ہی چھوڑ آتا ہوں۔ چلو بیٹا۔" وہ نازو کی طرف مڑے۔
"آئے ہائے تمہاری اپنی طبیعت اچھی نہیں تو کیسے جاؤ گے۔ یہ باذل ہے ناں یہ چھوڑ آتا ہے اپنی بائیک پر۔" امی نے تو گویا مسئلہ ہی حل کر ڈالا۔ اس نے بھی خوب زور و شور سے سر ہلایا' ساتھ ہی نازو کے گول مٹول چہرے پر نگاہ کی جو تائی کے مشورے پر جگمگا اٹھا تھا۔
"جی' جی چچا جان میں چھوڑ آتا ہوں۔ آپ اس حالت میں کہاں جائیں گے۔" اور چچا نے اسے سر تا پیر ایسی جانچتی نظر سے دیکھا گویا ایکسرے کر رہے ہوں۔
"نہیں' نہیں اب ایسی بھی کوئی بات نہیں' چنگا بھلا ہوں میں اور تم نے دو دن پہلے ہی اتنی تکلیف مول لی ہے۔ تم آرام کرو ہم چلتے ہیں۔" وہ کہتے ساتھ ہی چل پڑے۔ نازو بھی چار و ناچار پیچھے ہولی۔
"ارے جلال! تم تو بالکل ہی غیروں والی باتیں کرنے لگے۔ باذل بالکل ٹھیک ہے اب۔" امی نے مروتاً "اک بار اور کہا مگر وہ نہ ٹھہرے۔ پھر وہ تو پلٹ کر کچن میں چلی گئیں۔ مگر وہ وہیں بت بنا جیسے ابھی تک چچا کی اک نظر کے حصار میں تھا۔ آخر کیا تھا اس نگاہ میں گویا اعتبار سے خالی۔ بڑی چبھی تھی اسے ان کی نظر۔ پھر تو اس کا موڈ بے حد بگڑ گیا۔
اپنے پریس شدہ کپڑے لے کر گولہ بنا کے دیوار پر دے مارے۔ اک بے قصور گملے کو ٹھوکر سے اڑایا۔ ناشتے سے واک آؤٹ کیا۔ یعنی صبح صبح ہی گھر میں اس

کی بے عزتی کردی گئی اور اتنے سلیقے سے اُسے تو جتنا بھی غصہ آتا کم تھا۔

☆ ☆ ☆

"اکیلے ہی اکیلے ناشتا ڈکار رہے ہو۔" بسورتی ہوئی شکل موصول ہوئی۔

"ہاں تو کیا کروں؟ اسامہ دنیا سے ہی چلا گیا' ادیاما کو فسادات پھیلانے سے فرصت نہیں۔ خان صاحب کسی کنٹینر میں پھنسے ہوئے ہیں' میاں صاحب دورے پر تو سوچا اکیلے ہی ناشتا کرلیا جائے۔" تیزی سے انگلیاں چلاتے میسج ٹائپ کیا اور بھیج دیا ابھی نان چنے کے نوالے کو منہ میں ٹھونس کر لسی کا ایک گھونٹ ہی بھرا تھا کہ پھر ٹوں ٹوں گونج اٹھی۔

"ارے گولی مارو سب کو میں مر گئی ہوں کیا؟" ادھر سے مکمل استحقاق جتایا گیا۔

"سو بسم اللہ آجاؤ پھر۔" اس نے بھی کی نہ کی۔ کھٹ سے دعوت دے ڈالی۔ ساتھ ہی مسکرا کر سامنے سڑک پار نظر ڈالی' جانتا تھا وہ کھڑکی سے دیدے چپکائے کھڑی ہوگی۔ اپنے محلے کی جانان میں یہ تو اس کے لیے وبال جان ہی بنتی جارہی تھی۔ سارے دن میں اتنے پیغامات کہ وہ اکثر تنگ آجاتا۔ سچ ہے اس کم بخت غضب ناک ایجاد نے بڑے بڑے ان پڑھوں کو لائق فائق کردیا تھا' وہ تو پھر مڈل پاس تھی۔ ہمیشہ رعایتی نمبر لینے والی ستارہ بی بی عرف تارو اتنی مہارت اور روانی سے جوابی پیغامات دیتی تھیں کہ وہ حیران رہ جاتا' پتا نہیں اس زمانے میں وقت بہت لمبا ہوگیا ہے یا دنیا میں کرنے کے لیے کام نہیں رہ گئے۔ بس یہ فضول کی مصروفیت جو اس جیسے بااخلاق و بامروت بندے کو بھی دق کردیتی۔ اسکرین پھر روشن ہوئی۔ جہاں نہ صرف دعوت قبول کرلی گئی تھی بلکہ مغموم و مظلوم حسینہ زمانے سے شکوہ کناں بھی تھی۔

"آتو جاؤں مگر ہائے یہ بے درد دنیا والے۔"

"محبت کرنے والے زمانے سے نہیں ڈرا کرتے۔" اس نے بھی محبوب کو آزمائش کی بھٹی میں تپانا چاہا۔

"ڈرتی ورتی میں کسی سے نہیں۔" جی دار محبوبہ نے ایک ٹانگ جہاں کے سینے پر رکھ دی۔

"ٹھیک ہے پھر چلی آؤ۔" وہ تو جوش میں ہی آگیا تھا مگر ادھر ابھی ہوش باقی تھا۔

"کیا ہوگیا ہے باؤلی' کیا تم مجھے سارے زمانے میں رسوا کرنا چاہو گے۔ تم ایسا کیوں نہیں کرتے گھر آجاؤ۔"

"نا بابا نا' میں تم اکیلی کو تو ناشتا کروا سکتا ہوں مگر تمہارے اٹھارہ افراد پر مشتمل خاندان کو نہیں۔" وہ فوراً ہی کٹھور ہوا۔ صفاچٹ جواب ٹائپ کیا۔

"میرا خیال ہے تم پہلے ناشتا کرلو دھیان سے پھر باتیں کرتے رہنا' ایک تو یہ نری مصیبت بھی کسی کے ہاتھ میں نہ ہو۔" باسط بھائی کافی دیر سے اس پر نظر رکھے ہوئے تھے۔ دو گرما گرم عمدہ خوب پھولے ہوئے نان لے کر خود ہی اس کی میز پر آگئے۔ موبائل ہاتھ میں لے کر جیب میں ڈالا ساتھ ہی اک کینہ توز نگاہ سڑک پار کھڑکی پر ڈالی' اس کی گڈیاں کہاں کہاں اڑی ہوئی ہیں یہ ان سے بہتر اور کون جانتا تھا۔

"ارے بہت شکریہ باسو بھائی میں تو کرچکا ناشتا۔ آپ کی تو لسی ہی بڑی مزیدار ہوتی ہے اس سے ہی پیٹ بھر گیا' میرا یوں کریں یہ نان اور ایک پلیٹ جاجی کی طرف بھجوادیں۔"

"جاجی تو یہاں ہے ہی نہیں' رات کو ہی بڑا سا بیگ لے کر گیا ہے کہیں" باسط بھائی نے پاس سے گزرتے چھوٹے کو نان پکڑائے۔

"ہیں اب کہاں؟" ان کی بات نے اسے گڑبڑا ہی دیا (اف یہ تارو کی بچی سارے جہاں کی بکواس کرلے گی مگر اہم بات پھوٹ کر نہ دے گی۔ اب لے کر شرمندہ کروادیا الوکی....)

"پتا نہیں' دو چار دن سے کوئی دور پرے کا ماما آیا ہوا تھا۔ وہی اس آوارہ گرد کو لے کر گیا ہے کہیں نوکری ووکری کے لیے۔ ویسے کچھ دنوں سے جاجی کے ساتھ زیادہ دوستی نہیں بڑھ گئی تمہاری۔" بغور اس کا چہرہ

جا پہنچے وہ پلیٹ کر کاؤنٹر کی طرف بڑھ گئے۔ وہ جو ٹشو پیپر سے ہونٹ تھپتھپا رہا تھا خوامخواہ پورے منہ پر پھیر گیا۔

اف یہ باسو بھائی بھی ناں کبھی کبھی ''ابا جان'' ہی لگنے لگتے ہیں۔ وہ سر جھٹک کر بقیہ ناشتے کی جانب متوجہ ہوا۔ مگر برا ہو اس ٹوں ٹوں کا جو ان کی جیب میں ہو رہی تھی۔ تارو نے دیکھا بھی ہو گا کہ اس پر کیا بیتی ہے مگر پھر بھی۔۔۔ وہ سخت بدمزا ہوا۔

''چاچے باسو سے میں لے کر آؤں آپ کا موبائل.. اگلی میز پر بیٹھا گول مٹول سا منا اٹھ کر اس کے پاس آ گیا۔ وہ کھڑکی کو گھورنے میں مشغول تھا۔ چونک کر اسے دیکھا' نیکر شرٹ میں ملبوس گورا چٹا موٹو سا بچہ جس کی آنکھوں سے ہی سمجھ داری ٹپکی پڑ رہی تھی اور وہ اسے پہچان بھی گیا۔ اس کے دیکھے بھالے نقش' ارے یہ تو شگو خالہ کا پوتا ہے۔

اور اس نسبت نے اسے کچھ اور بھی یاد کروا دیا۔ عمومی طور پر بچوں سے وہ اخلاقیات نبھانے کا عادی نہیں تھا مگر اب یک لخت ہی ہو گیا اتنا میٹھا جیسے جلیبی۔

''ارے نہیں یار لیو ان کے پاس بیلنس نہیں تھا' انہوں نے ایک ضروری کال کرنی تھی بس ابھی واپس کردیں گے۔''

''اچھا.....'' اور وہ بچہ ہاتھ پر ہاتھ مار کر یوں ہنسا جیسے اس کا جھوٹ پکڑ لیا ہو۔ بازل نے بغور اسے دیکھا۔

''اور یہ تم اس وقت یہاں کیا کر رہے ہو' اسکول نہیں گئے۔ کس کلاس میں پڑھتے ہو' ناشتا کرو گے؟'' اس نے خود پر سے اس کا دھیان ہٹانا چاہا اور کامیاب رہا۔ بچے نے منہ بسورا۔

''اف۔۔۔ اتنے سارے سوال ایک ساتھ۔ آپ تو مجھے ٹیچر لگ رہے ہو اور آپ کو یہ نہیں پتا کہ ایگزام ہو چکے ہیں۔ اب جب نیو بکس ملیں گی تو ہی اسکول جاؤں گا ناں اور ہاں ناشتا تو میں ضرور کروں گا۔ مجھے یہاں کی حلوہ پوری بہت پسند ہے اور ادھر ہی بیٹھ کر اکیلے کھانا اچھا لگتا ہے' گھر لے کر جاؤ تو سارے ہی چپک جاتے ہیں۔ کچھ بھی حصے میں نہیں آتا۔''

اف اس چھنکو کی باتیں' بازل نے ہنستے ہوئے اسے ساتھ ہی بٹھا لیا۔ چھوٹے کو اس کا ناشتا آرڈر کیا۔

''اور سناؤ مہمان چلے گئے۔'' وہ اپنے مطلب کی بات پر آیا۔

''کیسے مہمان' ہمارے گھر تو کوئی مہمان نہیں آئے کافی دن سے؟'' چالاک منے کے چہرے پر حیرت اتری اور اس سے زیادہ اس کے منہ پر۔

''تو پھر وہ کون تھی؟'' بازل کا دل دھک سے رہ گیا۔ اسے اچھی طرح یاد تھا انہیں شگو خالہ کے گھر سے ہی پک اینڈ ڈراپ کیا تھا۔

''یاد کرو ٹھیک سے۔ دو دن پہلے کوئی مہمان آئے ہوں۔'' جگ سے لسی انڈیل کر گلاس اس کے سامنے رکھا۔ ساتھ یادداشت کے پردے کو ہلایا۔ بچہ سوچ میں پڑ گیا۔ اس نے مزید ہنٹ دیے۔

''ان کی طبیعت خراب تھی۔ میں ہی انہیں ڈاکٹر کے پاس لے کر گیا تھا اب کیسی ہیں وہ؟'' ساتھ ہی ہمدردانہ لہجے میں خیریت بھی پوچھ ڈالی گویا صرف یہی فکر ہوا ہے۔

''اوہ اچھا' اچھا آپ کہیں دادی کی بات تو نہیں کر رہے۔ پر وہ مہمان کب ہیں۔ وہ تو ہمارے گھر میں ہی رہتی ہیں۔ اور ہر روز ان کی طبیعت بھی خراب رہتی ہے ای تو کہتی ہیں وہ نخرے کرتی ہیں۔ اچھی بھلی ہٹی کٹی ہیں۔ بس انہیں عادت ہے دوسروں کے سامنے میری امی کو برا بنوانے کی۔''

''اف' میں تیری دادی کی نہیں کسی اور کی بات کر رہا ہوں اور تم مجھے کیا قصے سنانے لگے۔ چلو چپ کر کے ناشتا کرو۔'' بازل کا جی چاہا اپنے ہی بال نوچ لے۔ انتہائی نالائق بچہ تھا یہ تو۔ لسی کا گلاس اٹھا کر اس نے منہ کو لگا لیا جبکہ بچے کا منہ کھل گیا اتنی بے مروتی۔

''چل بے چھوٹو کاؤنٹر سے جا کر ناشتا لے اور ادھر ٹیبل پر جا کر بیٹھ اور ہاں جاتے ہوئے دہی لیتے جانا دادی نے منگوایا ہے پہنچا دینا ان تک سمجھا۔'' باسو بھائی نے اس کا سر تھپتھپا کر ادھر دوڑایا اور کرسی کھینچ کر بیٹھ گئے۔

''تم کیا معلومات لے رہے تھے اس سے؟''

"کچھ نہیں بس ویسے ہی۔" بازل نے جھپٹ کر سیل فون قابو کیا جو ابھی انہوں نے ٹیبل پر رکھا تھا اور وہ اتنی تیزی پر چڑ ہی گئے۔

"توبہ ہے بھئی! اتنی فکر تو آج کل کے بچے اپنے ماں باپ یا کسی کتاب کی نہیں کرتے جتنا اس چار یا چھ انچ کے آلے کی کرتے ہیں۔ ساں آوازیں دے دے کر ہلکان ہو جائے۔ مگر اس کی ایک ٹوں ٹوں ٹانگوں کے سارے بل کس بل کھول دیتی ہے یوں لپکتے ہیں کہ اگر ایک لمحہ کی بھی دیر ہو گئی تو کہیں کوئی گناہ کبیرہ درج ہو جائے گا۔ کتاب سارا سال بند پڑی رہے' یہ بد بخت ایک پل کے لیے بھی بند نہ ہو' استغفار ہے بھئی استغفار' آوے کا آوا ہی بگڑا ہوا ہے۔" یاسو بھائی سخت کبیدہ خاطر نظر آرہے تھے۔ وہ کھسیانی سی ہنسی ہنس دیا۔

"اور ایک ہم جیسے بھی شوہر حضرات ہیں جن کی کوشش ہوتی ہے کہ یہ منحوس بند ہی رہے۔ گھر میں تو بیویاں ہر منٹ بعد اک نئی فرمائش کر کے جان کلساتی ہی ہیں اور اگر جو گھر سے نکل آؤ تو بھی خلاصی نہیں' اس کم بخت کی گھنٹی بج جاتی ہے کوئی نیا فتنہ اٹھانے کو۔ میرا تو جی چاہتا ہے اسے تو دیوار پر دے ماروں اس کے موجد سمیت۔"

"اوہو ہو' لگتا ہے بھابھی نے پھر کوئی زبردست سی فرمائش کر ڈالی ہے۔ ویسے اب کیا آرڈر کر دیا انہوں نے۔"

"اس کے آرڈر تو چلتے ہی رہتے ہیں ان کو گولی مارو۔ تم یہ بتاؤ تمہاری بات ہوئی اپنے باس سے' مل جائے گا تمہیں لون اور کمیٹی کے لیے اگلے ماہ کا کہا تھا کریم صاحب نے' دس دن رہ گئے ہیں مہینہ ختم ہونے میں۔ تمہیں جانا چاہیے یاد دہانی کے لیے ان کے پاس۔" وہ سب باتیں بھول بھال ایک دم سے سنجیدہ موضوع پر آگئے' اس نے سرہلایا۔

"جی' جی بس آج کل میں جاتا ہوں' اچھا ہوا آپ نے یاد کروا دیا اور آپ اپنے کام کی پروگریس بتائیں۔ آرکیٹیکٹ سے ملے؟ کب دے رہا ہے ہمیں" نقشہ۔۔۔

"چاہے تو آج ہی اٹھالیں' وہ تو بالکل تیار ہے۔ بس ٹھیکے دار تھوڑا ٹائم مانگ رہا ہے پھر میں بھی اس کے پیچھے اس لیے نہیں جا رہا کہ تمہارے رکے ہوئے کام ہو جائیں تو پھر اسے چاہے تو میں کلن سے بھی پکڑ کر لے آؤں۔"

"ہوں بس دعا کریں کمیٹی تو پکی اپنی ہے۔ لون بھی ساتھ ہی مل جائے تو کوئی مسئلہ ہی نہیں رہے گا۔ میں نے کہا تھا باس سے تب تو حامی بھر لی تھی اب یہ ہے کہ ٹال مٹول نہ کرے۔"

"اللہ کرے ایسا ہی ہو۔" یاسو بھائی نے اس کا ہاتھ تھپکا۔

مین روڈ پر چوک کے بالکل سامنے کارنر پلاٹ پر واقع یہ چھوٹا سا ہوٹل جسے ڈھابہ کہنا زیادہ مناسب ہوگا' باسط کو باپ سے وراثت میں ملا تھا اور جسے اب بڑھا کر ایک خوب صورت ریسٹورنٹ کی شکل میں ڈھالنا ان کا اولین خواب تھا اور اب تو ان کے خواب میں بازل بھی حصے دار بن چکا تھا۔ اپنے باپ دادا کی وراثت سے تو وہ کوئی فائدہ اٹھا نہیں سکا تھا اپنی نالائقی کے ہاتھوں اور کچھ اس کا مزاج ہی نہ تھا اس طرف مگر جب سے اس نے ہیرا پھیری شروع کی تھی (حالانکہ یہ بھی اس کا مزاج نہ تھا) مگر تب سے ہی اس کے دل میں لگن لگ گئی تھی کہ دوسروں کی چاکری کرنے سے بہتر ہے اپنا کاروبار شروع کیا جائے۔

اور اس کی گڈلک کہ باسط کا ساتھ مل گیا۔ انہوں نے خود اسے آفر کی بلکہ اس کا ذہن انہوں نے ہی اس طرف لگایا۔ اکیلے تو وہ بھی اپنے خواب کو شرمندہ تعبیر نہیں کر سکتے تھے اور بغیر کسی تجربے اور بڑے سرمائے کے وہ بھی کوئی بزنس اسٹیبلش نہیں کر سکتا تھا۔ سو دونوں نے مل کر کام کرنے کی ٹھانی۔ گھر میں تو وہ اپنی کمائی کا ایک آنہ نہیں دیتا تھا۔ وہ اپنی ٹپ ٹاپ پر خرچ کرتا تھا یا صرف موج مستی پر مگر اب وہ کچھ عرصہ سے سیونگ کر رہا تھا لیکن سب مل ملا کر بھی اتنے نہیں ہو پا رہے تھے کہ اپنے خوابوں جیسا ریسٹورنٹ بن پائے۔ ابا جی نے تو ویسے ہی ایک روپیہ بھی دینے سے انکار کر

دیا تھا۔ ان کے خیال میں اس کی یہ سب پلاننگ سراسر فضول تھی۔ تنگ آکر اس نے قرض لینے کا سوچا۔ اب امید واثق تھی کہ ہر کام بہتر ہو جائے گا۔

"یار ایک پرابلم ہو گئی ہے۔" باسط بھائی بولے۔

"کیسی پرابلم" سیل فون پر پھر ٹوں ٹوں ہوئی تھی۔ وہ دھیان ہٹا کر ان کی جانب متوجہ ہوا۔

"یار! گھر کا حصہ بھی ریسٹورنٹ میں شامل کرنا ہے تو پہلے اسے گرانا پڑے گا۔ میں نے سوچا تھا کہیں اور جانے سے بہتر ہے اپنے ہی محلے میں شگفتہ خالہ کے دو کمرے کرائے پر لے لیں گے' رہائش کا مسئلہ حل ہو جائے گا۔ کل تیری بھابھی کو اسی لیے بھیجا تھا وہاں کہ خالہ سے بات کر آئے مگر وہاں جا کر پتا چلا کہ خالہ نے تو کسی ماں بیٹی کو چپ چپاتے ہی وہ پورشن کرائے پر دے دیا ہے۔ حد ہو گئی نہ محلے میں کسی کو خبر ہوئی نہ کوئی ان کا سامان آیا۔ اللہ جانے اچانک کہاں سے ٹپک پڑی ہیں یہ ماں بیٹی بھی۔" وہ اپنی جگہ پریشان تھے اور ان کی پریشانی نے اس کی حیرانی ختم کر ڈالی۔ وہ تو تب سے سوچ میں پڑا تھا کہ اگر بقول منے کے ان کے گھر کئی دنوں سے مہمان نہیں آئے تو پھر وہ کون تھیں؟

"یعنی اب وہ یہیں رہے گی ہمارے محلے میں گھر کے سامنے اوہ ....." سارے حساب کتاب' سب پریشانیاں بھول کر اس کا دل بلیوں اچھلنے لگا۔ باسط بھائی کیا کہہ رہے ہیں' کیا بتا رہے ہیں' اسے اب کچھ سنائی نہیں دے رہا تھا۔

☼ ☼ ☼

اور یہ ٹھیک اس کے تین دن بعد کی بات ہے جب وہ سہ پہر میں ڈیوٹی آف کر کے آ رہا تھا' چوک کا موڑ مڑتے اس نے چنگ چی سے خالہ شگو اور ان کے ساتھ پردہ دار حسینہ کی والدہ کو اترتے دیکھا' دونوں کے پاس خوب سارے شاپرز تھے' لگتا تھا ڈھیر ساری شاپنگ کر کے آ رہی ہیں۔ چنگ چی والا تو انہیں اتار کر چلا گیا تھا اب آگے گھر تک انہوں نے یقیناً "پیدل" جانا تھا۔ اتنے سامان کے ساتھ وہ دونوں معمر خواتین کیسے جا ئیں گی۔

اب وہ اتنا بھی برخوردار نہیں تھا کہ ہر بزرگ کو مشکل میں دیکھ کے لپک پڑتا ہو حالانکہ اس وقت اس سڑک پر اور بھی کئی ایسے تھے جنہیں مدد کی ضرورت تھی۔ مگر وہ سیدھا بائیک ان ہی کے سامنے لے آیا۔

"کیسی ہیں خالہ' کدھر سے آ رہی ہیں۔ لگتا ہے سارا بازار ہی اٹھا لائی ہیں۔" سلام کے بعد وہ بڑے خوش گوار لہجے میں بولا۔

"ارے سارا بازار کہاں سے بچے' بس مہینہ بھر کا راشن لیا ہے اور کچھ برتن وغیرہ اور یہ بھی سب میں نے نہیں بہن ذکیہ نے خریداری کی ہے۔" شگو خالہ نے تفصیل سے بتایا جبکہ بہن ذکیہ اسے بغور دیکھتی پہچاننے کی سعی کر رہی تھیں اور آخر کار ان کی یاد داشت کام کر ہی گئی۔

"ارے بیٹا' آپ وہی ہو ناں جو اس رات مجھے کلینک تک لے گئے تھے۔ افوہ' دیکھو اس روز تو ایسی آفت پڑی تھی تم سے نام بھی نہ پوچھا۔ کیسے ہو بیٹا؟" اور وہ خوشی سے پھولا نہ سمایا یعنی نیکی رائیگاں نہیں گئی تھی۔ اس نے خیریت بتاتے ساتھ ہی سارا سامان اٹھا کر بائیک پر دھر لیا جبکہ شگو خالہ' بہن ذکیہ سے اس کی نیکی اور شرافت کے وہ قصے کہہ رہی تھیں جن کے بارے وہ خود بھی بے خبر تھا اور انہیں خراماں خراماں چلتا چھوڑ کر وہ بائیک دوڑاتا پل میں مطلوبہ مکان کے آگے آن کھڑا ہوا' اس خواہش کے ساتھ کہ یا اللہ دروازہ وہی پردہ نشیں کھولے۔

وہ متحیر سا اس مقبول ساعت کے حصار میں گھرا اس سفید کبوتر سے ہاتھ کو دیکھ رہا تھا جس کی مخروطی انگلیوں کی پوروں پر سجے شفاف ناخن کسی بھی پالش سے بے نیازیوں دمک رہے تھے جیسے دھوپ میں رکھا موتی۔

اور سماعت' وہ سحر آفریں لفظوں کے موتی چن رہی تھی جو لگتا تھا کسی مندر کی گھنٹی کے بجنے سے ہر سو بکھرتے چلے جا رہے ہیں۔ چند لمحے تو وہ کسی اور ہی دنیا میں کھو گیا۔ پھر یکدم حواس بحال ہوئے۔

"جی یہ آپ کا سامان شگو خالہ نے بھیجا ہے۔" وہ

شاپر بائیک سے اتارنے لگا۔

"اور وہ خود کہاں ہیں؟" پردہ نشیں محتاط لہجے میں پوچھ رہی تھی۔

"وہ بھی آرہی ہیں بلکہ وہ لیجیے آگئی ہیں۔"

"آئے اللہ بھلا کرے یہ سب اندر بھی پہنچادو۔ ہم بڈھیوں سے کہاں اٹھایا جائے گا' لے آؤ' آجاؤ آجاؤ اندر۔" شگو خالہ نے بڑھ کر پورا دروازہ کھول دیا۔ وہ پری جھٹ غائب ہوئی۔ بازل کو اس کے دوپٹے کی جھلک دیکھنا ہی نصیب ہوئی جو بائیں دروازے میں غڑاپ سے گم ہوا تھا۔ وہ بے اختیار اک ٹھنڈی آہ بھر کر رہ گیا۔ سب سامان ٹھکانے لگانے کے بعد وہ نامراد سا پلٹنے کو تھا کہ خالہ نے پکڑ کر بٹھالیا۔ ذکیہ خاتون نماز کے لیے جاچکی تھیں۔

"زمامہ بیٹا! دو کپ اچھی سی چائے تو بنا کر لاؤ۔" خالہ نے وہیں بیٹھے آرڈر پاس کیا تھا اور بھلا یہاں زمامہ اس کے علاوہ اور کون ہو سکتی تھی۔ زمامہ! واہ کتنا پیارا نام ہے منہ میں شکر سی گھل گئی تھی جیسے۔

شگو خالہ سب کا حال احوال لے رہی تھیں۔ پھر انہوں نے خود ہی تذکرہ چھیڑ دیا اپنی نئی کرایہ دار کا۔

"ارے یہ ذکیہ میری چچیری بہن کی نند کی نند ہے۔ (اف اتنا گنجلک رشتہ) اسے سن کر چکر سا ہی آگیا اور جب پوری داستان سنی تو.....

"آئے ہائے اللہ کسی کی ایسی قسمت نہ بنائے۔ بہت مظلوم ہے بے چاری' اتنا روپیہ پیسہ ہونے کے باوجود بے گھر ہونا پڑا غریب کو' وہ بھی سگے بیٹوں کے ہاتھوں۔ خدا ایسی نالائق' ناہنجار اولاد کسی دشمن کو بھی نہ دے۔ ایسی دولت جائداد کو آگ لگے جو زندگی کا سارا سکھ ہی لے لے۔

پہلے تو اس جائیداد نے سر کا سائیں چھینا۔ بیٹے آپس میں لڑ پڑے اور باپ سے تقاضا کرنے لگے کہ ہمیں کاروبار میں سے ہمارا حصہ دو اور ساری جائیداد میں سے بھی بس باپ کو تو یہی صدمہ لے ڈوبا۔ بے چارا بہت نیک نفس انسان تھا' جوان بیٹوں کی منہ زوری برداشت ہی نہ کر سکا' جان ہار گیا اور وہ دونوں بدبخت باپ کی جان لے کر بھی نہ ٹلے۔ ساری جائیداد آپس میں بانٹ کر ماں بہن کو گھر بدر کر دیا۔ ہائے ہائے ایسا ظلم' ایسا قہر' کیسا زمانہ آگیا ہے۔ خون سفید تو کیا کالے پڑ گئے ہیں' دیدوں کا پانی مر گیا ہے۔ وہ تو شکر ہے باپ نے زندگی میں ہی بیٹی کے نام بینک میں خاصی رقم رکھوا دی تھی کچھ ذکیہ بہن کی اپنی بچت ہے۔ جو وہ عزت سے زندگی کے چار دن پورے کرلیں گی۔

اللہ ایسے ذلت کے دن بھی کسی کو نہ دکھائے۔ راتوں کی نیند حرام ہے بے چاری کی' جوان جہان بچی کی ذمہ داری روتی ہیں کہ کیسے پوری ہو گی۔ پر ایک بات ہے ماشاء اللہ خوب صورت' سگھڑ' سلیقہ شعار بچی ہے ہماری میں نے تو کہا ہے ذکیہ بہن سے۔ بس بیٹی کے ہاتھ پیلے کردو اور خود سکون سے رہو۔ اللہ نے چاہا تو ضرور اچھا بر مل جائے گا میں تو اب اسی کوشش میں ہوں۔ ایک دو جگہ رشتہ کے لیے کہا ہے۔

بیٹا' تمہاری بھی اتنی اچھی نوکری ہے۔ اچھے لوگوں میں اٹھنا بیٹھنا ہے۔ کوئی اچھا سا لڑکا نظر میں ہو تو بتانا۔"

وہ اس سے کہہ رہی تھیں اور اس سے تو سر بھی نہ ہلایا گیا۔

اف' ایسے پیارے لوگ اور ان پر تقدیر کے کیسے کیسے ستم۔ وہ حقیقتاً "بہت دکھی" ہوا تھا سب سن کر۔

ذکیہ خاتون چائے لے آئی تھیں۔ جو اس نے بہت عقیدت سے نوش جاں کی۔ اس تصور کے ساتھ کہ کتنے خوب صورت ہاتھوں نے خاص اس کے لیے کتنے چاؤ سے چائے بنائی ہے۔ ویسے حد ہوتی ہے نا خوش فہمی کی بھی۔

☆ ☆ ☆

"تمہارے ابا اور میں آج گئے تھے جلال کی طرف۔" وہ بہت انہماک سے "عزیزی" کی لن ترانیاں سن رہا تھا کہ امی نے اس کے آگے سے کھانے کے برتن سمیٹتے ہوئے بتایا۔ اور یہ بات تو اسے شام میں نازو نے بھی بتائی تھی۔ کچھ دنوں سے وہ اسے کبھی "صبح بخیر" تو کبھی "شب بخیر" کے ایس ایم ایس کرنے

لگی تھی اور جب وہ اپنی اتنی ٹف روٹین میں سے وقت نکال کر اسے یاد کرتی تھی تو اس کا بھی فرض بنتا تھا۔ پھر جب اتنے بے شمار دل رکھتا تھا انہیں خوش کرتا تھا تو جس کو تمام عمر خوش رکھنے کی ذمہ داری اٹھائی تھی اس کو ابھی سے کیوں نہیں۔ سو یہی سوچ کر وہ اس کے ساتھ روا رکھی سابقہ روش سے ذرا ہٹ گیا تھا۔

مگر نازو کے بتانے اور اب امی کے اطلاعی انداز میں کچھ فرق تھا۔ پروگرام میں در آتے وقفے نے اس کا دھیان ہٹایا۔ امی برتن کچن میں پہنچا کر واپس آرہی تھیں اور ان کے چہرے پر غیر معمولی کیفیت رقم تھی۔

گزشتہ دنوں عمارہ کے لیے بہت اچھا رشتہ آیا تھا جسے ضروری چھان پھٹک کے بعد منظور کر لیا گیا تھا اور اب ان لوگوں کی طرف سے منگنی کا اصرار تھا اور ابا جی کی خواہش تھی کہ اس کی اور نازو کی منگنی بھی ساتھ ہی کر دی جائے اور چھ ماہ بعد اکٹھی شادی۔ تب تک کہ نازو کی تعلیم بھی مکمل ہو جاتی۔ آج شام کا چچا کے ہاں جانا خاص اس حوالے سے تھا۔ امی اس کے برابر صوفے پر آکر بیٹھیں تو اس نے استفہامیہ نظروں سے انہیں دیکھا۔

"پہلے تو تمہاری چاچی نے سوچنے کے لیے کچھ وقت مانگا مگر جلال نے تو صاف کہہ دیا اسے تمہاری نوکری پر اعتراض ہے۔ وہ لوگوں کو کیا بتائے گا کیا کرتا ہے اس کا داماد اور نازو کے مقابلے میں تمہاری تعلیم بھی کم ہے۔"

"ہیں۔" امی کے الفاظ تھے یا جلتی تیلی جو سیدھی اس کی عزت نفس کو آکے لگی تھی۔

"میری تعلیم کم ہے بہت خوب' یہ اب یاد آیا انہیں اور میری نوکری پر کس بات کا اعتراض' ٹھیک ٹھاک کمائی ہے میری اور آپ نے بتایا نہیں کہ یہ نوکری تو بس اب عارضی ہے ان شاء اللہ بہت جلد میرا اپنا ہوٹل ہو گا۔"

"بتایا تھا۔ اسے تو اس بات پر بھی اعتراض ہے کہ تم باسط کے ساتھ مل کے کاروبار کرو۔ وہ جدی پشتی نائی۔ باپ اس کا پورے محلے کی خوشی غمی پر دیگیں پکاتا رہا۔ ساری دنیا جانتی ہے۔ اب تم اپنے باپ دادا کا سب چھوڑ کر اس کا اپنا رہے ہو۔ وہ تو اس بات پر بھی خفا ہے کہتا ہے کوئی اور کام کرے بازل۔"

"ارے واہ یہ چچا جلال الدین "چچا اعتراض الدین" کب سے ہو گئے اور وہ بھی سارے کے سارے اعتراض مجھ پر' کمال ہے بھئی۔ جو کام مجھے آسان لگ رہا ہے۔ سمجھ میں آرہا ہے۔ جس کا میں تجربہ کر چکا ہوں میں وہی کام کروں گا ناں اور پھر اچھے اور حلال طریقے سے کما رہا ہوں کوئی چوری چکاری نہیں کر رہا نہ کوئی فراڈ اور پھر انہوں نے خود بھی تو باپ دادا کا کسب چھوڑ کر دوسرا اپنا لیا اور وہ بھی جس میں نری بے ایمانی کر رہے ہیں۔ اس پر تو کوئی دکھ تکلیف نہیں تو اب میری بار کیوں۔" وہ بری طرح بھڑکا۔

"ارے بھئی میں کیا جانوں' یہ تو جب سال ڈیڑھ سال پہلے تیرے ابا نے پہلی بار یہ بات کی تھی تب ہی مجھے اس کے تیور ٹھیک نہیں لگے تھے۔ مشکل ہی ہے کہ وہ اس بات پہ راضی ہو۔ یونہی آنے بہانے کر کے ٹالے گا وہ۔" امی نے اپنا تجزیہ بیان کیا۔

"اچھا۔ تو کیا انہوں نے بیٹی سے نہیں پوچھا؟"

اس کے لبوں پر استہزائیہ مسکان ابھری۔

"کیا مطلب؟" انہوں نے بھنویں اچکا کر اسے دیکھا۔

"بھئی ان کی بیٹی تو بالکل راضی ہے' اسے تو کوئی اعتراض نہیں مجھ سے شادی پر۔ وہ تو مجھ سے فون پر باتیں بھی کرتی ہے' سارا سارا دن ٹیکسٹ بھی کرتی رہتی ہے۔ اسے تو مجھ میں کوئی کمی نظر نہیں آتی نہ اس نے کبھی ایسی کوئی بات کی۔ چچا پہلے اس سے تو پوچھ لیتے پھر کوئی اعتراض اٹھاتے۔" پر کاکوا بناتے ہوئے اس نے صوفے سے ٹیک لگائی۔ انداز میں اترا ہٹ نمایاں تھی۔

"بہت خوب! اگر وہ تم سے فون پر بات کر لیتی ہے اور سارا دن بقول تمہارے ٹیکسٹ بھی کرتی ہے تو کیا تمہیں زیب دیتا ہے کہ تم بھری محفل میں بیٹھ کر اتنے فخر سے یہ بات کہو۔" حکیم اظہار الدین جانے کب

ادھر آنکلے تھے۔ کڑے تیوروں سے اسے دیکھا۔

"ہاں تو اباجی میں کیا جھوٹ بول رہا ہوں۔ مجھے کیا ضرورت ہے ایسی بڑمارنے کی' آپ چاہیں تو میرا فون چیک کرلیں۔"

ان کی نظروں سے خائف ہوتا خود کو سچا ثابت کرنے کے لیے وہ ایک انتہائی احمقانہ بات کہہ گیا۔

سمجھ تو تب آئی جب انہوں نے ہاتھ بڑھایا۔

"لاؤ دو۔" مطلب وہ سیل فون مانگ رہے تھے۔

"نہیں۔" اک پل کو تو حواس ہی پر پھیلا کر جانے لگے مگر فٹ سے قابو کیا۔

"وہ' وہ میرا مطلب ہے پھر چیک کرلیجئے گا ابھی فون کی بیٹری ختم ہے۔" وہ بری طرح ہکلایا۔ شکر ہے جلدی سے بہانہ سوجھ گیا ورنہ آج تو ان کی طرف سے سوجوتے پکے تھے۔

"بیٹری فون کی نہیں تمہارے دماغ کی ختم ہے۔ نالائق' نابنجار' بے ہدایت انسان' شرم نہیں آئی تمہیں یہ بات کرتے ہوئے۔ وہ لڑکی کون ہے پتا ہے ناں تمہیں؟" وہ چلائے تھے۔ اس نے تابعدار بچے کی طرح جھٹ سے سرہلایا۔

"خاک پتا ہے اگر پتا ہوتا تو یہ بات ہرگز نہ کرتے۔ قہر خدا کا' پرائی بچیوں کو ورغلا کر اس راہ پر لاتے تم لوگ خود ہو پھر بھرے بازار میں بیٹھ کر قصہ خوانی بھی کرتے ہو۔ تف ہے تمہاری اس جوانی پر جس میں غیرت نام کو نہیں اور مجھے پورا یقین ہے کہ تم نے اپنے جیسے آوارہ اور ناخلف لڑکوں میں بیٹھ کر یہ بات اسی زعم سے کہی ہوگی۔ نیکی کا کوئی کام پلے ہے نہیں تم جیسوں کے' بس آجا کر یہی ایک بدمعاشی رہ گئی ہے جس کا پرچار کرتے پھرتے ہو۔

کل کو وہ لڑکی بیوی بن جائے گی تو کیا پھر بھی یونہی باتیں پھیلاتے پھرو گے اس کی۔ اگر آج چار لوگوں کے بیچ بدخوئی کرو گے تو کل کون عزت کرے گا۔ کس کی زبان پکڑو گے تب۔ دنیا کی' سدھر جاؤ۔ جلال کے سارے اعتراضات درست ہیں۔ میری نگاہ میں چاند سی بیٹی ہے اس کی ہمہ صفت' نیک' تمیزدار' باعلم' با ادب' سلیقہ شعار۔

تم میں کیا گن ہیں؟ گنواؤ ذرا آج مجھے بھی۔" وہ تو اتنے تپے ہوئے تھے کہ باقاعدہ حساب کتاب پر اتر آئے۔

"مم میں نے ایسا بھی کیا غلط کہہ دیا اباجی؟ برائی تو مجھ میں بھی کوئی نہیں ہے۔ کسی غلط چیز کو ہاتھ نہیں لگایا آج تک' کسی بری صحبت میں نہیں ہوں۔ نکھٹو نکما نہیں ہوں' اپنا کما بھی رہا ہوں۔ پھر بھی آپ کو شکایتیں ہیں مجھ سے۔" اس نے تو منمنا کر اپنی صفتیں بیان کی تھیں اور یہی غضب ہوگیا پھر تو حکیم صاحب نے وہ لتے لیے کہ اللہ کی پناہ۔ سب اگلے پچھلے کھاتے کھول دیے۔ پورا گھر اس کی عزت افزائی کا تماشا دیکھ رہا تھا اور یہ آج کوئی پہلی بار نہیں تھا مگر ہر بار تو وجہ صرف اسی کی ذات ہوتی تھی اور آج وجوہات کی نوعیت بہت مختلف تھی جو اس سے بھی برداشت نہ ہوئیں۔

چچا کے تیور تو اسے شروع سے ہی ٹھیک نہیں لگ رہے تھے جب بھی ملتے ایسی نظروں سے گھورتے کہ وہ دنوں کھولتا رہتا۔

اسے اس رشتے میں صرف اس لیے دلچسپی تھی کہ نازو سیدھی سادی پڑھاکو قسم کی لڑکی تھی جسے وہ بچپن سے جانتا تھا پھر اس شادی سے اباجی کے تمام گلے شکوے بھی دور ہو جاتے۔ برخورداری' فرمانبرداری کا تمغہ الگ سے ملتا۔ مگر اب اتنی باتوں کے بعد کیا ثابت کرنا چاہ رہے تھے اگر رشتہ ہو بھی جائے تو اس کے دل سے یہ باتیں نہیں جائیں گی تو بہتر ہے کہ یہ فیصلہ کیا ہی نہ جائے اس لیے اس نے اس رشتے سے صاف انکار کردیا۔ وہ ایک خوبرو' کماؤ نوجوان تھا اسے بھلا رشتوں کی کیا کمی اور یہ اس کا ذاتی خیال تھا جس سے حکیم صاحب کا متفق ہونا ضروری نہ تھا اور وہ ہوئے بھی نہیں۔ وہ غصے سے کھولتے کف اڑاتے مسلسل اس کی شان میں بیان دیتے رہے۔ پھر تو اس نے بھی بدتمیزی کے گزشتہ تمام ریکارڈ توڑتے ہوئے کہہ ڈالا۔

"اب میں آپ کو چند ہی دنوں میں اپنے لیے نازو سے بہتر لڑکی ڈھونڈ کر دکھاؤں گا۔" وہ چیلنج تو کر آیا مگر

ساری رات کھڑکی میں کھڑے چاند کو تکتے تکتے گزر گئی۔

'ایسی اچھی لڑکی ملے گی کہاں سے؟ جبکہ وہ تو جتنی بھی لڑکیوں سے واقف تھا وہ تو.....'

اور پھر جیسے دماغ میں ایک کوندا سا لپکا سامنے والے مکان کی کھڑکی پر نظر گئی تھی اور اسے اپنے سارے مسئلے حل ہوتے دکھائی دے رہے تھے۔

☼ ☼ ☼

اور جب قدرت مہربان ہوتی ہے تو راستے خود بخود صاف ہو جاتے ہیں۔

اباجی نے تو ویسے ہی اس کی ہر بات سے ہاتھ اٹھالیا تھا ان کے اس فیصلے سے منحرف ہو کر گویا اس نے ہر حد پار کرلی تھی۔ امی تو پہلے ہی دل سے راضی نہ تھیں۔ وہ قصہ تمام ہوا تو ہر مشرقی ماں کی طرح ان کے بھی چندے آفتاب مثل ماہتاب" بہو لانے کے ارمان جاگ اٹھے۔ لیکن باذل نے ان کی یہ مشکل یوں آسان کی کہ انہیں زمامہ کے متعلق بتایا اور وہ تو جب پہلی بار ہی اسے دیکھنے گئیں تو وہ اس طرح انہیں بھائی کہ پھر تو انہوں نے شگو خالہ کی چوکھٹ کی مٹی لی اور من کی مراد لے کر ہی اٹھیں اور پھر نیک کام میں دیر کرنے کا کوئی جواز ہی نہیں رہ گیا تھا۔ کیونکہ ادھر سے ذکیہ خاتون کی خواہش بھی یہی تھی وہ بھی جلد از جلد اپنی ذمہ داری سے عہدہ برآ ہونا چاہتی تھیں۔ یوں حور شمائل سا روپ لیے زمامہ بہت جلد ان کے آنگن میں بہار بن کر اتر آئی تھی۔

باذل کا سر اٹھا ہوا تھا۔ اس نے جو کہا کر دکھایا تھا۔ نازو سے کہیں زیادہ خوب صورت، کہیں زیادہ امیر خاندان کی بیٹی، پڑھی لکھی، صوم صلوۃ کی پابند، بااخلاق باکردار وہ ہر خوبی سے مرصع تھی اور یہ خالص اس کی جوہر شناس نگاہ کا چنا ہوا ہیرا تھا جس پر وہ بے پناہ مسرور تھا۔

اس کے دوستوں نے اسے سبق پڑھایا کہ اگر خوب صورت عورت کی خوب صورتی کے سامنے پہلی ہی رات گھٹنے ٹیک دیے جائیں تو وہ سر چڑھ کر اگلے کو اپنی انگلیوں پر نچاتی ہے۔" اور وہ نہیں چاہتا تھا کل کو ساری دنیا اسے کاٹھ کا الو کے نام سے یاد کرے اس کا ماننا تھا کہ مرد کو مرد ہی نظر آنا چاہیے۔

"تمہاری آنکھیں مجھے کچھ دیکھی دیکھی سی لگ رہی ہیں۔ ارے ہاں یاد آیا میری ایک کلوز فرینڈ ہے نتاشا اس سے بہت مل رہی ہیں۔"

"اگر بیوی کو شروع سے ہی قابو میں رکھنا ہو تو کبھی اس کی تعریف ڈائریکٹ مت کرو" یہ سنہری قول باسط بھائی کا تھا جسے اس نے بہت احتیاط سے جیب میں ڈال لیا تھا اور وہ اب یہی صفحہ کھول کر بیٹھ گیا۔ مدح سرائی تو کی مگر کسی نہ کسی کے پلے ڈال کر۔ "تمہاری منہ دکھائی، نازو نے پسند کیا تھا ساتھ جا کر اس کی چوائس بہت کمال کی ہے اور وہ خود بھی بڑی جی دار ہے۔ تمہیں پتا ہے کون ہے وہ؟" اس کے گلے میں لاکٹ (یا پھندہ) ڈالتے ہوئے یہ تذکرہ بھی ضروری سمجھا۔ نہ صرف تذکرہ بلکہ پوری تاریخ بیان کر ڈالی۔ زمامہ بے چاری پوری آنکھیں کھولے گم صم سی بت بنی اپنی گود میں رکھے ہاتھوں کو ہی تکے جا رہی تھی۔ سرخ زرتار کپڑوں پر پڑے سرخ ہی مہندی سے سجے وہ خوب صورت و دلفریب ہاتھ جنہیں بے اختیار چھونے کو دل مچل رہا تھا مگر وہ صبر سے تقریر جھاڑے گیا اور جب کوئی سر نیہوڑائے نہایت عقیدت سے آپ کے ارشادات سنے تو پھر جوش بیان کا بڑھ جانا کوئی اچنبھے کی بات نہیں، باذل کو بھی یہی معاملہ درپیش تھا۔ وہ پہلی ہی رات بیوی پر کچھ ایسی دھاک بٹھا دینا چاہتا تھا کہ وہ باقی ساری زندگی اس کے سامنے چوں بھی نہ کر سکے۔

☼ ☼ ☼

اور پھر زندگی ایک دم سے بہت خوب صورت اور رواں دواں ہو گئی تھی۔ اس کی نوکری سخت تھی۔ ڈیوٹی کے اوقات بدلتے رہتے تھے پھر جو وقت ملتا وہ ریسٹورنٹ کے کام کو دیکھ لیتا۔

صرف ٹھیکے دار پر چھوڑ کر نہیں بیٹھے تھے دونوں،

کبھی باسط تو کبھی وہ خود دیکھ ریکھ کرتا۔ اپنے ریسٹورنٹ کا خواب بہت جلد تکمیل پا جائے گا۔ اب پوری امید تھی۔

زمامہ سے شادی کا فیصلہ بہترین ثابت ہوا تھا اس کے لیے۔ وہ جی بھر کر اپنے کندھے تھپکتا۔

بھلا نازو سے شادی کر کے کیا ملتا۔ بھئی صرف محبت ہی تو سب کچھ نہیں ہوتی۔ دنیا میں اور بہت سی ضرورتیں ہیں جن کے بغیر جینا کار دشوار ہو جاتا ہے۔

اب اس کی خوش قسمتی بلکہ اس کے خیال میں یہ اس کی دور اندیشی کا پھل تھا کہ زمامہ نہ صرف اچھی بیوی کے معیار پر پوری اتری تھی بلکہ وہ مالی لحاظ سے بھی فائدے میں رہا تھا۔ ذکیہ خاتون نے سلامی میں ٹھیک ٹھاک رقم دی تھی اسے جس سے اس کے سارے رکے کام چل پڑے تھے لیکن اس سب کے بعد ایسا ہرگز نہیں تھا کہ وہ زمامہ کے زیر احسان آ گیا تھا۔ بیوی کی ہر چیز پر حق سمجھتے ہوئے وہ پورے استحقاق سے سوچ کر رہا تھا۔

زمامہ شاید فطرتاً" خاموش طبع تھی یا پھر شاید اس کا رویہ ایسا تھا کہ وہ یوں گپ چپ رہتی کہ اگر ذرا سے بھی ہونٹ ہلائے تو کوئی جرمانہ بھرنا پڑ جائے گا اور باذل کے لیے تو یہ بہت خوش آئند بات تھی کہ اس نے اس خوب صورت عورت کو کیسے اپنا تابعدار کر لیا ہے مجال ہے جو بے چاری پر بھی مار سکے۔ اس کے کسی حکم سے سرتابی ناممکن اور اسی خیال سے اس کا سینہ پھول جاتا جبکہ دوسری طرف اس کی یہ حد سے بڑھی ہوئی تابعداری ہی گھر والوں کو کھٹکی تھی۔

"آئے ہائے لڑکی ہے کہ مٹی کا مادھو۔" اک دن تو امی نے باذل کو پکڑ ہی لیا۔ ابھی وہ تھکا ہارا باہر سے آ کر بیٹھا تھا کہ وہ شروع ہو گئیں۔

"ارے اس کے سامنے تو بھینس کے آگے بین بجانے والی بات ہے جو بھی بولتے جاؤ اس کی بلا سے کوئی ہوں ہاں ہی نہیں کرتی۔ ٹھیک ہے ہمیں بھی اس کے حالات پر دکھ ہے پیچھے بہت صدمے دیکھ کر آئی ہے مگر اب ایسا بھی کیا کہ سوگ ہی ختم ہونے میں نہیں آ رہا۔ نہ بولنا نہ ہنسنا۔ گونگی بیاہتا دلہن تو لگتی ہی نہیں۔ کوئی نہ کوئی آیا گیا ہی رہتا ہے گھر میں اور سب ملنے والوں نے یہ بات نوٹ کی ہے اور سچ پوچھو تو اس کے یہ انداز دیکھ کر اسے کسی سے ملانے کو دل ہی نہیں کرتا میرا تو۔ نری شرمندگی لوگ سو سو سوال کرتے ہیں پھر۔ اب کل کی ہی سن لو۔ عمارہ کی نند آئی تھی جاتے ہوئے اتنی باتیں کر کے گئی ہے وہ کہ آپ کی بہو تو روبوٹ لگتی ہے۔ ذرا بھی رونق نہیں اس کے چہرے پر یوں جیسے ڈری ہوئی ہو مسکراتے تو دیکھا نہیں اسے گیا۔ بہت دبا کے رکھا ہوا آپ سب نے۔ باذل اتنا ظالم لگتا تو نہیں مگر اس کی بیوی کو دیکھ کر ایسا ہی محسوس ہوتا ہے جیسے وہ بہت رعب داب رکھتا ہے اس پر۔

اے لو مت پوچھو اس کی باتیں سن کر کتنی سبکی ہوئی۔ ارے بیٹی کی نند تھی وہ میں تو اسے جھٹلا بھی نہ سکی۔ من من ہی کر سکی میں اس کے آگے۔ ذرا بتاؤ کہاں کہاں تک نہ بدنام ہو گئے ہم.... وہ تو ہمیں ہی برا بنا گئی ناں اور جانے کہاں کہاں قصے سنائے گی وہ۔ اب اگر خدانخواستہ کل کلاں کو انہوں نے میری بیٹی کے ساتھ کوئی بدسلوکی کی تو کیا کریں گے ہم لوگ؟ ہم تو ان کا منہ بھی نہیں توڑ سکیں گے۔ ان کی نظر میں چور جو ٹھہرے۔

کوئی کہتا ہے شکر کریں گونگی بھولی ہے۔ کسی کو وہ مظلوم لگتی ہے اور ہم ظالم جس کے جو جی میں آئے مزے سے کہہ کر چلتا بنتا ہے۔ ارے کس کس کی سنوں میں؟" وہ سخت عاجز تھیں اور ماں کی دکھی داستان سن کر وہ کمرے میں آتے ہی بارود بھرے غبارے کی طرح زمامہ کے سر پر آ کر پھٹا تھا۔

وہ بے چاری پورے انہماک سے اس کے کپڑے پریس کر رہی تھی۔ باذل نے ہاتھ پکڑ کر جھٹکے سے کھینچا۔

"کیا بات ہے؟ کیا سمجھتی ہو اپنے آپ کو بہت خوب صورت ہو۔ ارے تم سے زیادہ خوب صورت تو میری جیب میں پڑی رہتی ہیں۔ پتا نہیں کس بات کا

نخرہ ہے تمہیں۔ اپنے ان چار پیسوں کا؟ ارے میں اس سے زیادہ کما کر لٹا چکا ہوں۔" اس نے خود ہی سوال خود ہی جواب کا سلسلہ شروع کیا پھر بے دریغ جو منہ میں آیا بولے چلا گیا۔

"سارے عاجز ہیں تمہارے رویے سے۔ ساری دنیا یتیم ہوتی ہے تم پہلی نہیں ہو دنیا میں۔ سارے دکھ بھول جاؤ۔ اب خدا نے ہر نعمت دے دی ہے' تمہارے مزاج پھر بھی ٹھکانے نہیں۔ گھر میں کوئی مہمان آجائے تو اس کے سامنے جاتے ہوئے یہ تھوبڑا درست رکھا کرو۔ سارے لوگ باتیں کرنے لگے ہیں۔ تمہاری اس بارہ بجے والی شکل نے برا بنوا دیا ہے ہمیں سارے خاندان میں' آخر چاہتی کیا ہو تم۔ امی سمجھا سمجھا کر تھک گئی ہیں۔ سمجھتی کیوں نہیں ہو تم؟"

اور زمامہ اسے بولتے اِدھر سے اُدھر گھومتے ٹکر ٹکر دیکھتی رہی۔ اتنے ہتک آمیز الفاظ اس کے سیب سے گال سرخا سرخ ہو چکے تھے۔ زمردی آنکھوں میں مرچیں سی بھر رہی تھیں۔ زبان تو اس کے منہ میں بھی تھی مگر جانے کیوں وہ اسے اپنی صفائی کے لیے بھی استعمال کرنے سے گریزاں رہتی سر جھکا کر سننے گئی۔ باذل خوب بکتا جھکتا اس کے کمزور وجود پر دھونس جماتا دھپ دھپ کرتا ٹیرس پر جا بیٹھا۔ سیل فون نکال کر کانوں سے جوڑ لیا اور جانے کس سے ہنس ہنس کر باتیں مٹھارنے لگا۔

"کتنے بے حس اور بے درد ہوتے ہیں ناں ایسے مرد بھی جو زندگی کا ہر سکھ ہر آرام تو بیوی کے ہاتھوں پائیں مگر دل کسی اور کا بہلائیں۔ اس کی روح تک کو جھلسانے کے بعد وہ اپنے دل و دماغ کو تر و تازہ کر کے واپس کمرے میں آیا تو زمامہ کو وہیں کھڑے پایا" کسی پتھریلے بت کی طرح نصب" جس کے منہ پر لگتا تھا کسی نے پانی میں گھول کر لال رنگ پھیر دیا ہو۔ دونوں ہاتھوں کی انگلیاں آپس میں سختی سے جکڑی ہوئی تھیں۔

"ہیں' اب تک یہیں کھڑی ہو؟" باذل حیران ہوا۔

کندھے سے پکڑ کر بلایا۔ آیا' وہ ہے بھی یا... زمامہ نے پلکیں اٹھائیں۔ اف کیا تھا ان بھیگی سرخ آنکھوں میں ایسا دکھ ایسی وحشت کہ اس کا دل ہول گیا۔ دیکھ کر بے اختیار اس کے ہاتھ زمامہ کے رخساروں پر ٹھہرے تھے اور وہ جو کب سے ضبط کے کڑے درد سہہ رہی تھی اس کے ذرا سے التفات پر یوں بکھر کر روئی کہ باذل سے سنبھالنا مشکل ہو گیا۔

"مجھے معاف کر دیں۔ میں بہت بری ہوں۔ میں نے سب کا دل دکھایا ہے۔ مجھے معاف کر دیں۔ مجھے معاف کر دیں۔" بلک بلک کر روتے ہوئے جھٹکے لیتے ہچکیوں کے درمیان وہ ایک ہی گردان کیے جا رہی تھی۔

"اچھا ناں بس کرو اب چپ کر جاؤ۔" باذل تو گھبرا گیا۔

وہ اس کی بیوی تھی اور بیوی بھی وہ جو کسی نعمت سے کم نہ ہو۔ اسے تو زمامہ سے اب تک کوئی شکایت نہ ہوئی تھی بلکہ اس کی خاموش طبیعت بے حد اچھی لگی تھی۔ وہ اپنے کام سے کام رکھتی کبھی اس کی ذاتیات میں دخل نہ دیتی۔ کھوج اس کی فطرت میں نہ تھی جیسا کہ عام بیویوں میں ہوتی ہے اور جو کہ اکثر ازدواجی زندگی کو تلخ بنا دیتی ہے۔ وہ کب آتا ہے؟ کہاں جاتا ہے؟ کس سے ملتا ہے؟ فون پر بات کرتے اتنا خوش اخلاق کیوں ہو جاتا ہے؟ زمامہ نے ایک بار بھی اس سے کوئی سوال نہیں کیا تھا۔ اس کے خوامخواہ کے شوہرانہ رعب کو بھی وہ امرت کی طرح پیے جاتی اور اس کی ان ہی خوبیوں نے باذل کے دل میں گھر کر لیا تھا اور صرف اس کی سیرت ہی نہیں اس کی من موہنی صورت بھی اسے پوری طرح اپنا اسیر کر چکی تھی' اس لیے تو اب اس کے آنسو اس کے دل پر گر رہے تھے۔ باذل کو اپنا آپ ڈوبتا محسوس ہوا۔ بازوؤں کے گھیرے میں لیے وہ بہت محبت سے اس کی پشت سہلا رہا تھا۔

زمامہ کا دل قدرے ہلکا ہوا تو اپنی پوزیشن کا احساس بھی جاگا۔ جھینپ کر اس کے حصار سے نکلی۔ وہ اتنی تیزی پر مسکرا دیا۔

پہلے کی سرخی کی نسبت اب رخساروں پر پھیلی لالی اس کے روپ کو بہت نکھرا سا رنگ دے رہی تھی۔ زمردی آنکھیں بھی دھل کر کانچ سی شفاف لو دینے لگیں۔وہ اتنی پیاری لگی کہ باذل نے پھر بے ساختہ ہاتھ بڑھا کر قریب کرلیا۔

"آج تم میرے سامنے آخری بار روئی ہو۔ آئندہ میں تمہاری آنکھ میں آنسو نہ دیکھوں' سمجھیں تم۔" کیا تھا اس کے لہجے میں جس نے زمانہ کو اس قدر متحیر کیا کہ وہ سر اٹھا کر پوری آنکھیں کھولے اسے دیکھے گئی اور اس کے اتنے مغموم و معصوم انداز نے باذل کو شرمسار تو کیا مگر وہ ہنس دیا۔ اور اسے مزید تاکید کرنے لگا جس سے اس کی تازہ تازہ محبت کا شیرہ ٹپک رہا تھا مگر جس پر زمانہ کے ہونٹ مسکرا نہ سکے۔

☼ ☼ ☼

"اور سنائیں باذل بھائی کب تک بن جائے گا آپ کا ہوٹل؟" دونوں ہاتھوں کے پیالے میں گول سا چہرہ رکھے وہ گپلو سا منا اس سے پوچھ رہا تھا۔

"کیوں بھئی تم نے وہاں مفت کے ناشتے اڑانے ہیں۔" باذل نے تو اس کا شوق دھیان میں رکھتے ہوئے یونہی ہنس کر کہہ دیا تھا مگر منے کے جواب نے تو اس کے توتے اڑا دیے' وہ بھی عین زمانہ کے سامنے۔

"لڑکیوں کو تو کروا دیتے ہیں اگر میں مفت میں کر لوں گا تو کیا قیامت آجائے گی۔ وہ تارو باجی کو تو روز کرواتے ہیں ابھی پرسوں کی بات ہے سویرے میری گڈی ان کی چھت پر گر گئی تھی میں لینے گیا تو وہ بیٹھی حلوہ پوری اڑا رہی تھی اور فون پر سہیلی کو بتا رہی تھی کہ وہ ہوٹل والے بدھو باذل نے بھیجا ہے۔ اب تو میری موجیں ہیں۔ مزے مزے کے کھانے کھایا کروں گی۔" وہ مکمل صوتی تاثرات کے ساتھ بیچ چوراہے میں بھانڈے پھوڑ رہا تھا اور باذل کا منہ چوک پر لگا سگنل بن گیا۔ ایک پر ایک رنگ آرہا تھا چور نظروں سے زمانہ کا چہرہ جانچا وہ ایسی بن گئی تھی جیسے کچھ سنا ہی نہ ہو اس نے خجل سا ہوتے ہوئے منے کی گدی پر چپت لگائی۔

"بہت بولنا آتا ہے تمہیں۔ وہ تارو اول درجے کی جھوٹی شیخی خوری یونہی نمبر بنا رہی ہوگی سہیلی کے سامنے۔ مجھے کیا ضرورت پڑی ہے اسے ناشتے بھجوانے کی اور آج کل تو ہوٹل بند پڑا ہے۔ کام ہو رہا ہے وہاں اب دیگیں کیا اس کا ابا پکا رہا ہے۔ بکواس کرتی ہے خوامخواہ۔" وہ تارو کے بخیے ادھیڑ رہا تھا مقصد زمانہ کو جتانا مقصود تھا کہ وہ بہت سچا ہے۔

منے کو چپت ناگوار گزری تھی۔ وہ منہ پھلا کر کمرے میں گھس گیا۔ "توبہ ہے آج کل بچے فتنے ہیں' نرے' کیسے کیسے فسانے گھڑ لیتے ہیں۔ کتنا چالاک ہے یہ چنٹو کیسے کہانیاں بنا رہا ہے۔ سب بکواس کر رہا ہے تم اس کی باتوں پر نہ جانا۔" وہ زمانہ کا ہاتھ پکڑے اسے وضاحتیں دے رہا تھا۔ وہ نرمی سے ہاتھ چھڑاتی یہ کہتی اٹھ گئی۔

"میں دیکھوں امی اوپر کیا کر رہی ہیں۔" اور وہ ابھی سیڑھیوں تک بھی نہ پہنچی تھی کہ شگو خالہ آتی دکھائی دیں۔ وہ وہیں ٹھہر گئی۔

"اوئے ماں صدقے۔ میری بچی زمانہ آئی ہے۔ بسم اللہ۔" وہ جلدی جلدی اتریں گلے لگا کر سر ماتھا چوما۔

"اور پتر کیسی ہے۔ بڑے دنوں بعد منہ دکھایا۔ خوش تو ہے ناں اپنے گھر میں۔ کیوں باذل بچے ہماری بٹی کا خیال تو رکھتا ہے ناں تو۔" اس سے حال احوال لیتے وہ باذل کی طرف بھی گھوم گئیں۔

"جی' جی خالہ آپ کی بٹی آپ کے سامنے ہے پوچھ لیں اس سے۔" اس نے دانت نکوسے پورے اعتماد سے کہا۔ پہلے کی بات اور تھی اب تو وہ واقعی دل سے زمانہ کو خوش رکھتا تھا اور زمانہ بے چاری تو تھی ہی ان عورتوں میں سے جو گہرے اندھے کنویں جیسی ہوتی ہیں جس کے اندر کچھ بھی پھینک دو اندر کوئی شور ہوتو چاہے ہو مگر کمال حوصلہ ہوتا ہے کہ باہر کوئی آواز تو کیا کوئی چھینٹ بھی نہیں آنے پاتی۔ اور وہ خالہ کے کسی سوال سے پہلے بول پڑی۔

"امی کدھر ہیں' نظر نہیں آرہیں؟"

"اچھا تم لوگ یہ بتاؤ' چائے پیو گے یا ٹھنڈا۔ اچھا چلو چائے رہنے دیتے ہیں۔ دودھ نہیں ہے اس وقت گھر میں اور یہ ڈبوں کے دودھ کی چائے تو نری زہر لگتی ہے۔ مجھے اوئے منے جا بھاگ کے دو بوتلیں لے کر آ۔" شگو خالہ نے اس کی بات سنی ہی نہیں تھی شاید۔ وہ کچن میں جا گھسیں۔ لپک جھپک نمکو بسکٹ' پھل جو دستیاب ہوا لے کر آگئیں۔

"اور پتر بازل کیسا جا رہا ہے تیرا کام۔" پھر وہ جو اس کے ساتھ باتوں میں مشغول ہوئیں تو نہ صرف اس کے کاروبار بلکہ کزنی اور بھتیجوں کے حالات کو بھی ڈسکس کر ڈالا۔ منا بوتلیں لے آیا تھا وہ بھی ختم ہو گئیں مگر ان کی باتیں۔ وہ بے چین ہو کر اٹھ کھڑی ہوئی۔

"کدھر بچے؟" شگو خالہ نے چونک کر دیکھا۔

"میں امی کو دیکھوں' اوپر ہیں ناں بھابھی کے پاس؟" وہ خاص ماں سے ملنے ہی تو آئی تھی اور اتنی دیر ہو چکی تھی امی ابھی تک سامنے نہیں آئی تھیں۔ اس کا دل ہولنے لگا تھا اور اس کی ہونق شکل دیکھ کر شگو خالہ نے پکڑ کر بٹھالیا۔

"تو بیٹھ میں ابھی آئی۔" وہ اٹھ کر کمرے میں چل دیں۔ چند لمحوں بعد واپس آئیں تو ہاتھ میں ایک پوٹلی سی تھی۔ جو لا کر انہوں نے اس کی جھولی میں رکھ دی۔ جس پر نظر پڑتے ہی گویا زمامہ کا دل بیٹھ گیا۔

"ام' می' ی۔" اس کے منہ سے سرسراتی ہوئی آواز نکلی تھی۔

"ہفتہ پہلے آئے تھے تیرے بھائی' ماشاء اللہ یہ وڈی ساری گڈی میں' انہوں نے تو کچھ سننے گننے ہی نہیں دیا۔ تیری ماں وچاری کو سامان باندھنے کا بھی ٹائم نہیں دیا۔ سب برتن بھانڈے بھی اس کے یہیں رہ گئے۔ بس جاتے جاتے وہ یہ امانت دے گئی تھی تیرے لیے' کہہ رہی تھی اس کا سارا زیور ہے اور کوئی پلاٹ کے کاغذ جو وہ تیرے نام کر رہی ہے' بس پتر اب تو سنبھال اپنی امانت' اللہ برتنا نصیب کرے۔ دل ہولا نہ کریں بچے' شکر کر تیرے بھائیوں کو بھی عقل آئی۔ ماں کے دن عزت سے گزر جائیں گے اور وہ بھی اپنی روٹھی جنت منالیں گے۔ سچی بات ہے مجھے بہت خوشی ہوئی۔ اپنے ٹھکانے پر پہنچ گئی ذکیہ بہن' اللہ خوش رکھے۔ میں نے تیرے بھائیوں سے کہا تھا بہن کو بھی مل جاؤ پر وہ تو ہوا کے گھوڑے پر سوار تھے بس ماں کو لیا اور یہ جا وہ جا۔ اب کسی دن فرصت ہو تو تم دونوں جا کر مل آنا۔" شگو خالہ اپنی ہی دھن میں بولتی چلی جا رہی تھیں زمامہ جانے سن بھی رہی تھی یا نہیں۔ چہرہ بالکل بے تاثر اور آنکھیں جھولی میں پڑی پوٹلی پر ٹکی ہوئیں۔ بازل کے اندر کا دامادی مرد انگڑائی لے کر بیدار ہوا۔

"کیوں خالہ! ہم کیوں جائیں ملنے جب ان لوگوں کو چاہ نہیں' یہ تو بہت زیادتی کی بات ہے۔ اول تو خالہ آپ کو چاہیے تھا امی کو ملنے ہی نہ دیتیں۔ ان سے اتنی زیادتی کے بعد وہ آکر مزے سے ماں کو لے کر چلتے بنے' بہن کیا سوتیلی تھی ان کی؟"

"ارے بیٹا! میں کیسے نہ ملنے دیتی ان کو۔ میری کیا مجال تھی۔ یہ تو ذکیہ بہن کی مرضی تھی' وہ چاہتی تو بیٹوں نے جتنا ظلم کیا تھا کچھ وہ بھی بدلہ لیتیں مگر بیٹا یہی تو بات ہے کہ اولاد کتنی بھی بری ہو ماں اس سے بدلہ نہیں لے سکتی۔"

"چلیں ٹھیک ہے وہ اس وقت تو چلی گئیں مگر کیا وہاں جا کر بھی بیٹی کو مطلع نہیں کر سکتی تھیں۔" بازل کا اعتراض بھی درست تھا۔ شگو خالہ نے محض سر ہلا کر اس سے اتفاق کیا۔

"اب تم کس سوچ میں ڈوب گئی ہو۔ جس ماں اور بھائیوں کو تمہارا خیال نہیں ناں تم بھی مت کرو ان کی پرواہ۔" وہ زمامہ سے کہہ رہا تھا۔ جو اس کی بات پر سر اٹھا کر غائب دماغی سے اسے دیکھنے لگی۔

"ارے اس غریب پر کیوں گرم ہو رہے ہو۔ وہ بے چاری پہلے ہی پریشان ہے۔ چل پتر تو فکر نہ کر' جہاں رب نے اتنے کام آسان کیے وہاں یہ دکھ بھی دور ہو جائے گا۔ گھبرانا نہیں میں ہوں ناں تیری ماں۔" خالہ نے پہلے بازل کو جھڑکا پھر اسے ساتھ لگا کر تسلی دی اور وہ ایسی گم صم سی کیفیت میں اٹھ کھڑی ہوئی۔

پھر خالہ نے بہتیرا روکا پر وہ نہ رکی اور اسے تو کسی بات کا ہوش ہی نہ رہا تھا مگر وہاں سے نکلتے ہوئے باذل وہ پوٹلی اٹھانا نہ بھولا تھا جو کسی بے وقعت شے کی طرح نیچے گری پڑی تھی اور جس پر پھر اس نے نظر ڈالنا بھی گوارہ نہ کیا تھا۔

☼ ☼ ☼

اور اب باذل کو بھلا کیا فکر؟ اگلے ہی دن وہ جاب چھوڑ کر آگیا تھا۔ امی کی بازپرس پر اس نے ساری بات ان کے گوش گزار دی۔

"ارے واہ بھائی! آپ کے تو مزے آگئے۔ میں تو کہتی ہوں بیچ دیں پلاٹ اور سارا زیور اور باسط بھائی سے بات کر کے پورا ہوٹل خود خرید لیں۔" یہ عمارہ کا مشورہ تھا جسے توے پر روٹی ڈالتی زمامہ نے بھی سنا اور وہ یک لخت ہاتھ جلا بیٹھی مگر اس کی سسکاریوں پر کون آتا۔ وہ سب تو باہر لاؤنج میں بیٹھے اسے نت نئے مشورے دینے میں مشغول تھے۔ امی کہہ رہی تھیں۔

"بہتر ہوگا کہ تم اب اپنے سسرال بھی ہو آؤ۔ زمامہ کو ماں سے ملانے لے جاؤ اور جا کر دیکھو اس کے بھائیوں کو بھی۔ ارے بھئی، وہ آکر ماں کو لے گئے تو اس کا مطلب ہے۔ اپنے کیے پر پشیماں ہیں ہو سکتا ہے شرم کے مارے بہن کے سامنے نہ آئے ہوں۔ اب جا کر خود ملو گے تو تمہاری ہی قدر بڑھے گی۔" اور ان کی یہ بات باذل کے دل کو بھی لگی تھی۔ اسی لیے تو جب رات کو سب کام سمیٹنے کے بعد زمامہ چھت پر چلی آئی تھی تو وہ بھی اسے پکارتا تلاشتا وہیں آگیا۔ وہ فرش پر دیوار سے کمر ٹکائے بیٹھی تھی۔ گھٹنوں پر سر رکھے اپنے ہی دھیان میں۔

"ارے ایسے کیوں بیٹھی ہو خیریت تو ہے۔ کیا بات ہے یار! بہت چپ چپ رہنے لگی ہو۔ کھانا بھی تم نے ٹھیک سے نہیں کھایا۔ امی کے لیے اداس ہو تو چلو کسی روز مل آتے ہیں انہیں بلکہ یوں کرتے ہیں انہیں فون کرتے ہیں، وہ بھی خوش ہو جائیں گی اور تمہیں بھی تسلی ہو جائے گی ٹھیک ہے ناں۔ اچھا اب بتاؤ جلدی سے نمبر؟" باذل نے تو فوری عمل کا بھی سوچ لیا جھٹ پاکٹ سے سیل فون نکالا۔ زمامہ نے سر اٹھایا؟ الجھی بکھری لٹوں کے درمیان ستا چہرہ، ملگجے اندھیرے میں بھی اس کی بھیگی سرخ آنکھیں بتا رہی تھیں اس کے اندر کی کیفیات کو وہ اس کے بولنے کا منتظر تھا۔

"میرے پاس ان کا کوئی کانٹیکٹ نمبر نہیں ہے۔ اور مجھے تو یہ بھی نہیں پتا کہ اب وہ کہاں اور کس شہر میں ہوں گی۔" بھیگے لہجے میں دی گئی یہ اطلاع یقیناً اچھی نہیں تھی باذل بے اختیار پوچھ بیٹھا۔

"کیوں۔" اور اسے سوال پر بہکلے تو زمامہ نے ہونٹ بھینچ لیے۔ کئی لمحے لگے اسے پلکوں کی باڑھ پھلانگنے کی کوشش کرتے آوارہ آنسوؤں کو اندر دھکیلنے میں۔

"بابا کے بعد بھائیوں نے گھر بیچ دیا تھا پھر انہوں نے کہاں مکان خریدے مجھے کچھ علم نہیں۔" اس نے پھر گھٹنوں پر سر رکھ لیا۔ باذل کو انتہائی تاسف نے گھیر لیا اگر وہ ایسے حالات میں افسردہ تھی تو کچھ غلط بھی نہ تھی۔ اسے شدت سے زمامہ کے دکھ کا احساس ہوا۔ بے اختیار بازو پھیلا کر اسے ساتھ لگا لیا۔

"اچھا چلو تم پریشان نہ ہو۔ یوں فکر مند ہونے سے کچھ نہیں ہو گا۔ شگو خالہ ہیں ناں، ہو سکتا ہے امی انہیں کوئی ایڈریس وغیرہ بتا کر گئی ہوں۔ میں کل ہی پتا کرتا ہوں۔ تم تیاری رکھنا پھر ہم چلیں گے تم یوں غمگین رہتی ہو تو میرے دل کو تکلیف ہوتی ہے۔ میں ہوں نا تمہارے ساتھ کیا۔ تمہیں میری محبت پر یقین نہیں؟" باذل نے بڑے پیار سے ہاتھ تھاما تھا۔ مگر زمامہ کی سسکی نکل گئی۔

"اوہ کیا ہوا؟" وہ گھبرا ہی گیا۔

"کچھ نہیں، روٹی پکاتے ہاتھ ذرا سا توے کو چھو گیا تھا۔" زمامہ نے ہتھیلی سامنے پھیلائی۔ گول سا سرخ نشان عین وسط میں جہاں ننھے ننھے آبلے پڑنا شروع ہو گئے تھے۔

"اوہ گاڈ ذرا سا تم اسے ذرا سا کہہ رہی ہو۔" باذل تو دیکھتے ہی تڑپ گیا۔ اسے بری طرح گھورا موبائل کی ٹارچ جلا کر اچھی طرح معائنہ کیا۔

"تم بہت ہی لاپرواہ لڑکی ہو۔ ذرا بھی خیال نہیں ہے تمہیں اپنا' تم نے مجھے اسی وقت کیوں نہیں بتایا۔ اب یہاں بیٹھی رو رہی تھیں۔ تمہیں فوراً" اس پر کچھ لگانا چاہیے تھا۔ حد ہوتی ہے بیوقوفی کی بھی' اچھا بھلا زخم ہے اور مزے سے کہہ رہی ہو ذرا سا۔" اسے تو غصہ ہی آگیا۔

"چلو اٹھو فوراً"۔ اس زخم کو دوا کی ضرورت ہے۔ چلو نیچے چلیں۔"

بہت سارے زخم ہیں' سب کو دوا کی ضرورت ہے۔ آپ کس کس کی دوا کریں گے؟" وہ بھیگی پلکوں سے یک ٹک اسے دیکھ رہی تھی۔ اسی بے خیالی میں بول گئی اور ایسا پہلی بار ہوا تھا کہ اس نے دل کا کوئی درد کہا تھا ورنہ تو اس سے پہلے لبوں پر چپ کے تالے ہی پڑے رہتے تھے۔ بازل اٹھتے اٹھتے پھر بیٹھ گیا۔

بیوی ہو تم میری' تمہارے ہر زخم کی دوا کرنا فرض ہے مجھ پر۔۔۔" گالوں پر لڑھکتے نمکین قطرے اپنی پوروں پر چنے۔

"آپ صرف میرے ہیں ناں؟" آج جانے زمامہ کو کیا ہوا تھا بڑے آس بھرے لہجے میں سوال کیا۔ آنکھوں میں عجب الجھن بھری کیفیت تیر رہی تھی۔

"صرف اور صرف تمہارا ہوں۔ کیا ہو گیا ہے تمہیں' اکیلی بیٹھ کر پتا نہیں کیا کیا سوچتی رہتی ہو۔ چلو اٹھو۔" بازل کو اس کی آنکھوں کی غیر یقینی نے ندامت کی سوئی چبھوئی' خائف سا ہوتے اسے بازو سے پکڑ کر کھڑا کیا تب ہی اس کی نظر برابر والے گھر کے ٹیرس تک گئی۔

"وہ نازو ہے نا؟" نہایت انہماک سے کتاب میں سر دیے بیٹھی لڑکی کی جانب اس نے اشارہ کیا۔ بازل نے بھی دیکھا اور سر ہلا دیا۔

"میں اکثر اسے یہاں سے دیکھتی ہوں۔ یہ ہمیشہ پڑھ رہی ہوتی ہے۔ بہت اچھی لڑکی ہے نازو۔ میں نے سنا ہے اس کی شادی ہو رہی ہے کسی ڈاکٹر سے۔ کل امی بات کر رہی تھیں۔ آپ نے کیوں نہیں کی نازو سے شادی؟" وہ مسلسل ادھر ہی دیکھتے بول رہی تھی اور یہ اس کی نظروں کا ارتکاز ہی تھا کہ نازو نے سر اٹھا دیکھا اور نیم اندھیرے میں ایک ساتھ کھڑے دو ہیولوں کو دیکھ کر بے تاثر چہرے کے ساتھ پھر وہ کتاب پر جھک گئی اور بازل جسے اس کے سوال نے حیران کیا تھا نازو کی بجھے چراغ سی نظر نے تو اور متحیر کر دیا۔ اس پر اٹھتی ان نگاہوں میں کبھی کیسے روشن دیوں کی سی لو ہوتی تھی اور اب کیسی خالی نظر سے اس نے دیکھا تھا۔ وہ اٹھ کر اندر جا چکی تھی پیچھے خالی کرسی جھول رہی تھی۔ یک لخت جانے ذہن میں کیا آیا' اس نے بغور زمامہ کی آنکھوں کو جانچا۔ وہ کئی مہینوں سے اس کے ساتھ تھی اور بہت خوب صورت ہونے کے باوجود نری بے رونق آنکھیں' گرد آلود موتی جیسی جن میں دیکھتے پر ویرانی کا سا احساس ملے۔

"بتائیں ناں۔" وہ اس کے بازو کو ہلاتے پھر پوچھ رہی تھی۔

"پتا نہیں کیا ہو گیا ہے تمہیں۔ کیسی بہکی بہکی باتیں کر رہی ہو' چلو آؤ۔" وہ خوامخواہ ہی چڑ گیا اور سیڑھیوں کی جانب قدم بڑھائے تب ہی اس نے سنا' زمامہ کہہ رہی تھی۔

"آپ بھی مجھ سے خفا ہو گئے ہیں' پلیز آپ تو خفا نہ ہوں۔ آپ کے سوا میرا ہے ہی کون۔" ایسا درد تھا اس کے لہجے میں جس نے وہیں بازل کے قدموں میں زنجیر ڈال دی۔

"ایک وقت تھا جب میں سمجھتی تھی کہ میرے حصے کی سب خوشیاں جل گئیں ہیں۔ ختم ہو چکی ہیں میرے لیے اب اس دنیا میں سوائے دکھ اور ذلت کے کچھ نہیں مگر اب کبھی کبھی دل کو امید سی بندھتی ہے۔ مجھے لگتا ہے میں بھی زندوں میں ہوں۔ میری بھی خطائیں معاف ہو جائیں گی۔ میں بہت بری ہوں' اس قابل تو نہیں جتنا مجھے نواز دیا گیا ہے۔ آپ بہت اچھے ہیں بازل' مجھے بے حد اچھا لگتا ہے جب آپ میرا خیال رکھتے ہیں لیکن اس وقت مجھے بہت ڈر لگتا ہے جب آپ غصہ ہوتے ہیں' مجھے ہر چیز سے خوف آنے لگتا ہے۔ پلیز مجھے معاف کر دیں۔" وہ بالکل ایک چھوٹے

بچے کی طرح سہمی ہوئی جانے کس بات کی معافی مانگ رہی تھی۔ وہی آنکھیں جو چند لمحے پیشتر بازل کو بری لگی تھیں اب ان ہی میں تیرتے جگنوؤں سے آنسوؤں نے اسے تڑپا دیا۔ دل یک بیک سرشاریت سے لبریز ہو گیا ہمیشہ اس کی محبتوں کے جواب میں چپ رہنے والی زامہ کے ان الفاظ و اقرار نے جیسے اس کے اندر اک نئی روح پھونک دی وہ لپک کر آیا۔

"کس بات کی معافی یار' کیا کیا ہے تم نے بالکل پگلی ہو تم بھی میں تم سے ناراض ہو سکتا ہوں بھلا۔ تم نے ایسا سوچا بھی کیسے۔ کیوں فضول کی سوچوں میں گھری خود کو پریشان کرتی رہتی ہو؟" بے اختیاری میں اس کا وہی زخم خوردہ ہاتھ تھام لیا تھا۔ ڈھیروں پیار کے ساتھ غصہ بھی آیا۔

"زخم چاہے کتنا ہی چھوٹا کیوں نہ ہو اگر بروقت علاج نہ کریں تو وہی بہت بڑا ناسور بن جاتا ہے پاگل لڑکی چلو' آؤ پہلے تمہارے اس درد کے دوا کروں پھر باقی علاج بھی کرتا ہوں تمہارا۔ تم تو اپنے ساتھ ساتھ مجھے بھی پاگل کر دو گی۔" وہ ہنستے ہوئے کہہ رہا تھا اور زامہ کسی معمول کی طرح اس کے ساتھ کھنچتی چلی گئی۔

☼ ☼ ☼

زندگی کتنی خوب صورت لگنے لگتی ہے ناں۔ جب آپ دل سے کسی کے ہو جاتے ہیں یا کسی کو دل سے اپنا مان لیتے ہیں۔

بازل کے ساتھ بھی ایسا ہی ہوا تھا۔ جب سے زامہ شریک سفر ہوئی تھی تب سے اندر کی دنیا ہی بدل گئی تھی۔ اب اس کے چہرے کے علاوہ آنکھوں کو اور کوئی صورت بھلی لگتی ہی نہ تھی۔ ہر دوسرا چہرہ اسے کم صورت اور پر فریب لگتا تھا یوں بھی جب سے ہوٹل کی مصروفیات بڑھی تھیں اس نے ادھر ادھر کی ہر سرگرمی ترک کر دی تھی۔ اب وہ پہلے والا لاابالی سا بازل کہیں سے بھی نہ دکھتا تھا بلکہ وہ ایک سمجھ دار اور ذمہ دار شخص کا روپ دھار چکا تھا زامہ نے حقیقی معنوں میں اسے خوشیوں سے ہمکنار کیا تھا بدلے میں اس کا بھی یہی دل چاہتا تھا زمانے بھر کی نعمتیں اس کے قدموں میں ڈھیر کر دے اور وہ کوئی کسر اٹھا بھی نہیں رکھتا تھا۔

اب تو یوں بھی کئی روز سے اس کی طبیعت خراب تھی۔ صبح تو وہ بہت ہی زیادہ نڈھال نظر آ رہی تھی۔ وہ اسے تاکید کر آیا تھا کہ امی کے ساتھ ڈاکٹر کے ہاں ضرور چلی جائے منتھلی چیک اپ کے لیے اور کافی دیر پہلے اسے زامہ کی کال بھی آئی تھی کہ وہ جا رہی ہے۔ ایک اطمینان سا ہونے کے باوجود اسے چین نہیں پڑ رہا تھا۔ جانے کیا بات تھی نہ ہی کسی کام میں دل لگ رہا تھا۔ آخر رہا نہیں گیا۔ مزیدار سی مٹن بریانی' چکن بروسٹ ملائی بوٹی' سلاد' رائتہ پیک کروا کر اور راستے سے کچھ پھل خریدتا ہوا وہ گھر آ گیا۔ زامہ کھانے کی بہت چور تھی اسے علم تھا۔ بہت اصرار کے بعد بھی وہ ان سب میں سے چند ایک نوالے ہی کھائے گی جبکہ آج کل اسے اچھی خوراک کی ضرورت تھی۔ اسی لیے وہ اس کے کھانے پینے کا خود ہی خیال رکھتا تھا اور ایسا کرنا اسے اچھا بھی لگتا تھا۔

سارے شاپرز اس نے سینٹرل ٹیبل پر رکھے اور وہیں کھڑے کھڑے زامہ کا پرسنل نمبر ڈائل کیا۔ مگر یہ کیا ٹیون تو کمرے میں ہی بجنے لگی تھی۔

"اوہ' یہ زامہ بھی ناں' لگتا ہے جاتے ہوئے سیل فون اٹھانا بھول گئی ہے۔ اف یہ اس کی حواس باختگی' جانے کب سدھرے گی۔" وہ محبت سے مسکرا دیا۔

ابھی کچھ عرصہ پہلے ہی بازل نے جدید اسٹائلش سا سیل فون اسے گفٹ کیا تھا اور تب زامہ کی وہ ہونق صورت اسے اچھی طرح یاد تھی۔ سیل فون دیکھ کر وہ یوں چپ ہوئی تھی جیسے کوئی بھوت دیکھ لیا ہو اور بازل کو اندازہ تھا کہ وہ بہت سخت ماحول میں پلی بڑھی ہے ہو سکتا ہے اس نے کبھی سیل فون استعمال نہ کیا ہو اسی لیے اس نے بڑے تحمل اور پیار سے اسے استعمال کرنا سکھایا تھا اور وہ گپ چپ سی سنتی گئی تھی گویا بولنا جانتی ہی نہ ہو۔

اور اب اتنی سیانی ہو گئی تھی کہ اس کی کال پک کر

لیتی یا اسے بوقت ضرورت کال کر لیتی۔

بیڈ کی پائنتی پر رکھے کمبل کے پاس پڑا موبائل بازل کو نظر آ گیا تھا اس نے اٹھایا جس کی روشن اسکرین مزید دس مسڈ کالز ظاہر کر رہی تھی۔

"اوہ یہ کس کی کالز ہیں۔" اس نے نمبر دیکھا۔ کوئی انجانا نمبر تھا بازل نے کبھی ارادتاً بھی زمامہ کے فون کو چیک نہیں کیا تھا۔ اب یونہی کال لاگ کھول لیا اور دیکھ کر حیران رہ گیا اس نمبر پر زمامہ نے بے شمار کالز کی تھیں جبکہ ان کمنگ میں آج کی ہی مسڈ کالز تھیں۔

"چلو شکر اس نے بھی کوئی سہیلی بنائی۔ اچھی بات ہے دل بہلا رہے گا۔ اس خیال نے اسے مطمئن کر دیا۔ سیل فون سائیڈ ٹیبل پر رکھتا وہ پلٹنے ہی لگا تھا کہ پھر فون بجنے لگا۔

اسکرین پر ایک بار پھر وہی نمبر جگمگا رہا تھا اور اس نے سیل اٹھا کر کال پک کر لی۔ ابھی "ہیلو" منہ میں ہی تھا کہ وہاں سے پاٹ دار آواز میں کہا گیا۔

"ہزار بار کہا ہے اس نمبر پر فون مت کرو۔ تمہیں میری بات کی سمجھ نہیں آتی۔ منحوس بدبخت! سارے خاندان کو اجاڑ کر بھی تیرے کلیجے میں ٹھنڈ نہیں پڑی ابھی اور بھی کچھ کرنا باقی ہے کیا۔"

انتہائی پر تنفر آواز تھی اور الفاظ ایسے تلخ کہ بازل حیران و ششدر رہ گیا۔ کچھ کہنے کی کوشش میں لب نیم وا ہی رہ گئے۔ جبکہ اگلی جانب سے بولنے والی ہستی نے اک لمحے کا توقف نہیں کیا تھا۔

"تو بھول گئی ہو سب ذلت پر ہمیں اذیت کا ایک ایک پل اچھی طرح یاد ہے۔ اب بھی بھگت رہے ہیں اپنے گھر سے نکلے، علاقے سے نکلے، دربدر ہونا پڑا سب کو صرف تیری وجہ سے۔ ایسے ننگ خاندان نکلی تو۔ مار پڑے ایسی جوانی پر جو ماں باپ کی عزت رول دے۔ ذرا سی بھی دید لحاظ ہوتی تو خود ہی شرم سے مر جاتی۔

پہلے باپ کو کھا گئی اور اب ہماری ماں کے پیچھے پڑی ہے نامراد اب تجھے احساس ہو رہا ہے اب معافیاں مانگ رہی ہے۔ میں پوچھتی ہوں کس بات کی معافی! جب بابا نے تیرے لیے ایک اچھا فیصلہ کیا تھا تب تو تجھے اختلاف ہو گیا تھا۔ تجھے تو وہ فون والا لفنگا اچھا لگتا تھا جس کے نہ دین کا پتا تھا نہ دنیا کا تب تجھے ہر سمجھانے والا برا لگتا تھا تب کیوں بیچ کھائی تھی عقل۔ عین نکاح کے دن انکار کر کے تو نے باپ کی جان لی۔ ارے تو کیوں نہ مر گئی تھی ان کی جگہ تجھے موت آ جاتی کاش تو اب سب سکون سے تو ہوتے۔ اونچی گردن تان کر چلتے تھے بھائی اب کسی سے نظر ملانے جوگے نہیں۔ تو شکر کر احسان مان ماں کا جس نے بھائیوں کے پیروں پر اپنا دوپٹہ ڈال کر تیری جان بخشوائی تھی۔ ماں تھی ناں تیری اتنی بھیانک غلطی کے باوجود اس نے تجھ سے انتقام نہیں لیا بلکہ الٹا اور احسان کر دیا تجھ پر تجھے ایک اچھے گھر بار میں بیاہ کر۔ میں تو حیران ہوں تم جیسے بدذاتوں پر بھی اللہ مہربان ہو جاتا ہے۔ اماں بتا رہی تھیں بہت اچھے لوگ ہیں اور تمہارا شوہر بھی۔ ارے تم تو ان کے پاؤں دھو دھو کر پیو جنہوں نے تم جیسی عورت کو سنبھال لیا اور خبردار جو اب ہمیں فون کیا۔ تمہارے فون سے اماں بہت ڈسٹرب ہو جاتی ہیں۔ جہاں باپ چلا گیا سمجھو ماں بھی تم نے وہیں بھیج دی۔ اب تو خود ماں بننے والی ہے ناں اب تجھے بھی اپنے پیدا کرنے والوں کا درد سمجھ میں آئے گا۔ میری تو دعا ہے اللہ تجھے بیٹی دے اور وہ بالکل تیرے جیسی ہو۔ تب تجھے علم ہو گا کہ جب اولاد ماں باپ کا دل چیرتی ہے ناں تو کیسی اذیت ٹوٹتی ہے ان پر۔

خود کو عقل کل سمجھنے والی اولاد آخر ایک دن اپنے ہی فیصلوں کی رسی میں الجھ کر منہ کے بل ضرور گرتی ہے اور تب خرد کے دروازے کھلیں بھی تو کیا حاصل تب تک تو بہت سا پانی پلوں کے نیچے سے گزر چکا ہوتا ہے۔ تو نے بالکل اچھا نہیں کیا زمامہ صرف ہمارے ساتھ ہی نہیں اپنے ساتھ بھی اور ابھی تو اک عمر پڑی ہے۔

گناہ کبھی بھی نہیں مرتے ہمیشہ پیچھا کرتے رہتے ہیں تو بھی بھگتے گی ابھی بہت بھگتے گی۔" وہ عورت تسلسل بولتی چلی جا رہی تھی۔

باذل جہاں کا تہاں کھڑا رہ گیا تھا ایسا لگ رہا تھا کان کے ساتھ فون نہیں کوئی گرم پگھلتا سیسے کا ٹکڑا لگا ہوا ہے۔ ایسی تپش ایسی آگ کی لپٹیں جو ہر طرف پھیلتی جارہی تھیں۔ دھواں ہی دھواں چہار جانب پھیل رہا تھا اسے اپنا پورا وجود جلتا ہوا محسوس ہوا۔

کھلے دروازے سے اندر آتی زمامہ نے اسے مانند بتاں کھڑے دیکھ لیا تھا اور اس کے کان سے لگا اپنا فون بھی۔ وہ ٹھٹک کر وہیں رک گئی۔ کوئی انجانا سا خدشہ پورے جسم و جاں کو لرزا گیا۔ سر سے پاؤں تک کالے عبایا میں چھپی وہ کتنی مقدس کتنی پاکیزہ لگ رہی تھی۔ اس کے بے حد خوب صورت چہرے پر اک الوہی سا روپ سایہ کیے رہتا تھا مگر اس پل عجب سا ہراس چھانے لگا۔

باذل کو لگا اب وہ کبھی اپنی جگہ سے جنبش نہیں کر پائے گا وہ کھڑے کھڑے جل کر بھسم ہو گیا تھا۔

ایسی بے ایمانی' ایسا صریح دھوکا ایسے تو کوئی راہزن بھی نہ لوٹے' وہ تو جیسے قزاقوں کے ہاتھوں لٹا تھا' سب مال اسباب ختم۔ بیچ بھنور میں وہ ڈوب رہا تھا شدید دکھ و اذیت کا اک بگولہ اٹھا تھا جو اس کے جسم و جاں کو اپنی لپیٹ میں لے چکا تھا۔ وہ غم و غصے سے پاگل ہونے کو تھا۔ زمامہ پر نظر پڑتے ہی جی چاہا ہاتھ میں پکڑا موبائل پوری قوت سے اس کے خوش نما چہرے پر دے مارے اور بلا شبہ وہ ایسا کر گزرتا اگر جو سامنے ہی بڑے سے سنگھار میز کے آئینے سے نظر نہ جا ملتی۔

"چنے بو کر گندم کی امید! کمال آدمی ہو تم بھی۔"

اس کا عکس اسی پر ہنس رہا تھا۔

"یہ دنیا ہے میاں! یہاں جو کھیتی کاشت کی جاتی ہے وہی کاٹی جاتی ہے۔ چاندی کے بھاؤ میں کبھی بھی سونا نہیں ملتا پر انسان رہتا اسی بھول میں ہے کہ وہ کنکر دے کر موتی خرید لے گا۔ جبکہ جہاں سارے حساب ہوتے ہیں وہاں تو کوئی بھول ہے ہی نہیں وہاں تو پل پل کا کھرا اور کھوٹا الگ کر لیا جاتا ہے اور پھر سب سودا آپ کے آگے دھر دیا جاتا ہے چاہے وہ دنیا کے حصے کا ہو چاہے بعد کا۔

ہائے رے انسان۔ تیری خوش فہمیوں' خود غرضیوں کا کوئی انت ہے بھی کہ نہیں۔ جانے کس گمان میں جیے جاتے ہو۔

یہ عورت جو کئی مہینوں سے تمہارے ساتھ ہے اور جس کے ساتھ نے تمہیں بے شمار خوشیوں سے نوازا۔ اس کی خوب صورتی تو ایک ظاہری وصف ہے اس میں اس کا کوئی کمال نہیں مگر اس کی سلیقہ شعاری اطاعت گزاری' وفاداری یہ تو اس کے اندر کے وصف ہیں اور ایسے اوصاف بزدل اور کم حوصلہ لوگوں کے نہیں ہوتے یہ اس کی اپنی ہمت سے پیدا کردہ خوبیاں ہیں۔

تمہیں ان پر کوئی اعتراض ہے تو بتاؤ۔ یہ دنیا ہے اور یہاں کوئی بھی فرشتہ نہیں۔ جب تم خود بھی نہیں تو پھر کیسے کسی اور سے امید رکھ سکتے ہو۔ کسی اور کا حساب لینے سے پہلے سوچ لینا۔ کیا تم اپنا حساب دے پاؤ گے۔ بولو' بتاؤ۔" ہنستا ہوا عکس اب اسی پر چلا رہا تھا۔

جسم سے روح کیسے کھینچی جائے گی اس پل میں اس پر یہ حقیقت کھلی تھی۔ جب عدالت جرم ثابت کر دیتی ہے تو مجرم اس لمحے کیسی شرمساری و لاچاری سے گزرتا ہوگا' وہ اچھی طرح جان گیا تھا۔ ایسی بے بسی تمام عمر میں اس سے پہلے کبھی محسوس نہیں ہوئی تھی۔ آئینے میں کھڑا وہ دوسرا آدمی کھینچ کھینچ کر اس کی روح پر کوڑے برسا رہا تھا۔ باذل کا ہاتھ اپنے ہی پہلو میں لٹک گیا۔ زمامہ کے چہرے پر ابھی جو نظر ٹکی تھی وہ غضب ناکی سے پر تھی مگر جب وہ اس کے جسم سے پھسلتی پیروں تک آئی تو اس میں کون سا رنگ غالب تھا یہ سمجھنا اور بتانا بہت ہی مشکل تھا۔ اس کے دماغ نے جیسے پھر وہی ٹیپ چلا دی تھی جس میں ایک جملہ بار بار گونج رہا تھا۔

"میری تو دعا ہے اللہ تجھے بھی بیٹی دے اور وہ بالکل تیرے جیسی ہو۔" باذل کو لگا اس کی ٹانگیں اس کے جسم کا بوجھ سہارنے سے قاصر ہو رہی ہیں۔ پل پل اس کے چہرے کے رنگ بدلتے دیکھ کر زمامہ لپک کر اس تک آئی۔

"باذل کیا ہوا ہے آپ کو۔ کس کا فون تھا۔" اگلے سوال پر اس کی زبان ہکلائی باذل نے چپ چاپ فون اس کی جانب بڑھا دیا جس کا کال لاگ چیک کرتے ہوئے زمامہ کا گلابی رنگ بالکل سفیدی مائل ہوا تھا دل یوں سکڑا گویا بند ہو جائے گا۔ حواس باختہ ہو کر اس نے باذل کی طرف دیکھا جو اسے دیکھنے کی بجائے نیچے فرش کو گھور رہا تھا۔ دونوں آمنے سامنے کسی بت کی طرح کھڑے تھے۔ کئی لمحوں کی خاموشی کے بعد باذل نے چپ پر ضرب لگائی تھی۔

"میں تم سے یہ نہیں پوچھوں گا یہ کس کا نمبر ہے لیکن یہ ضرور کہوں گا یہ پھر تمہارے فون میں نہ ہو۔ میں نے کال ریسیو کی تھی لیکن لائن ڈراپ ہو گئی۔ تمہیں نہیں پتا میں کتنا شکی مزاج آدمی ہوں بلکہ ہر مرد ہی ہوتا ہے۔ میں نے تمہیں یہ فون اپنی سہولت کے لیے لے کر دیا ہے' ادھر اُدھر دوستیاں گانٹھنے کے لیے نہیں۔" اس نے جھوٹ کیوں بولا تھا اسے خود بھی سمجھ نہیں آیا' وہ اسے دیکھے بغیر بات کر رہا تھا۔ زمامہ کی رکی ہوئی سانسیں اور چہرے کا رنگ ایک ساتھ بحال ہوئے۔ اگلے ہی پل وہ اس کے حکم کی تعمیل کر رہی تھی اور اس کے ہاتھوں کی لرزش آنکھیں جھکی ہونے کے باوجود باذل سے مخفی نہیں رہ پائی تھی۔ وہ وہیں بیڈ پر ڈھے گیا۔ زمامہ کے ہاتھ سے سیل فون چھوٹ کر ایک چھناکے سے نیچے جا گرا' وہ گھبرا کر اس پر جھک گئی۔

"باذل' باذل آپ ٹھیک ہیں ناں؟ کیا ہوا ہے آپ کو؟ آپ کی طبیعت ٹھیک ہے؟" از حد پریشان ہوتی وہ اس کا چہرہ دونوں ہاتھوں میں تھام کر پوچھ گئی۔

"میں ٹھیک ہوں کچھ نہیں ہوا ہے مجھے۔ لیکن کچھ دیر کے لیے مجھے اکیلا چھوڑ دو پلیز۔" وہ اس کے ہاتھ پرے کرتے ہوئے منہ پھیر گیا۔

"کیوں ایسا کیا ہوا ہے کچھ بتائیں تو سہی۔ میرا دل بند ہو جائے گا۔"

"ہو جائے میری بلا سے' میں نے کہا ہے ناں آؤٹ۔" وہ پوری قوت سے چلایا تھا اور زمامہ کو کوئی شک نہ رہا کہ اس کی زندگی کے ساتھ بھیانک کھیل کھیلنے والا یہ منحوس آلہ' ایک بار پھر اسے زندہ در گور کر گیا ہے۔ کمرے سے نکلتے ہوئے دانستہ بکھرے ٹکڑوں پر وہ شکستہ قدم رکھتی ہوئی گئی تھی۔

☆ ☆ ☆

باذل کے لیے زندگی میں آنے والا یہ دھچکا بہت اذیت رساں ثابت ہوا تھا۔ سب خوش گمانیاں' مان و بھروسے اس بری طرح چکنا چور ہوئے تھے کہ اس کی پور پور زخم زخم ہو گئی تھی۔ نہ وہ اتنا بلند حوصلہ تھا نہ ایسا اعلا ظرف کہ سب پل بھر میں بھول جاتا۔

مگر اس سب کو بھلانے کے لیے ارادہ تو کیا جا سکتا ہے ناں.... ایک ننھی سی محبت اس کے آگے آن کھڑی ہوئی تھی۔ اور یہ وہ محبت تھی جو اس کی بیوی اپنے وجود میں سمیٹے اس وقت رب کے حضور سجدہ ریز تھی اور کئی دنوں سے اپنے ظرف اور ضبط کو آزماتا آج وہ ارادے کی کرن کے آگے ہار گیا تھا۔ زندگی آپ کی اپنی ہوتی ہے اور کچھ اختیارات آپ کی مٹھی میں جنہیں استعمال کرتے ہوئے چاہے تو آپ زندگی مشکل کرلیں یا پھر آساں۔

اور زندگی کو آسان کرنے کا بہترین طریقہ یہ ہے کہ آپ دوسروں کی خطاؤں کو در گزر کرنا سیکھ جائیں۔

"میرے لیے کچھ دعا کیا کرو۔ اللہ میرے دل کو سکون دے۔" زمامہ دعا کے لیے ہاتھ پھیلائے ہوئے تھی' وہ اس کے پاس ہی بیٹھ گیا اور وہ جو اس گھمن گھیری میں تھی کہ شکوہ کرے یا دعا اسے اتنے قریب دیکھ کر سب بھول گئی۔ کئی رتجگوں کے باعث سوجی آنکھیں' بڑھی شیو۔ ملگجے سے رف حلیے میں وہ کتنا بکھرا بکھرا سا لگ رہا تھا۔ زمامہ کی پلکوں سے کچھ اور آنسو لڑھک آئے۔ دل پر کسی احساس نے بڑے زور سے چٹکی کاٹی تھی۔ زندگی کی بہت سی صعوبتوں سے نمٹنے کے بعد یہ وہ شخص تھا جس کا وجود اس کے لیے گھنیری چھاؤں جیسا تھا مگر اب اک ذرا سی درز سے چھن کر آتی دھوپ نے اسے جھلسا ڈالا تھا۔ اس کی

بے رخی اور بے اعتنائی کسی کھردرے رسے کی طرح دل و روح سے لپٹی دم گھونٹ رہی تھی۔ بے اختیار اس کے شانے سے سر ٹکا کر وہ سسک اٹھی۔

"اللہ کے بعد آپ ہی میرا سہارا ہیں باذل۔ مجھ سے خفا مت ہوں۔ میں آپ کی ہوں' صرف آپ کی۔ آپ نے بھی مجھے دھتکار دیا تو میں مرجاؤں گی۔"

"خدانخواستہ کیسی فضول باتیں کررہی ہو' بیوقوف ہو تم بھی اور توبہ ہے بھئی ہم عورتوں سے۔ کیسے اتنا سارا رو لیتی ہو۔ کہاں چھپا رکھے ہوتے ہیں اتنے آنسو۔ میں تو ایک دن رویا تھا تو چار دن میرے سر سے درد نہیں گیا تھا۔"

"آپ' آپ روئے تھے کیوں۔" اس نے گھبرا کر سر اٹھایا۔

"کیوں بھئی میری بار اتنی حیرت کیوں؟ کیا میں انسان نہیں؟ مجھے بھی درد ہوتا ہے مجھے بھی تکلیف ہوتی ہے۔ میں بھی رو سکتا ہوں رونے کا ٹھیکہ صرف تم خواتین کے پاس ہی تو نہیں۔" وہ مسکرادیا۔ زمامہ کو اور رونا آیا۔

"سس۔۔۔ سوری باذل۔"

"شش' باذل نے جھٹ ہونٹوں پر انگلی رکھ کر اسے مزید کچھ کہنے سے روکا۔ اس نے کبھی کسی کتاب میں پڑھا تھا ہر عمل کا رد عمل ہوتا ہے۔ آپ کا عمل چاہے اچھا ہو یا برا قدرت اسے کبھی بھی ضائع نہیں کرتی۔ وہ ایک بیج کی طرح محفوظ کرلیا جاتا ہے اور جب چاہتی ہے اسے پنپنے دیتی ہے۔ اب جیسا بیج ویسا ہی پھل ہی اگے گا ناں۔ تب آپ تقدیر کو دوش دے کر خود بری الذمہ نہیں ہوسکتے مگر آپ ہونا چاہتے ہیں اور ایسا ہی کرتے ہیں مگر کچھ لوگ ایسے بھی ہوتے ہیں جو الجھی گرہوں کو سلجھانے کی کوشش ضرور کرتے ہیں لیکن اس حوصلے سے عاری کہ دوسروں کے سامنے اپنی کوتاہیاں مان لیں۔

وہ بھی ان ہی کم ہمت لوگوں میں سے تھا۔ اسے ادراک ہوچکا تھا کہ اس کے اعمال کی سیاہی اس کے دامن پر آئی ہے مگر وہ کس زبان سے زمامہ کے سامنے اقرار کرتا یوں ہی خواہ مخواہ کا غصہ ناک پر چڑھا کر کچھ تیکھے لہجے میں بولا۔

"پھر تم کہو گی میں بھی تم سے سوری کروں۔" اور زمامہ نے تیزی سے نفی میں سر ہلاتے اس کے منہ پر ہاتھ رکھ دیا۔

"نہیں پلیز ایسی بات کر کے مجھے گناہ گار مت کریں۔ میرے گناہ تو پہلے ہی بہت زیادہ ہیں اور بوجھ مت ڈالیں مجھ پر پلیز۔" اس کے آنسو تھے کہ بہتے چلے آرہے تھے۔ نیر بہا بہا کے سوجے سرخ ہوئے پپوٹے' زرد کملایا چہرہ' پپڑی جمے ہونٹ' وہ اپنا خیال تو پہلے بھی اتنے اہتمام سے نہیں رکھتی تھی۔ مگر اب تو لگتا تھا ان گزرے دنوں میں وہ نہایت ہی خود فراموش رہی ہے۔ اس کے چہرے پر سایہ کیے حزن و ملال نے باذل کو احساس ندامت کے شکنجے میں کس لیا۔ اس سے کیسی لاپروائی سرزد ہوئی تھی۔ وہ اس کی بیوی تھی اور جس حال سے بھی وہ کیونکر غفلت برت گیا اگر خدانخواستہ اسے کچھ ہوگیا تو کیا وہ خود کو معاف کرپائے گا۔ اس کا دل جیسے کسی نے مٹھی میں لے کر مسل دیا۔

وہ اسے دیکھے جارہا تھا۔ زمامہ نے بوکھلا کر ہاتھ ہٹایا نظر بھی چرالی جبکہ اس نے بھرپور مسکراہٹ کے ساتھ پھر وہی ہاتھ تھام کر لبوں سے چھولیا۔ اس کی نظر پھر اٹھی تھی حیران و سراسیمہ سی' اُدھر پورا چہرہ دلفریب مسکان سے سجا جگمگا رہا تھا۔ وہ مزید بحر حیرت میں غوطہ زن ہوئی۔ یہ رویہ یہ روپ یا میرے اللہ کہیں خواب تو نہیں۔ زمامہ نے تیزی سے پلکیں جھپکائیں۔

"کتنے دنوں سے ٹھیک سے کھانا نہیں کھایا تم نے' بہت ہی سست اور نکمی لڑکی ہو۔ مجال ہے جو ذرا بھی خیال رکھ سکو اپنا۔ ہر فکر مجھے ہی ڈالی ہوئی ہے۔ چلو اٹھو فوراً" جلدی سے فریش اپ ہو جاؤ آج میں تمہیں تمہارے ہوٹل کے سیکنڈ فلور پر مزیدار سا کینڈل لائٹ ڈنر کرواتا ہوں۔ آج کی شام اور پورا ہال تمہارے نام۔ میں ابھی باسط بھائی سے کہتا ہوں' وہ کوئی ٹیبل بک مت کریں۔ آج وہاں صرف میں ہوں گا اور تم اور ہماری پیار بھری باتیں۔ پھر کیا خیال ہے

اس کے بعد شاپنگ پر چلیں۔ پتا نہیں کیسے پھیکے پھیکے عجیب سے کلر پہنتی ہو تم' تمہاری ساری شاپنگ میری مرضی سے ہوگی۔ اور ہاں اگر میرے لیے تمہیں کچھ پسند آجائے تو نو پرابلم وہ بھی خرید لیں گے اور اس کے علاوہ...'' وہ مگن سا اپنی ہی دھن میں بولتا جا رہا تھا یوں جیسے ان کے درمیان کوئی بات ہوئی ہی نہ ہوئی ہو۔ وہ گزشتہ بہت سے دن کبھی زندگی میں آئے ہی نہ ہوں۔ اور کئی لمحے تو زندگی میں ایسے آجاتے ہیں جن کے گزر جانے کے بعد ہم ان کے نشانوں کو دیکھتے ہیں سوچتے ہیں کہ کاش یہ زندگی میں کبھی آئے ہی نہ ہوتے۔ اس کی زندگی میں بھی ایسی کئی بری گھڑیاں آگزری تھیں جن کی نحوست تمام عمر پر چھا گئی تھی۔

جو بیٹیاں والدین کی برسوں کی محبتوں پر جوش جوانی میں آکر چند دنوں کی محبت کو ترجیح دیں ان کے ساتھ تقدیر پھر وہ سلوک کرتی ہے کہ پھر ان کے ہاتھ صرف پچھتاووں کی خاک رہ جاتی ہے جو وہ اپنے ہی منہ پر مل مل کر ہزار غم مناتی رہتی ہیں۔ مگر پھر بھی دکھ کا عذاب کم نہیں ہوتا اسے بھی تو اپنی ایک غلطی بہت مہنگی پڑ گئی تھی۔

اب وہ چاہے جتنا ہی روتی' تڑپتی' سلگتی۔ کون تھا زخموں پر پھاہے رکھنے والا پھر ان کا درد بھی وہ جو کسی سے کہا بھی نہ جائے۔

اور جن سے کہنا چاہا تھا وہ سننے پر راضی نہ تھے۔ اب صرف ایک ہی واحد ہستی رہ گئی تھی جس کے آگے اس نے اپنا مقدمہ رکھ دیا تھا۔ وہ دل سے تائب تھی اور جب کوئی اپنا گناہ مان لے' شرمسار بھی ہو اور کثرت سے عرق ندامت بھی بہائے تو پھر کوئی شک نہیں کہ دامن پر لگے داغ نہ دھلیں۔

وہ گنگ سی اسے بولتے دیکھے جا رہی تھی۔ لیکن حقیقتاً'' اسے کچھ سنائی نہیں دے رہا تھا' صرف اس کے لہجے کی کھنک تھی جو کسی دلآویز موسیقی کی طرح سماعتوں میں رس گھول رہی تھی' اس کی آنکھوں سے پھوٹتی وہ الوہی ان کہے جذبوں کی کرنیں جو روح کی ویرانی کو دور کرنے بڑھتی چلی آرہی تھیں۔ اور وہ تو روز ہی کئی کئی بار صحن دل کو اشکوں کے پانی سے دھو دھو کر صاف کرتی رہتی تھی۔ وہاں تو کوئی گرد نہ تھی۔ جب کھلے کواڑوں سے بے پایاں خوشی اور مکمل ایقان نے اندر قدم رکھے تو اس نے جھٹ سے دروازہ بند کر لیا۔

ان مہمانوں کو قید رکھنا اب اس کے ہاتھ میں تھا اور وہ ضرور رکھے گی' وہ جس کے آگے ہاتھ پھیلائے بیٹھی تھی' وہ یقیناً'' اس کی خطاؤں کو بخش دے گا۔ بے شک وہی کرتوں کو سہارا دینے والا ہے اور سچے دل سے توبہ کرنے والوں کو تو وہ خود دس قدم آگے بڑھ کر سنبھال لیتا ہے۔

باذل سیل فون پر نمبر ملاتا کمرے سے نکل گیا تھا۔ وہ باسط بھائی کو اپنا پلان بتا رہا تھا۔ کئی آنسو زمامہ کی آنکھوں سے لڑھکتے چلے گئے۔ لبوں پر خوشی سے لبریز ہنسی مچل رہی تھی۔ لیکن وہ کھل کر ہنس نہیں پائی۔ کیونکہ کوئی بھی خوشی منانے سے پہلے اس پر سجدۂ شکر واجب تھا۔ اسی لیے تو اس نے نفل کی نیت باندھ لی تھی۔

انیقہ محمد بیگ

# دروازہ

”ہاں.... تم سے محبت تھی۔“
”اچھا...! یہ محبت تھی؟“ اس کے ہونٹ کانپنے لگے۔ آنکھوں میں آنسو بھر گئے۔
”اب.... مجھے کبھی فون مت کرنا.... میں اس محبت کی کہانی کو ختم کرنا چاہتا ہوں.... اور نئی زندگی کی طرف جانا چاہتا ہوں۔“ وہ چپ چاپ سنتی رہی مگر شاید



آنسوؤں کے پاس زبان ہوتی تو وہ چیخ چیخ کر پوچھتے۔۔۔
"یہ کیسی محبت تھی تمہاری۔۔۔؟ جس کو تم خود ختم کر رہے ہو؟"
"تم سن رہی ہو نا۔۔۔؟" اس نے اس کی طویل خاموشی کے بعد اونچی آواز میں پوچھا۔
"ہاں۔۔۔" اس نے کانپتے ہونٹوں سے جواب دیا۔
"اچھا۔۔۔ اب میں فون رکھتا ہوں۔۔۔ خدا حافظ۔"
اس نے مضبوط لہجے میں بات ختم کی۔ اور فون کاٹ دیا۔ وہ بت بنی سیل فون کو صرف دیکھتی رہ گئی۔

☼ ☼ ☼

"سمعیہ! یہ کلر تم پر بہت اچھا لگے گا۔" اس نے دکان میں ڈھیر سارے جوڑوں میں سے ایک جوڑا اس کے لیے پسند کیا۔ وہ جو مختلف ڈیزائن دیکھ رہی تھی' اپنے شوہر کی آواز پر پلٹ کر اس نے دیکھا۔ اس کے ہاتھ میں گلابی رنگ کا خوب صورت جوڑا تھا۔ جس پر گلابی رنگ ہی کی نفیس کڑھائی ہوئی تھی۔
"یہ اچھا ہے نا۔۔۔؟" اویس نے محبت سے پوچھا۔
"ہاں۔۔۔!" وہ رنگ۔۔۔ جو اسے اس کی یاد دلاتا تھا' اس نے پہننا چھوڑ دیا تھا مگر آج دو سال کے بعد۔۔۔ وہ رنگ پھر سے اس کا شوہر اسے پہنانا چاہتا تھا۔
"کیا ہوا۔۔۔؟ پسند نہیں آیا۔۔۔؟" وہ اس کے ایک دم بجھے چہرے کو بھانپ گیا۔ وہ اس سے بے پناہ محبت جو کرتا تھا۔ اس نے سمعیہ کو پہلی بار ایک پارک میں بیٹھے دیکھا تھا۔ جو اپنی سوچوں میں یوں ڈوبی ہوئی تھی کہ اسے پارک میں آنے والے کسی شخص کی خبر ہی نہیں تھی۔
وہ اس پارک میں صبح کی سیر کرنے آتا تھا اور ہمیشہ سمعیہ کو تنہا بینچ پر بیٹھا دیکھتا اور نہ چاہ کر بھی اسے دیکھنے پر مجبور ہو جاتا اور پھر ایک دن اس نے سمعیہ سے بات کرلی۔
"ہیلو! میں اویس۔۔۔ یہاں روز صبح سیر کرنے آتا ہوں اور آپ کو ہمیشہ اس بینچ پر دیکھتا ہوں۔ آپ ہمیشہ کسی سوچ میں ڈوبی ہوتی ہیں۔ کیا میں آپ سے پوچھ سکتا ہوں۔۔۔ کہ آپ یہاں۔۔۔ تنہا۔۔۔؟"
اس نے اویس کو پہلی مرتبہ دیکھا۔۔۔ جو روز اسے دیکھ رہا تھا اور جانتا تھا کہ وہ دنیا سے بے خبر ہے۔
"جی۔۔۔ میں تنہا تو نہیں ہوں۔۔۔" اس نے عجیب سا جواب دیا۔ اور پھر اپنے ہی جواب پر شرمندہ سی ہوگئی۔۔۔ اس نے اگلے ہی لمحے وہاں ٹھہرنا مناسب نہیں سمجھا۔
"سنیے۔۔۔ سنیے۔۔۔ مس۔۔۔!" وہ اس کے پیچھے پیچھے چلنے لگا' مگر وہ نہ رکی اور پارک سے باہر نکل گئی۔ وہ دیر تک گھر آکر اس کی بات کو سوچنے لگا "جی نہیں۔۔۔ میں تنہا تو نہیں ہوں۔۔۔" اس کا یہ "جملہ" پھر وہ بھول نہ پایا اور اس کے بارے میں جاننے کے لیے اپنے دوست حمزہ سے بات کی۔
"ہاں۔۔۔ اس کے والدین نہیں ہیں۔۔۔ اور وہ ایک پرائیویٹ اسکول میں سیکنڈ شفٹ میں بچوں کو پڑھاتی ہے۔ اپنے بھائی بھابھی کے پاس رہتی ہے۔۔۔ اچھی لڑکی ہے۔۔۔" اس کے دوست نے اس کو ایک ہی دن میں ساری معلومات دے دیں۔
"حمزہ۔۔۔! میں اس لڑکی سے شادی کرنا چاہتا ہوں۔" اس نے فوراً "فیصلہ کیا۔
"کیا۔۔۔؟ تم یہ کیا کہہ رہے ہو؟"
"ہاں حمزہ! تم اور صوبیہ بھابھی اس کے گھر جاکر میرے رشتے کی بات کرو۔"
"مگر اویس۔۔۔ تم ابھی ابھی پاکستان آئے ہو۔۔۔ اچانک ایک لڑکی۔۔۔ جس کو تم جانتے نہیں اس سے شادی کا فیصلہ۔۔۔؟" حمزہ نے اپنے جگری دوست کو حیرت سے دیکھا جو لندن سے ابھی دو ماہ پہلے بزنس کے سلسلے میں آیا تھا اور اس کے پاس ہی رہائش پذیر تھا۔
"بس حمزہ! میں نے فیصلہ کرلیا۔۔۔ میں اسی لڑکی سے شادی کروں گا۔۔۔ تم بس اور مزید کچھ نہیں بولو گے۔"
اور یوں سمعیہ اویس کی دلہن بن کر اس کی زندگی میں آگئی۔ وہ دلہن کے روپ میں اس کے سامنے بیٹھی تھی۔ اس نے بہت محبت کے ساتھ اس کا ہاتھ تھام لیا۔ اس کی نظریں جھکنے لگیں۔

"سعدیہ..... اب تم تنہا نہیں ہو اور میں تمہیں کبھی تنہا ہونے نہیں دوں گا۔" وہ اویس کو دیکھتی رہ گئی.... جس نے اس کے ایک جملے سے محسوس کر لیا کہ وہ کتنی تنہا ہے اور ایک وہ شخص تھا جس سے اس نے بے پناہ محبت کی تھی اور پھر بھی وہ اس کو تنہا چھوڑ کر چلا گیا۔

کیا محبت وہ تھی جو اس نے نو سال اس شخص سے کی تھی یا پھر محبت یہ ہے.... جس نے ایک "جملے" میں ہی اس کو سمجھ لیا اور اسے عزت دے کر اپنا نام دیا۔ اپنے گھر لے آیا۔ اویس جیسا شوہر پا کر اسے احساس ہوا کہ اس نے محبت کو اب سمجھا ہے۔

اور وہ اس سے بے پناہ محبت کرتا تھا جب ہی فوراً گلابی جوڑے کو واپس ریک میں لٹکا دیا اور اس کے پسندیدہ نیلے رنگ کا سوٹ اٹھا لیا۔

"یہ رنگ تمہارا فیورٹ ہے نا.... یہ کیسا رہے گا۔" وہ مسکرائی.... "ہاں.... یہ اچھا رہے گا۔" اس نے ایک دم خود کو سنبھالا۔ وہ نہیں چاہتی تھی کہ کبھی بھی وہ "سعد" یا اس کے ماضی کو جان پائے۔

"تو پھر شاپنگ ہو گئی ہو تو گھر چلیں.... مجھے آفس سے کالز بھی آ رہی ہیں۔" اس نے اپنے سیل فون کو دیکھتے دیکھتے جواب دیا۔

اس نے سر ہلایا اور اس کے ساتھ چل پڑی۔

☼ ☼ ☼

وہ اسے گھر کے دروازے پر چھوڑ کر آفس چلا گیا۔ وہ شاپنگ بیگ اٹھا کر گھر میں داخل ہوئی اور ایک لمبا سانس اس نے صوفے پہ بیٹھ کر لیا۔ جب تک وہ گاڑی میں بیٹھی ہوئی تھی اس کی سانس رک سی رہی تھی۔ وہ "شخص" اس کی یاد.... اس کے حلق میں پھنستی جا رہی تھی جس سے اس نے بے پناہ محبت کی تھی.... وہ پھر سے اپنے ماضی میں کھو گئی۔

"وہ ایسا کیسے کر سکتا ہے۔" اس کی سہیلی طیبہ چیخی، جب اس نے بتایا وہ شادی کر رہا ہے۔

"وہ فیصلہ کر چکا ہے۔"

"وہ اکیلے فیصلہ نہیں کر سکتا۔" وہ تڑپ کر بولی۔

"اس نے ہمیشہ اکیلے ہی فیصلے کیے ہیں۔" اس کی آنکھوں میں نمی تیرنے لگی۔

"تم نے اسے روکا نہیں....؟" وہ اس کے آنسو دیکھ کر پریشانی سے بولی۔

"وہ جا چکا تھا.... روکتی کیسے....؟" اس نے لمبا سانس کھینچا یوں جیسے وہ زندہ تو ہے۔

"نہیں.... مجھے نمبر دو.... میں بات کرتی ہوں.... اس سے....." اس نے پریشان ہو کر نمبر مانگا۔

"نمبر.... انمبر.... میں بھول چکی ہوں....." اس نے نظریں چرائیں اور آنسوؤں پر قابو پایا۔

"تم اتنی بہادر کیسے ہو.... سعدیہ..... میں تمہاری جگہ ہوتی تو شاید اس کی بات سن کر مر جاتی اور تم اتنا بڑا دھوکہ کھا کر جی رہی ہو؟"

"اللہ اس کو کبھی خوش نہیں رہنے دے گا.... وہ سکون مانگے گا مگر اس کو سکون نہیں ملے گا.... صرف.... مادی چیزوں کے لیے اس نے تمہیں ٹھکرا دیا۔"

"اس دنیا میں مادی چیزوں کے علاوہ کچھ ہے بھی تو نہیں.... اس نے بھی اپنا مستقبل سوچا۔ اس لیے مجھ جیسی سیدھی سادی لڑکی کو چھوڑ کر اس نے اس "ڈاکٹر" کو اپنا لیا۔"

"میری بددعا ہے.... وہ کبھی خوش نہ رہے گا.... سعدیہ۔"

"مت دو.... بددعا اسے.... اسے بھی حق ہے کہ وہ اپنا مستقبل بہتر بنائے اور اس کا بہتر مستقبل وہ لیڈی ڈاکٹر ہی ہے.... بس اب میں چاہتی ہوں.... طیبہ.... کہ ہم اس بارے میں بات نہ کریں۔"

"سعدیہ.... ! جی بھر کر رو لو.... میرے سامنے.... تمہاری آنکھیں آنسوؤں کی جلن کو برداشت نہیں کر پا رہیں.... دیکھو.... کتنی سرخ آنکھیں ہو گئی ہیں۔" طیبہ کی آنکھوں سے آنسو بہہ نکلے جب اس نے اپنی

سہیلی کو اندر ہی اندر سلگتے دیکھا۔

اس نے اپنی آنکھیں مسلیں اور مضبوط لہجے میں بولی۔ "میں ٹھیک ہوں۔"

اس کی بات پر طیبہ زاروقطار رونے لگی۔۔۔ اور وہ اسے دلاسا دیتے دیتے کہہ رہی تھی۔ "میں ٹھیک ہوں۔۔۔ میں ٹھیک ہوں۔"

اللہ نے اسے بہت ہمت دی تھی اور ہمت بھی ان لوگوں کے حصے میں آتی ہے جو اللہ کے بہت قریب ہوتے ہیں۔

وہ اپنے ماضی سے اویس کی آواز سے باہر نکلی۔

"سمعیہ۔۔۔ سمعیہ۔۔۔" وہ کرسی پر آنکھیں موندے بیٹھی تھی۔ جب وہ اس کے پاس بیٹھ کر اسے جگانے لگا۔

"ہاں۔۔۔ ہاں۔۔۔" وہ یک دم چونکی۔

"میں ہوں۔۔۔ اویس۔۔۔" وہ اس کے بوکھلانے پر فوراً بولا۔

"آپ۔۔۔ آپ آگئے۔۔۔؟" اس نے نظریں چرائیں جن میں آنسو تیر رہے تھے۔

"جی جناب۔۔۔ میں آگیا۔۔۔ اور آپ کی زندگی سے کبھی نہیں جانے والا۔" وہ اس کی بات پر مسکرانے لگی۔

"تمہاری مسکراہٹ میں میری زندگی ہے۔۔۔ سوچتا ہوں۔۔۔ کہ کبھی میں نے تمہیں روتا دیکھ لیا۔۔۔ تو کہیں میں مر نہ جاؤں۔۔۔ سچ سمعیہ! میں تم سے بہت محبت کرنے لگا ہوں۔۔۔ اللہ سے ہمیشہ یہی دعا مانگتا ہوں کہ ہماری زندگی میں کبھی کوئی پریشانی نہ آئے۔" اس نے لمبا سانس لے کر اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال دیں۔ وہ اس کا تھا۔۔۔ جو اس کے سامنے تھا۔۔۔ اس کا سہارا بن کر۔۔۔ اس کا شوہر بن کر۔

"اللہ نے آپ کو آپ کی محبت دے دی۔۔۔ اسی لیے تو میں آپ کے ساتھ ہوں۔۔۔ اور ہمیشہ ساتھ رہوں گی۔۔۔ اور اب بس! بہت باتیں ہو گئیں۔۔۔ آپ چینج کر کے آرام کر لیں۔ صبح پھر ہم لوگوں نے اسلام آباد کے لیے نکلنا ہے اور چھوٹے بھائی کی شادی پر اگر بڑا بھائی دیر سے پہنچے گا تو لوگ کیا سوچیں گے؟" اس نے محبت سے اس کی طرف دیکھ کر خریدی گئی چیزوں کو سمیٹنا شروع کر دیا۔

وہ اپنے جوتے اتار رہا تھا کہ اس کا سیل فون بج اٹھا۔ اس نے تیزی سے جوتے اتار دیے اور پھر فون پر کسی سے بات کرنے لگا۔

سمعیہ نے محبت سے اس کی طرف دیکھا اور پھر اس کی نظر اس کے جوتوں پر پڑی۔ اس نے اویس کے جوتے اٹھائے اور انہیں کمرے سے باہر رکھ کر دروازہ بند کرنے لگی تو اسے یوں محسوس ہوا جیسے سعد نے جوتے سمجھ کر اسے اپنی زندگی سے باہر نکال دیا تھا۔ مگر وہ شاید یہ جانتا نہیں تھا کہ محبت جوتا نہیں ہوتی جسے پیروں سے اتار دیا جائے وہ تو خوشی ہوتی ہے جو بغیر دستک دیے زندگی میں داخل ہو جاتی ہے۔ اللہ نے سمعیہ کی زندگی میں بھی خوشیاں بھر دی تھیں۔۔۔ کیوں کہ اس نے اپنے حصے کی محبت میں کبھی بے ایمانی نہیں کی تھی۔





نمرہ احمد

# نمل

فارس غازی انٹیلی جنس کے اعلا عہدے پر فائز ہے۔ وہ اپنے سوتیلے بھائی وارث غازی اور اپنی بیوی کے قتل کے الزام میں چار سال سے جیل میں قید ہے۔ سعدی یوسف اس کا بھانجا ہے جو اس سے جیل میں ہر ہفتے ملنے آتا ہے۔

سعدی یوسف تین بہن بھائی ہیں' ان کے والد کا انتقال ہو چکا ہے۔ حنین اور اسامہ' سعدی سے چھوٹے ہیں۔ ان کی والدہ ایک چھوٹا سا ریسٹورنٹ چلاتی ہیں۔ زمر' سعدی کی پھپھو ہے۔ وہ چار سال قبل فائرنگ کے ایک واقعہ میں زخمی ہو جاتی ہے۔ فائرنگ کا الزام فارس غازی پر ہے۔ فارس غازی کو شک تھا کہ اس کی بیوی اس کے بھائی کے ساتھ انوالو ہے۔ اس نے جب فائرنگ کی تو زمر اس کی بیوی کے ساتھ تھی۔ فائرنگ کے نتیجہ میں بیوی مر جاتی ہے اور زمر شدید زخمی ہو جاتی ہے۔ ایک انگریز عورت اپنا گردہ دے کر اس کی جان بچاتی ہے۔ یقین ہے کہ اس کا ماموں بے گناہ ہے۔ اسے پھنسایا گیا ہے۔ اس لیے وہ اسے بچانے کی کوشش کرتا ہے' جس کی بنا پر زمر اپنے بھتیجے سعدی یوسف سے بدظن ہو جاتی ہے۔ بدظن ہونے کی ایک اور بڑی وجہ یہ ہے کہ زمر جب موت و زندگی کی کشمکش میں ہوتی ہے تو سعدی اس کے پاس نہیں ہوتا۔ وہ اپنی پڑھائی اور امتحان میں مصروف ہوتا ہے۔



## مکمل ناول

جواہرات کے دو بیٹے ہیں۔ ہاشم کاردار اور نوشیرواں۔

ہاشم کاردار بہت بڑا وکیل ہے۔ ہاشم اور اس کی بیوی شہرین کے درمیان علیحدگی ہو چکی ہے۔ ہاشم کی ایک بیٹی سونیا ہے۔ جس سے وہ بہت محبت کرتا ہے۔

فارس غازی' ہاشم کی پھپھو کا بیٹا ہے۔ جیل جانے سے پہلے وہ ہاشم کے گھر میں جس میں اس کا بھی حصہ ہے' رہائش پذیر تھا۔ سعدی کی کوششوں سے فارس رہا ہو جاتا ہے۔

والد کے کہنے پر زمر سعدی کی سالگرہ پر اس کے لیے پھول اور ہاشم کی بیٹی سونیا کی سالگرہ کارڈ لے کر جاتی ہے۔ سعدی' ہاشم کی بیوی سے ہاشم کے لیپ ٹاپ کا پاس ورڈ مانگتا ہے۔ شہرین اپنے دیور نوشیراں سے' جو اپنی بھابھی میں دلچسپی رکھتا ہے' بہانے سے پاس ورڈ حاصل کرکے سعدی کو سونیا سالگرہ میں دے دیتی ہے۔

پاس ورڈ ملنے کے بعد سعدی ہاشم کے کمرے میں جا کر اس کے لیپ ٹاپ پہ فلیش ڈرائیو لگا کر ڈیٹا کاپی کرنے میں کامیاب ہو جاتا ہے۔

چیف سیکریٹری آفیسر خاور ہاشم کو اس کے کمرے کی فوٹیج دکھاتا ہے' جس میں سعدی کمرے میں جاتے ہوئے نظر آتا ہے' ہاشم خاور کے ساتھ بھاگتا ہوا کمرے میں پہنچتا ہے' لیکن سعدی اس سے پہلے ہی وہاں سے نکلنے میں کامیاب ہو جاتا ہے۔

ہاشم کو پتا چل جاتا ہے کہ سعدی اس کے کمرے میں لیپ ٹاپ سے ڈیٹا کاپی کرنے آیا تھا اور شہرین نے نوشیرواں کو استعمال کرکے پاس ورڈ سعدی کو دیا تھا۔ دوسری جانب بڑے ابا زمر کو یہ بتا دیتے ہیں کہ زمر کو کسی یورپین خاتون نے نہیں بلکہ سعدی نے گردہ دیا تھا۔ یہ سن کر زمر کو بے حد دکھ ہوتا ہے۔

نوشیرواں ایک بار پھر ڈر کر لینے لگتا ہے اس بات پر جواہرات فکر مند ہے۔
بعد میں سعدی لیپ ٹاپ پہ فائلز کھولنے کی کوشش کرتا ہے لیکن فائلز ڈیمیج ہو جاتی ہیں۔
سعدی حنین کو بتاتا ہے کہ وہ گیم کے ہائی اسکورز کی فہرست میں پہلے نمبر پر نہیں ہے 'حنین حیران ہو کر اپنی گیم والی سائٹ کھول کر دیکھتی ہے تو پہلے نمبر "آنس ایور آفٹر" لکھا ہوتا ہے۔ وہ علیشا ہے ورجینیا سے۔ حنین کی علیشا سے دوستی ہو جاتی ہے۔

اب کہانی ماضی میں آگے بڑھ رہی ہے۔ فارس 'زمر سے لاء کی کچھ کلاسز لیتا ہے۔ ندرت اس سے شادی کا پوچھتی ہیں۔ وہ لاپروائی سے زمر کا نام لے لیتا ہے۔ ندرت خوش ہو کر ابا سے بات کرتی ہیں۔ ان کی ساس فارس کو اجڈ اور بدتمیز سمجھتی ہیں اور اس کے مقابلے میں فہد سے زمر کی بات طے کر دیتی ہیں۔ وارث غازی 'ہاشم کے خلاف منی لانڈرنگ کیس کے پر کام کر رہا ہے۔ اس کے پاس مکمل ثبوت ہیں۔ اس کا باس فاطمی ہاشم کو خبردار کر دیتا ہے۔ ہاشم 'خاور کی ڈیوٹی لگاتا ہے کہ وہ وارث کے پاس موجود تمام شواہد ضائع کرے۔ وارث کے ہاسٹل کے کمرے میں خاور اپنا کام کر رہا ہے۔ جب وارث ریڈ سگنلز ملنے پر اپنے کمرے میں جاتا ہے۔ پھر کوئی راستہ نہ ہونے کی صورت میں بہت مجبور ہو کر ہاشم 'خاور کو وارث کو مار دینے کی اجازت دے دیتا ہے۔ دوسری صورت میں وارث 'فارس کو وہ سارے شواہد میل کر دیتا۔ وارث کے قتل کا الزام ہاشم 'فارس پہ ڈلواتا ہے۔

زرتاشہ کو قتل اور زمر کو زخمی کرنا بھی فارس کو وارث کے قتل کے الزام میں پھنسانے کی ہاشم اور خاور کی منصوبہ بندی ہوتی ہے۔ وہ دونوں کامیاب ٹھہرتے ہیں۔ 'زرتاشہ مر جاتی ہے۔ زمر زخمی حالت میں فارس کے خلاف بیان دیتی ہے۔ فارس جیل چلا جاتا ہے۔ سعدی زمر کو سمجھاتا ہے کہ فارس ایسا نہیں کر سکتا۔ اسے غلط فہمی ہوئی ہے۔ زمر کہتی ہے کہ وہ جھوٹ نہیں بولتی اور اپنے بیان پر قائم رہتی ہے۔ نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ دونوں ایک دوسرے سے ناراض ہو جاتے ہیں۔ زمر کی ناراضی کی ایک وجہ یہ بھی ہوتی ہے کہ وارث کے قتل کے وقت بھی اس کی شادی لیٹ ہو جاتی ہے اور وہ اپنی شادی روک کر فارس کے لیے مقدمہ لڑتی ہے۔ اب وہی شخص اپنے اس قتل کو چھپانے کے لیے اسے مارنا چاہتا ہے۔ وہ بظاہر اتفاقاً" بچ جاتی ہے مگر اس کے دونوں گردے ضائع ہو جاتے ہیں۔ اور اس حادثے کی صورت اس کی شادی ٹوٹ جاتی ہے۔
حنین کی نیٹ فرینڈ علیشا دراصل اورنگ زیب کی بیٹی ہے جسے وہ اور ہاشم تسلیم نہیں کرتے۔ وہ باقاعدہ منصوبہ بندی کر کے حنین سے دوستی کرتی ہے اور پڑھائی کے لیے کاردار سے پیسے کے لیے غیر قانونی پاکستان آتی ہے۔ مگر ہاشم اس سے بہت برے طریقے سے پیش آتا ہے اور کوئی مدد نہیں کرتا۔ زرتاشہ اور زمر کے قتل کے وقت فارس اور حنین وارث کیس کی اپیل ہائی کے سلسلے میں علیشا کے پاس ہی ہوتے ہیں مگر علیشا ہاشم کی وجہ سے کھل کر ان کی مدد کرنے سے قاصر ہے۔

زمر فیصلہ کر چکی تھی کہ وہ فارس کے خلاف بیان دے گی۔ گھر میں اس فیصلے سے کوئی بھی خوش نہیں 'جس کی بنا پر زمر کو دکھ ہوتا ہے۔

جواہرات 'زمر سے ملنے آتی ہے اور اس سے کہتی ہے کہ فارس کے خلاف بیان دے۔ وہ زمر کے ساتھ ہے۔ اسی وقت زمر کا منگیتر اس کو دیکھنے آتا ہے۔ اس کی ہونے والی ساس یہ رشتہ ختم کرنا چاہتی ہے۔ جواہرات اس کے منگیتر کو اپنی گاڑی میں بٹھا لیتی ہے اور اسے آسٹریلیا بھجوانے کی آفر کرتی ہے۔
سعدی 'فارس سے ملنے جاتا ہے تو وہ کہتا ہے ہاشم اس قسم کا آدمی ہے جو قتل بھی کر سکتا ہے اور وہ فارس سے مخلص نہیں ہے۔
سعدی کو پتا چلتا ہے کہ اسے اسکالر شپ نہیں ملا تھا۔ زمر نے اپنا پلاٹ بیچ کر اس کو باہر پڑھنے کے لیے رقم دی تھی۔ اسے بہت دکھ ہوتا ہے۔
زمر کو کوئی گردہ دینے والا نہیں ملتا تو سعدی اسے اپنا گردہ دے دیتا ہے۔ وہ یہ بات زمر کو نہیں بتاتا۔ زمر بدگمان ہو جاتی ہے کہ سعدی اس کو اس حال میں چھوڑ کر اپنا امتحان دینے ملک سے باہر چلا گیا۔

عمارہ مغرب کی نماز پڑھنے کے بعد لاؤنج میں نانو کے پاس آ بیٹھیں۔ ان کا وظیفہ ابھی جاری تھا۔ عمار قریب ہی بیٹھا نیوز چینلز سرچ کر رہا تھا۔

"اوہو عمار بھائی' آج نیچے کیسے نظر آ رہے ہیں؟" حریم اپنی تاریخ کی کتاب اٹھائے لاؤنج میں داخل ہوئی تھی۔

"کریلے گوشت کے خلاف دھرنا دے کر چکن بریانی پاس کروائی ہے۔" وہ مسکرایا۔ نانو نے وظیفہ ختم کرکے ایک لمبی پھونک اس پر ماری۔

"نانو! ناٹ فیئر۔" حریم احتجاجاً بولی۔ انہوں نے ہاتھ کے اشارے سے پاس بلایا' پھر ایک پھونک اس اس پر بھی مار دی۔

"جی جی۔ آپ بھی لیں۔ اس عمر میں دادو کی کاربن ڈائی آکسائیڈ ختم کروادیں۔" وہ والیوم بڑھاتے ہوئے بولا۔ حریم ہنس دی۔

"تیرے تو کان کھینچنے پڑیں گے۔" نانو نے ہنستے ہوئے اس کا کان پکڑا' عمارہ محظوظ ہوتے ہوئے ہنس رہی تھیں۔

"ارے یہ بریرہ ابھی تک نہیں آئی۔" فرح مامی کچن سے کفگیر لیے برآمد ہوئیں۔ اسی وقت بریرہ' بابر ماموں کے ساتھ اندر آئی۔

"چچی! ہمیں پتا ہے اصل انتظار چچا جی کا ہوتا ہے' مس بریرہ کا تو بس بہانا ہے۔" عمار انہیں دیکھ کر مسکرایا۔ بریرہ کا دل اسے بیٹھا دیکھ کر دھڑک اٹھا۔ پھر وہ اسی انداز میں سلام کرتے ہوئے اپنے کمرے کی طرف چلی گئی۔ بابر ماموں' عمار کے ساتھ ہی بیٹھ گئے۔ اسی وقت نشاط ممانی کریلے گوشت کا ڈونگا لیے نیچے اتر آئیں۔

"بھئی میں نے سوچا' رات کا کھانا ساتھ ہی کھالیں' ہم دو افراد ہی تو باقی رہ گئے۔" بیٹا نظروں سے اوجھل ہو' انہیں کہاں گوارا تھا۔

"مما جانی! کیا کریلے گوشت میرا پیچھا کر رہے ہیں؟ مجھے تو ڈر لگ رہا ہے میرے خواب میں بھی نہ آجائیں۔" عمار بڑی بے چارگی سے بولا تو وہ ہنس پڑیں۔

"بے فکر رہو' تمہیں نہیں کھلاؤں گی۔" انہوں نے پیار سے بیٹے کو گھورا۔ اسی وقت فارحہ خالہ خرم کے ساتھ اندر داخل ہوئیں۔

"لو باتوں میں کسی نے گاڑی کی آواز ہی نہیں سنی۔" نانو بلند آواز میں بولیں۔ سب اولادوں کی موجودگی نے ان کو پرجوش کردیا تھا۔ فارحہ خالہ سب سے ملنے لگیں۔ بریرہ بھی سب کے درمیان آکر بیٹھ گئی تھی اور اب زیب کو ین رہی تھی جو اپنے اسکول کا حال سنانے کو بے تاب تھی۔ زین' بابر ماموں کی گود میں تھا۔

"زیب جانو! ہمیں بتادو کیا بتارہی ہو۔" خرم ادھر ہی آکر بیٹھ گیا۔ لمبا' دبلا سا خرم گوری رنگت پر حسب معمول نئے ہیر اسٹائل کے ساتھ تھا۔ بریرہ نے جب پچھلی دفعہ اسے دیکھا تب وہ مونچھوں میں تھا' مگر اب کے کلین شیو تھا۔ وہ مسکرادی۔

"آج کل کیا کررہے ہیں خرم بھائی اور پھر ایک نیا چینج؟" وہ زیب کو فرنچ فرائز کھلاتے ہوئے بولی۔ جو فرح مامی اسے پکڑا کر گئی تھیں۔ حریم ان کے ساتھ ہی کچن میں تھی۔

"بس مجھے چینج پسند ہے۔" وہ کندھے اچکا کر مسکرایا۔ "اور ایم بی اے کررہا ہوں۔" پھر اس نے قدرے غور سے اسے دیکھا۔ سادہ سے گلابی سوٹ میں بھی وہ بہت اچھی لگ رہی تھی۔ وہ سرہلا کر رہ گئی۔ پھر یوں ہی اس کی نظر بابر ماموں سے عمار کی طرف اٹھ گئی۔ وہ یک ٹک اسے ہی دیکھ رہا تھا۔ سلگتی نظریں' وہ گھبرا کر اٹھی اور کچن کی طرف قدم بڑھا دیے' تپش اس کے ساتھ تھی۔

☼ ☼ ☼

"چاکلیٹ کیک اگلے ہفتے سے پہلے نہیں بنے گا۔" نشاط ممانی نے بالوں میں برش پھیرتے ہوئے

آئینے میں اسے دیکھ کر کہا۔

"او مما! کیا آپ نے مجھے ابھی تک بچہ سمجھ رکھا ہے۔" عمار جو کافی دیر سے گومگو کی حالت میں بیٹھا تھا۔ جھنجلا گیا۔

"اچھا..." نشاط ممانی مڑتے ہوئے مسکرائیں۔

"میرا بچہ بڑا ہو گیا ہے۔" وہ جز بز ہوا۔

"اب بول بھی چکو' پھر مجھے ٹیلر کی طرف جانا ہے۔" وہ کچھ الجھیں۔

"وہ مما! مجھے... وہ مجھے بریرہ سے... منگنی کرنی ہے۔" اٹکتے ہوئے اس نے سانس روک کر جلدی سے بول دیا۔ وہ چند لمحے اسے دیکھتی رہ گئیں۔

"عمار! یہ فیصلہ تمہارے کرنے کا نہیں ہے۔" کچھ دیر بعد وہ سنجیدگی سے بولیں۔

"مما زندگی میری ہے۔" اب کے وہ مضبوطی سے بولا۔

"جس دن سے وہ ماں' بیٹی آئی ہیں' مجھے اسی بات کا ڈر تھا۔" وہ پھٹ پڑیں۔

"مما پلیز! بریرہ کو تو معلوم بھی نہیں ہے۔ پلیز مما! یہ ہی میری خوشی ہے۔" اس کا ملتجی لہجہ انہیں نرم نہ کر سکا۔

"عمار! اب تم مجھ سے یہ بات مت کرنا۔ ورنہ... ورنہ میرا مرا منہ دیکھو گے۔" انہوں نے سفاکی سے بات مکمل کی۔ عمار ساکت رہ گیا۔

"ٹھیک ہے مما۔" اس نے اپنا شکست خوردہ لہجہ سنا۔

"مگر پھر آپ مجھے شادی کے لیے فورس نہیں کریں گی۔" وہ کہہ کر کمرے سے نکل گیا۔

"ہونہہ! سب وقتی ابال ہوتا ہے۔" نشاط ممانی نے سر جھٹکا۔

☼ ☼ ☼

"بریرہ!" اس نے سر اٹھا کر اسے دیکھا۔

"مجھے تم سے بات کرنی ہے۔" وہ اٹھ کھڑی ہوئی۔

"جی عمار بھائی!" وہ زیب کی کلرنگ بک میں کلر بھروا رہی تھی کہ عمار اس کے پاس آ کھڑا ہوا۔ وہ اس سے چار سال بڑا تھا۔ بچپن سے ہی نام لینے کی عادت تھی' مگر اب وہ عادت بدلنے کی کوشش کر رہی تھی۔ لان میں ابھی شام پوری طرح اتری نہیں تھی۔ گھر کے مکین ابھی اندر ہی تھے۔ وہ دونوں کرسیوں پر بیٹھ گئے۔ عمار کو یہ موقع بہت مشکل سے ملا تھا۔

"بریرہ پلیز' میری بات سنجیدگی سے سننا اور سمجھنا۔" وہ آہستہ سے بولا۔

"جی بولیے۔" وہ اسے دیکھنے لگی۔

"بریرہ میں... میں تم سے شادی کرنا چاہتا ہوں شاید تمہیں اندازہ ہو' میں نے مما سے بات کی تھی' مگر وہ راضی نہیں ہیں' مگر بریرہ! میں چاہتا ہوں کہ تم میرا ساتھ دو۔ میں انہیں منالوں گا۔" اس نے ایک بار بات شروع کی تو پھر بلا جھجک بولتا چلا گیا۔ بریرہ ہکا بکا دیکھتی رہ گئی۔ وہ اب منتظر نظروں سے اسے دیکھ رہا تھا۔ چند لمحوں میں اس نے خود پر قابو پایا' مگر جب بولی تو آواز مضبوط تھی۔

"میں ہرگز آپ کا ساتھ نہیں دے سکتی۔" وہ چپ چاپ اس کو دیکھتا رہا۔ پھر اٹھ کھڑا ہوا۔

"میں تمہیں مجبور نہیں کروں گا' مگر یاد رکھنا' تم نہیں تو کوئی نہیں۔" اس کے لہجے میں چٹانوں سی سختی تھی۔ بریرہ خالی ذہن کے ساتھ اسے جاتا دیکھتی رہی۔ دھوپ بے حد زرد ہو چکی تھی۔

☼ ☼ ☼

عمارہ آہستہ سے ماں کے قریب آ بیٹھیں۔ وہ ٹاک شو دیکھ رہی تھیں۔

"پڑوس کے ہمدانی صاحب کی بیٹی کی شادی کا کارڈ آیا ہے' اتوار کو تیار رہنا۔" انہوں نے آواز دھیمی کرتے ہوئے کہا۔

"اماں! آپ لوگ چلے جایئے گا۔ اتنے لوگ جائیں اچھا نہیں لگتا۔" وہ مدھم لہجے میں بولیں۔

"یہ کیا کہہ دیا۔ لو بھلا تم ہم سے الگ ہو۔" انہوں نے گھر کا' مگر وہ کسی اور سوچ میں ہی گم تھیں۔

''اماں! میں بھی دونوں بیٹیوں کے فرض سے جلد فارغ ہونا چاہتی ہوں۔'' انہوں نے ان کی طرف دیکھا۔

''یہ تو اچھی بات ہے' مگر فی الحال بریرہ کا سوچو اور اتنی جلدی بھی نہ کرو' ہم لوگ ابھی بیٹھے ہیں۔'' انہوں نے سبھاؤ سے کہا۔

''اماں! آپ کی بات ٹھیک' مگر عالم کے بعد مجھے بہت خوف آیا ہے۔'' عمارہ بے چارگی سے بولیں۔

''اللہ پر توکل رکھو عمارہ۔'' انہوں نے نرم لہجے میں کہا۔

''اچھا۔ ہم بریرہ کے لیے سوچتے ہیں۔'' ساتھ تسلی بھی دی۔ اسی وقت بریرہ' بابر ماموں کے ساتھ اندر داخل ہوئی۔ زیب اور زین گاڑی کی آواز سن چکے تھے۔ اچھلتے کودتے آکر باپ سے لپٹ گئے۔ بریرہ مسکراتے ہوئے اندر بڑھ گئی۔ فرح مامی پانی کا گلاس لے کر آئیں۔ بابر ماموں بیٹھ کر آہستہ آہستہ پانی پینے لگے۔

''آپ کو پتا ہے' آج زیب نے کیا کیا؟'' زین نے دونوں ہاتھ پھیلا کر آنکھیں بھی پھیلائیں۔ بابر ماموں مسکرا دیے۔ یہ اس کا مخصوص شکایتی انداز تھا۔

''ہماری زیب کچھ گندا کر ہی نہیں سکتی۔'' بریرہ آتے ہی زیب کو گود میں سمیٹ کر بیٹھ گئی۔

''آپو! آج اس نے اتنے سارے چوٹے (چیونٹے) مارے۔'' اس نے گویا اس کا بھانڈا پھوڑا۔

''ارے زیب کیوں؟ اگر وہ آپ کو کاٹ لیتے تو۔۔۔؟'' وہ بے اختیار اس کی نازک انگلیاں دیکھنے لگی۔

''آپو! پہلے زین نے بھی مارے تھے۔'' زیب نے اپنی پونی کستے ہوئے لب کشائی کی۔

''لڑکے زیادہ شریر ہوتے ہیں۔'' عمارہ بے اختیار ہنس پڑیں۔ عمار سیڑھیاں اترتا نیچے ہی آرہا تھا۔

''یہ اپنا عمار بھی بچپن میں کتنا شرارتی تھا۔'' وہ اسے دیکھ کر مسکرائیں۔

''جی تین بار میرا چشمہ توڑ دیا تھا۔ البتہ بریرہ کو کبھی تنگ نہیں کیا۔'' حریم نے کبابوں کی پلیٹ لا کر سب کے بیچ رکھی۔ بریرہ نے اسے گھورا۔ عمار لاتعلق سا بابر ماموں کے ساتھ سلام دعا کر رہا تھا۔ فرح مامی نے چائے لا کر رکھی۔ وہ باہر جانے لگا۔

''عمار چائے پی کر جاؤ۔'' فرح مامی نے اسے روکا۔

''موڈ نہیں ہو رہا چچی۔'' وہ آہستہ سے کہہ کر نکل گیا۔ لاؤنج کے شور میں بریرہ کی نظروں نے اس کا خاموشی سے پیچھا کیا۔

☆ ☆ ☆

دن خاموشی سے گزر رہے تھے۔ وہ لاؤنج میں بیٹھی یوں ہی بے دلی سے چینل سرچ کر رہی تھی۔ وہی لوگ' وہی باتیں' وہی خبریں' اکتا کر ٹی وی بند کرتے کرتے اس کی نظر نیوز چینل کے کونے پر پڑی۔ ''او نو آج دو اگست ہے' یعنی کل حریم کی سالگرہ ہے۔'' وہ جلدی سے ٹی وی بند کر کے اپنے کمرے میں گئی۔ بابر ماموں کو کال ملائی۔ انہیں سب معاملہ بتایا۔ وہ سوچ میں پڑ گئے۔

''بیٹا! میری تو ایک ضروری میٹنگ ہے۔ یہ خرم سامنے بیٹھا ہے' اسے بھیجتا ہوں۔ تم اس کے ساتھ چلی جانا۔ اوکے ڈونٹ وری۔''

''لیکن ماموں۔'' وہ فون بند کر چکے تھے۔ اس کی بات ادھوری رہ گئی۔ اس نے جا کر عمارہ کو بتایا۔ انہوں نے تو اجازت دے دی' مگر اسے الجھن ہو رہی تھی۔ جلد ہی خرم بھی آگیا۔ وہ پرس سنبھالتی کار میں آبیٹھی۔

''کس سلسلے کی شاپنگ ہے؟'' وہ گاڑی اسٹارٹ کرتا بولا۔

''حریم کی برتھ ڈے کا گفٹ لینا ہے۔'' وہ ذرا سا مسکرا کر بولی۔

''او گڈ گڈ۔۔۔'' اس نے سر ہلایا۔ گاڑی کو گھماتے ہوئے وہ انگلش میوزک آن کر چکا تھا۔ جلد ہی وہ گفٹ سینٹر کے اندر کھڑے تھے۔

''مے آئی ہیلپ یو؟'' وہ پینٹ کی جیبوں میں ہاتھ

ڈالے اسے دیکھتے ہوئے بولا۔
"جی بتادیں؟" وہ اخلاقاً" بولی۔
"وس از آگڈ چوائس۔" اس نے ایک کرسٹل ڈول کپل کی طرف اشارہ کیا۔ وہ پیس بے حد نفاست سے ترشا ہوا چمک رہا تھا۔ مگر ڈانس کرتے کپل کا پوز اس قدر بے باک تھا کہ اس کی نظریں جھک گئیں، مگر خرم یوں کھڑا تھا جیسے کوئی بات ہی نہ ہو۔
"نو۔" وہ رکھائی سے کہتی آگے بڑھ گئی۔ وہ کندھے اچکاتا اس کے پیچھے چل دیا۔ آگے لپ گلوس اور بلش اون کا گفٹ پیک رکھا تھا۔
"حریم کو تو لپ گلوس کا کریز ہے۔" اس نے بڑبڑاتے ہوئے وہ اٹھالیا۔ وہ اب جلد ہی گھر جانا چاہتی تھی۔ خرم نے گھر کے باہر گاڑی روکی۔
"اوکے بریرہ! میں چلتا ہوں۔" وہ اسے گہری نظروں سے دیکھتے ہوئے بولا۔
"تھینکس۔" وہ کہتی ہوئی اتر گئی۔ اسی وقت عمار کی کار آکر رکی۔ بریرہ نظریں چراتی اندر کی طرف بڑھ گئی۔
"رکو بریرہ!" اس نے لان میں قدم رکھا ہی تھا کہ عمار کی آواز پر رکنا پڑا۔
"جی۔" اس نے پلٹ کر اسے دیکھا۔ بلیک کوٹ ہاتھ پر ڈالے۔ وہ کافی تھکا تھکا محسوس ہوتا تھا۔
"تم اب خرم کے ساتھ کہیں نہیں جاؤ گی۔" وہ بولا تو غصہ دھیمی آواز میں نمایاں تھا۔
"یہ آپ مجھ سے کس طرح بات کر رہے ہیں۔" بریرہ نے تیکھی نظروں سے اسے دیکھا۔
"مجھے پتا ہے اس کی کمپنی کیسی ہے۔ گھر والوں سے جتنا بھی چھپالے، مگر میں اسے جانتا ہوں۔ اس کے افیئرز کی کوئی گنتی نہیں۔" وہ ضبط کرتے ہوئے بولا۔
"میرا اس سب سے کیا تعلق۔" وہ چیخی۔
"میری بات سنو۔" اس نے یک دم اس کا بازو پکڑا
"اور دھیان سے سنو۔ تم اب اس کے ساتھ کبھی کہیں نہیں جاؤ گی۔" وہ غرایا۔
"چھوڑیں۔" اس نے جھٹکا دیا۔ مگر بازو نہ چھڑا سکی۔ "آپ مجھے آرڈر نہیں دے سکتے۔ آپ کو اس بات کا کوئی حق نہیں۔" وہ اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے بولی۔ عمار یک دم چپ ہو گیا۔ وہ بازو چھڑاتی اندر چلی گئی۔ اس نے مٹھیاں بھینچیں، پھر کرسی کو ٹھوکر مارتا باہر نکل گیا۔

☼ ☼ ☼

بہت دنوں بعد موتیا کی خوشبو اپنے جوبن پر تھی۔ ہوا کا ہاتھ پکڑے کبھی یہاں کھڑی ہوتی، کبھی وہاں۔ ٹھنڈی ہوا سے اس کا میل سب کو ہی بھلا لگ رہا تھا۔ سبزے کی تازگی رات میں بھی نمایاں تھی۔ آدھا چاند درختوں کی اوٹ میں تھا۔ وہ لوگ درختوں سے ہٹ کر کرسیوں پر بیٹھے تھے۔ زیب اور زین بار بار لپک کر درخت تک جاتے اور چیکو گننے لگتے۔ فرح مامی انہیں آوازیں دیتیں، پھر کھینچ کر لاتیں۔ بابر ماموں کا ذوق سخن آج عروج پر تھا۔ انہوں نے محفل جما کر بیگم کو بھی شریک کرلیا۔ مگر بچوں کو ذوق سے کیا مطلب۔ بریرہ اور حریم ان کا بیت بازی میں برابر ساتھ دے رہی تھیں۔ حریم کو اشعار یاد نہیں ہوتے تھے، مگر بریرہ کالج میں بیت بازی کے مقابلے میں ضرور حصہ لیتی تھی۔ حریم کا ٹوٹا پھوٹا شعر سن کر فرح مامی نے قہقہہ لگایا۔
"کوئی بات نہیں، آپ تو یہ بھی نہیں سنا رہیں۔" وہ چڑ کر بولی۔
"مگر میں چیٹنگ بھی نہیں کر رہی کہ خود شاعرہ بن جاؤں۔" انہوں نے دوسرا قہقہہ لگایا تو بریرہ بھی بے ساختہ ہنسنے لگی۔ بابر ماموں بھی مسکرانے لگے۔ حریم نے ان سب کو دیکھا پھر خود ہی ہنس پڑی۔ آج کتنے دنوں بعد اس نے بریرہ کو یوں ہنستے دیکھا تھا۔ اطمینان کی ایک لہر اس کے اندر سرایت کر گئی۔
"تو بھئی اب محفل جمے گی۔" بابر ماموں کے کہنے پر اس نے سامنے دیکھا تو خرم آتا دکھائی دیا۔

"اف!" بریرہ کے وجود پر کوفت چھانے لگی۔

"تھوڑا بریک لے لیا کرو برخوردار! یہ نہ ہو کسی دن ہم کہیں کہ کون ہو تم؟ اندر کیسے آ گئے۔" وہ اٹھ کر شگفتگی سے اس سے ملتے ہوئے بولے۔ اب کے اس نے بال بالکل چھوٹے کروا لیے تھے اور فرنچ کٹ داڑھی رکھ لی تھی۔

"سویٹ ماموں! یہ ظلم نہ کیجئے گا۔ اس بھانجے کے لیے دل کی آنکھیں استعمال کیجئے۔" وہ ہنستے ہوئے بولا۔

"عجیب ہی لگ رہے ہیں۔" حریم نے بریرہ سے سرگوشی کی۔

"واٹس اپ؟ اور کزنز کبھی ہمارے گھر بھی آ جایا کرو۔" وہ بولا دونوں سے تھا مگر نظریں بریرہ پر ہی بھٹک رہی تھیں۔

"میں کافی بھجواتی ہوں اور ان کو بھی سلا کر آتی ہوں۔" فرح مامی اٹھیں اور زین اور زیب کو پکڑ کر اندر لے گئیں۔ بریرہ نے اپنا ڈھلکتا دوپٹا سر کے اوپر تک کھینچ لیا۔ یک دم اٹھ کر جانا اسے مناسب نہ لگا۔

"بیت بازی کی محفل جمی ہے۔" بابر ماموں کے جتانے پر وہ سر ہلانے لگا۔

"چند شعر میں نے بھی پڑھ رکھے ہیں۔" وہ بولا۔

اسی وقت عمار اندر سے آتا دکھائی دیا۔ بریرہ تھوڑی نروس ہو گئی۔ اس دن کے بعد سے اب ان کا یوں سامنا ہو رہا تھا۔

"چاچو! آپ بلا رہے تھے۔" خرم سے سلام دعا کے بعد وہ بولا۔

"ہاں بھئی! ہمیں جوائن کرو۔" انہوں نے کہا تو وہ سنجیدہ سا ایک کرسی پر بیٹھ گیا۔

"میں شروع کرتا ہوں۔" وہ بولے۔ "اور جملہ حاضرین کی آسانی کے لیے بتا دوں کہ وہ جو چاہیں سنا دیں "آزاد نظم"، رباعی، غزل، شعر بس شاعری ہونی چاہیے۔" وہ مسکرائے۔

"ویری گڈ۔" حریم خوش ہو گئی۔ "اب کچھ بھی گھڑ دوں گی۔" اس نے بریرہ سے سرگوشی کی۔

"غالب کا شعر ہے۔"

کی وفا ہم نے تو غیر اس کو جفا کہتے ہیں
ہوتی آئی ہے کہ اچھوں کو برا کہتے ہیں

انہوں نے شعر سنایا۔ "مجھے ن سے ایک شعر آتا ہے۔" خرم نے سر ہلاتے ہوئے کہا۔

"یار! یہ آخری حرف سے شروع کرنے کی شرط بھی میں نے ہٹا دی تھی کیونکہ بریرہ کے علاوہ ماشاء اللہ مجھے آپ سب کے ذوق کی بلندی کا پتا ہے مگر تم سناؤ۔" انہوں نے مسکراتے ہوئے کہا تو حریم مسکراہٹ دبانے لگی۔

نہ کر کرنوں پر اتنا غرور سورج
کسی کی زلفوں سے کہوں تو رات ہو جائے

خرم نے مسکراتے ہوئے شعر سنایا اور آخر میں بریرہ کو نظروں کی گرفت میں لے لیا۔ عمار کی پیشانی پر ناگواری کی سلوٹ ابھری' بریرہ لاتعلق سی تھی۔

"بیٹا جی! آپ نے صرف ٹانگ پر اکتفا نہیں کیا بلکہ بے چارا شعر پورا اپاہج ہو چکا ہے میں تصحیح کرتا ہوں۔"

نہ کر شعاعوں پہ اتنا غرور اے خورشید
کسی کی زلف ہے کہہ دوں تو شام ہو جائے

بابر ماموں نے بہت آرام سے سمجھایا۔ حریم کی ہنسی کا فوارہ چھوٹا۔ بریرہ بھی مسکرانے لگی۔ عمار نے سر جھٹکا۔

"جی جی ماموں! مطلب تو وہی ہے۔" خرم جھینپتے ہوئے بولا۔

ڈھانپ دیتے ہیں ہوس کو عشق کی پوشاک میں
لوگ سارے شہر میں بدنام ہو جانے کے بعد

حریم نے اپنے تئیں شعر خرم کو سنایا۔ اسے وہ ذرا پسند نہ تھا مگر وہ مسکرا مسکرا کر سنتا رہا۔ اس کی جان ہی تو جل گئی۔ اس نے برا سا منہ بنا کر بریرہ کو دیکھا جس کی نظریں درختوں کے پار چاند پر بھٹک رہی تھیں۔ اب اس کی باری تھی۔

دور گگن پر ہنسنے والے نرمل کومل چاند
بے کل من کہتا ہے آ ہاتھ لگائیں تمہیں

کچھ دیر بعد اس نے دھیمے سے شعر پڑھا۔

"واہ کلاسک پوئٹری۔" بابر ماموں نے بے ساختہ داد دی۔

"فنٹاسٹک بریرہ۔" خرم تو جھوم اٹھا۔ وہ چپ بیٹھی رہی۔ بابر ماموں عمار کو دیکھنے لگے جو گھاس پر نظریں جمائے بیٹھا تھا۔

"ہاں بھئی عمار۔" وہ بولے، عمار نے ذرا سر اٹھایا پھر دوبارہ زمین پر نظریں جما دیں۔

کب تک رہو گے آخر یوں دور دور ہم سے
ملنا پڑے گا تم کو اک دن ضرور ہم سے

اس کی بھاری گھمبیر آواز۔ حریم نے بے ساختہ بریرہ کو دیکھا۔ اس نے پہلو بدلا۔

دامن بچانے والے یہ بے رخی ہے کیسی؟
کہہ دو اگر ہوا ہے کوئی قصور ہم سے
ہم چھین لیں گے تم سے یہ شان بے نیازی
تم مانگتے پھرو گے اپنا غرور ہم سے

بریرہ کا ضبط ختم ہو گیا۔ وہ بے اختیار اٹھ کھڑی ہوئی۔ اس کی آواز کا فسوں بکھرا ہوا تھا مگر وہ اب بھی اس کی طرف نہیں دیکھ رہا تھا۔

"وہ۔ کافی مامی کو دیکھتی ہوں میں۔" دھیمے بے ربط انداز میں کہتی وہ اندر کی طرف بڑھ گئی۔ وہ مبہم سا مسکرایا۔

"زبردست یار۔" بابر ماموں اسے سراہ رہے تھے۔

حریم ٹھنڈی سانس بھر کر رہ گئی۔

☆ ☆ ☆

نانو زیب کو تھپک تھپک کر سلانے کی کوشش کر رہی تھیں۔ فرح مامی زین کو ہوم ورک کروا رہی تھیں۔ عمارہ بھی قریب بیٹھی تسبیح پڑھ رہی تھیں۔ نشاط ممانی بھی اسی وقت آکر بیٹھی تھیں۔ چائے کا وقت ہونے والا تھا۔ ٹھنڈی شام اترنے ہی لگی تھی۔

اسی وقت فارحہ خالہ اندر داخل ہوئیں۔

"خرم چھوڑ کر گیا ہے۔" وہ سب سے ملتے ہوئے بتانے لگیں۔ سب کے چہروں پر خوشی دوڑ گئی تھی۔ فرح مامی مسکراتے ہوئے چائے بنانے چلی گئیں جہاں

حریم کٹلس بنا رہی تھی۔ فارحہ آرام سے بیٹھ گئیں پھر محبت سے بہن کا چہرہ دیکھنے لگیں۔

"کیسی ہو عمارہ؟ کتنے دن ہو گئے ہم نے بہت ساری باتیں نہیں کیں؟"

"ٹھیک ہوں آپا! بس عالم کے بعد دل نہیں لگتا۔" وہ ٹھنڈی سانس بھر کر بولیں۔

"عمارہ! ہم سب تمہارے ساتھ ہیں۔ اور آج تو تم سے ایک خاص بات کرنے آئی ہوں۔" فارحہ خالہ کی آنکھیں چمک رہی تھیں۔ نشاط ممانی نے الجھن سے انہیں دیکھا۔

"جی بولیے آپا۔"

عمارہ بھی انہیں دیکھنے لگیں۔

"میں اپنے خرم کا رشتہ بریرہ کے لیے مانگنے آئی ہوں۔ بچپن سے ہی میرا دل تھا بریرہ کے لیے۔" انہوں نے مان بھرے لہجے میں کہا۔ کچن میں کام کرتی حریم کے ہاتھ سے چھری چھوٹ گئی۔ فرح مامی بھی باہر دیکھنے لگیں۔

"ایم بی اے کا رزلٹ آتے ہی اس کی جاب بھی ہو جائے گی' کل اسلام آباد سے نورعین کا فون آیا تھا' کہنے لگی کہ امی دیر کیوں کر رہی ہیں ابھی بات پکی کر دیں' اگلے سال گرمیوں کی چھٹیوں میں شادی رکھ لیجیے گا' میں آرام سے بچوں کے ساتھ آجاؤں گی' ان کے ابو کو بھی کوئی اعتراض نہیں ہے۔ وہ تو خوش ہیں کہ گھر کی دیکھی بھالی بچی ہے۔" وہ خوش خوش بولے جا رہی تھیں۔

"مگر آپا! اتنی جلدی کیسے؟ کچھ سوچنے کا موقع تو دیں۔" عمارہ بوکھلا گئیں۔

"ارے گھر کا بچہ ہے' وہ بھی بہن کا بیٹا۔ اب کیا سوچنا ہے۔" نشاط ممانی جلدی سے بولیں۔ ان کی تو دل کی بات پوری ہو رہی تھی۔

"تم بریرہ کے لیے پریشان ہو رہی تھیں' دیکھو جوڑے تو آسمانوں پر بنتے ہیں۔" نانو بھی اطمینان بھرے لہجے میں بولیں۔ عمارہ نے ایک نظر انہیں دیکھا اور پھر مسکرا کے چپ ہو گئیں۔

"زین بیٹا! یہ کچن میں ماما کو دے کر آؤ ان سے کہنا کہ پلیٹ میں نکال کے لائیں۔" انہوں نے ہاتھ میں پکڑے شاپر میں سے مٹھائی کا ڈبا نکال کر زین کو دیا۔ وہ بھاگ کر کچن میں چلا گیا۔ اسی وقت بریرہ کمرے سے نکلی۔

"لو میری بیٹی بھی آگئی۔" فارحہ خالہ بولیں تو وہ مسکرا کے سلام کرنے آگے بڑھی مگر انہوں نے اسے گلے لگا لیا۔ وہ کچھ حیران حیران سی الگ ہوئی۔ فرح مامی چائے لے آئی تھیں۔ حریم ہاتھ میں مٹھائی کی پلیٹ لیے سنجیدہ سی کھڑی تھی۔

"ارے ادھر لاؤ۔" فارحہ خالہ نے ایک گلاب جامن لے کر بریرہ کو تھوڑی سی کھلائی۔ اس نے حریم کو دیکھا' وہ کچھ فکرمند سی لگی۔ اس کی کچھ سمجھ میں نہیں آ رہا تھا۔ سب مسکرا رہے تھے۔ فارحہ خالہ نے اپنی سب سے چھوٹی انگلی سے سونے کی انگوٹھی اتاری پھر اس کا ہاتھ پکڑ کے اس کی بیچ کی انگلی میں ڈال دی۔ اس نے حیران نظروں سے ماں کو دیکھا۔ وہ بھی مسکرا دیں۔

"مبارک ہو بھئی۔" نشاط ممانی سب سے پہلے بولیں۔

"خیر مبارک۔" فارحہ خالہ نے ایک بار پھر اسے گلے لگایا۔

"اب یہ میری امانت ہے۔" انہوں نے اس کی پیشانی چوم لی۔ بات اب اس کی سمجھ میں آ رہی تھی۔ اس نے شاک زدہ حالت میں حریم کو دیکھا۔ اس نے نظریں جھکا لیں۔ فارحہ خالہ اب عمارہ کو ساتھ لگا چکی تھیں' جو اپنے شوہر کو یاد کر کے آبدیدہ ہو گئی تھیں۔ فرح مامی' عمارہ کو مٹھائی کھلاتے ہوئے انہیں تسلی بھی دے رہی تھیں۔ نانو ان کے سر پر ہاتھ پھیر رہی تھیں۔ زین اور زیب مبارک مبارک کہتے اچھل رہے تھے۔ نشاط ممانی مسکراتے ہوئے انہیں بٹھا رہی تھیں' بریرہ خاموشی سے اٹھی اور اس منظر سے اوجھل ہو گئی۔

☆ ☆ ☆

"یہ سب کیا ہو گیا بریرہ؟" حریم کمرے میں آتے ہی بے حد پریشانی سے بولی تھی۔

"پتا نہیں۔" وہ عجیب کھوئی کھوئی حالت میں بیڈ پر بیٹھی انگوٹھی بار بار اتار کر پہن رہی تھی۔

"اب تم میرے سامنے تو مت بنو۔ مجھے سب پتا ہے۔ ویسے بھی خرم بھائی بالکل الگ خیالات کے ہیں۔ تم جیسی لڑکی کا خیال نہیں کر پائیں گے۔" وہ فکرمندی سے اسے لتاڑنے لگی۔

"تو کیا کروں؟ میں کیا کروں حریم؟ میں کچھ بھی نہیں کر سکتی۔ مجھ میں بغاوت کی ہمت نہیں۔ ویسے بھی بغاوت کروں بھی تو کس بل بوتے پر۔" وہ پھٹ پڑی پھر انگوٹھی پھینک کر رونے لگی۔ حریم افسوس سے اسے روتا دیکھنے لگی پھر آگے بڑھ کر اسے چپ کروانے لگی۔

"شاید یہی میری قسمت ہے حریم۔" وہ ہارے ہوئے لہجے میں بولی۔ حریم دھیرے دھیرے اس کے بالوں میں ہاتھ پھیرتی رہی۔

☆ ☆ ☆

احتشام ماموں کافی کے گھونٹ بھرتے ہوئے ٹاک شو دیکھ رہے تھے۔

"بہت اچھا ہو گیا۔ بہنوں کا رشتہ اور مضبوط ہو گیا۔" نشاط ممانی ہاتھوں پر لوشن لگاتے ہوئے بولیں۔

"ہاں مجھے تو دلی خوشی ہوئی' یہ بچیاں میری ہی تو ذمہ داری ہیں۔" وہ مسکراتے ہوئے بولے۔

نشاط ممانی نے برا سا منہ بنایا اور کھڑکی کا پردہ سرکانے لگیں۔ ان کی نظر عمار پر پڑی جو لان میں بیٹھا تھا۔ یہ لڑکا اس وقت وہاں جا کے کیوں بیٹھ گیا؟ انہیں غصہ آیا۔ وہ ذرا آگے ہو کر دیکھنے لگیں۔ وہ اکیلا ہی بیٹھا تھا مگر اس کے ہاتھ میں جلتی سگریٹ انہیں دور سے ہی نظر آئی۔ انہیں سخت شاک لگا۔ عمار کب سے سگریٹ پینے لگا۔ انہوں نے سخت بے یقینی سے سوچا پھر بے یقینی دکھ میں ڈھل گئی۔ وہ شوہر کے برابر میں چپ چاپ بیٹھ گئیں۔

سگریٹ ہاتھ جلانے لگی تھی۔ عمار نے اسے پھینک کر سلیپر سے مسل دیا اور دوسری سگریٹ سلگائی۔ لاؤنج کی رونق میں بریرہ کو گھٹن ہو رہی تھی۔ وہ خاموشی سے باہر نکلی مگر وہیں رک گئی۔ لان میں عمار بیٹھا تھا۔ وہ اسے دیکھ نہیں پایا تھا مگر وہ اس کے ہاتھ میں جلتی سگریٹ اچھی طرح دیکھ چکی تھی۔ اذیت کی اک لہر اس کے اندر سرایت کر گئی۔ وہ اپنے کمرے کی طرف پلٹ گئی۔ دروازہ بند کر کے اس نے اپنے آنسو پونچھے۔ حریم سب کے ساتھ لاؤنج میں تھی ورنہ اس کے لیے مشکل ہو جاتی۔ وہ چپ چاپ لیٹی رہی۔ بڑے فیصلہ کر چکے تھے۔ مطمئن تھے۔ نشاط ممانی کا رویہ سامنے تھا مگر اس دل کو کون سمجھاتا۔ اس نے چادر مٹھیوں میں بھینچ لی۔ عمار بھی اسے ہی قصوروار سمجھتا ہو گا۔ وہ خود اذیت میں تھی۔ مگر وہ اذیت میں ہے' اس سے برداشت نہیں ہو رہا تھا۔ اس نے سر تھام لیا۔ موبائل بج رہا تھا مگر اس کا دیکھنے کو بھی دل نہ چاہا متواتر بیل پر اس کا سر پھٹنے لگا۔ آخر اس نے کال ریسیو کر لی۔

"ہیلو؟" وہ بمشکل بولی۔

"کیسی ہو ڈیر فیانسی۔" دوسری طرف خرم تھا۔ اس کی بے زاری حد سے سوا ہو گئی۔

"جی ٹھیک۔" وہ مختصراً بولی۔

"میں تو اس رشتے سے بہت خوش ہوں۔ میں نے سوچا تم سے پوچھ لوں۔" وہ اپنی ہی رو میں تھا۔

"ویل۔ میرے جیسا فیانسی ملنے پر تو ہر لڑکی ہی خوش ہو گی مگر اب تم ٹیپیکل ایسٹرن لڑکیوں کی طرح شرمانا مت شروع کر دو پلیز۔" وہ بولے جا رہا تھا۔

"مجھے شرمانے کی کوئی ضرورت نہیں۔" اسے غصہ آنے لگا تھا۔

"اور ہاں! مہینے میں ایک دو بار میرے ساتھ آؤٹنگ پر چلنا تاکہ تم تھوڑا میرا مزاج انڈراسٹینڈ کر سکو اور تم اپنا ایسٹرن لک بھی تھوڑا چینج کرو تاکہ میں تمہیں دیکھ سکوں' فیل کر سکوں۔" اس کا لہجہ ہی بدل گیا تھا۔ بریرہ کا

چہرہ تپ گیا۔
"مجھے کہیں نہیں جانا، میری اسٹڈیز بہت ٹف جارہی ہیں اب آپ مجھے فون مت کیجیے گا۔" اس نے کھولتے ذہن کے ساتھ فون کاٹ دیا۔
"فولش گرل۔" خرم نے سر جھٹک کر موبائل بیڈ پر پھینکا اور نیٹ آن کرنے لگا۔

☼ ☼ ☼

دن اپنی رفتار سے گزرتے جارہے تھے۔ دوپہر میں سب کھانا کھا کر فارغ ہی ہوئے تھے جب عشبہ، انس کے ساتھ چلی آئی۔ سب خوش ہوگئے۔ زین اور زیب انس کو پکڑ کے بیٹھ گئے۔
"تم ہمارے ساتھ کھیلو گے؟" زیب اس کا ہاتھ پکڑے پوچھ رہی تھی۔ وہ اپنی گول مٹول گردن ہلانے لگا۔ زین اسے اپنی ٹرین دکھانے لگا۔ نشاط ممانی بھی عشبہ کو دیکھ کر پیچھے ہی چلی آئیں۔
"کھانا لگواتی ہوں" نانو بولنے لگیں۔
"ارے نہیں دادو! کھانا کھا کر آئی ہوں۔ بس آج دل چاہا آپ سب سے ملنے کے لیے۔ دانیال لنچ کرنے آئے تھے، واپسی میں مجھے یہاں چھوڑتے ہوئے گئے ہیں۔" وہ کچھ چپ چپ سی لگ رہی تھی۔
"کچھ تھکی تھکی سی لگ رہی ہو۔" عمارہ اسے دیکھتے ہوئے بولیں۔
"ہاں پھوپھو! بہت تھکن ہورہی ہے۔ کچھ دیر سو جاتی ہوں۔" وہ یک دم اٹھ کھڑی ہوئی۔ نشاط ممانی نے اسے غور سے دیکھا۔ حریم اور فرح مامی بھی اچنبھے سے دیکھنے لگیں۔ وہ سیڑھیاں چڑھتی اوپر چلی گئی، نشاط ممانی بھی اس کے پیچھے چلی گئیں۔
"اسے کیا ہوا؟" عمارہ کچھ فکر مندی سے بولیں۔
"بیٹیاں میکے آکر ہی تھکن اتارتی ہیں اور تکلفات تو سسرال کی مجبوری ہیں بس۔" نانو سنجیدگی سے بولیں۔
"ترین چلی ترین چلی۔" انس، زین کی چلتی ہوئی ٹرین دیکھ کر کھلکھلاتے ہوئے اسے پکڑنے کے لیے ہمکنے لگا۔ حریم ہنستے ہوئے اسے سنبھالنے لگی سب ہی مسکراتے ہوئے بچوں کی شرارتوں کی طرف متوجہ ہوگئے تھے۔

☼ ☼ ☼

وہ فروٹ ٹرائفل لے کر اوپر کے فلور پر آئی تھی۔ رات ہوگئی تھی، عشبہ آئی ہوئی تھی اس لیے فرح مامی نے اس کا فیورٹ فروٹ ٹرائفل بھجوایا تھا۔ اسے کوئی نظر نہ آیا تو ٹرائفل کچن میں رکھ کر وہ نشاط ممانی کے کمرے کی طرف بڑھی۔ اسی وقت عمار سیڑھیاں چڑھتا اوپر آیا۔ آج کتنے دنوں بعد نظر آیا تھا۔
"سنیں۔" وہ بے ساختہ پکار بیٹھی۔ وہ اسے سگریٹ پر ٹوکنا چاہتی تھی، مگر اسی وقت نشاط ممانی کے کمرے سے عشبہ کے رونے کی آوازیں آنے لگیں۔ دروازہ تھوڑا سا کھلا تھا۔ اس نے کچھ بوکھلا کر عمار کی طرف دیکھا، وہ بھی فکر مند سا دروازے کو دیکھ رہا تھا۔
"مما! آپ کو نہیں پتا، وہ کتنا کمینہ ہے۔ پانچ لاکھ مانگ رہا ہے، میں کہاں سے دوں گی۔" وہ پھر رونے لگی۔
"ارے پہلے مجھے پوری بات تو بتاؤ بیٹا۔" نشاط ممانی کی پریشان آواز آئی۔ بریرہ ہکا بکا سی بے اختیار کھڑی رہ گئی۔
"مما! میں نے دانیال سے پوچھے بغیر اپنا سیل فون ایک موبائل شاپ پر ٹھیک کرنے کو دیا تھا، مجھے خیال نہیں رہا تھا کہ سیل میں میری کچھ... بولڈ تصویریں ہیں، کچھ تصویروں میں... دانیال بھی ساتھ تھے بس انہوں نے یونہی... یونہی شوق میں لی تھیں۔" وہ جھینپتے ہوئے اٹک اٹک کر بتا رہی تھی۔
"شاپ پر چار لڑکے تھے، مجھے نہیں پتا کون مجھے دھمکی دے رہا ہے... وہ کہہ رہا ہے کہ ایک ہفتے میں پیسے نہ دیے تو سب تصویریں نیٹ پر ڈال دے گا۔" وہ پھر رونے لگی۔
"تم لوگوں کو اس بے شرمی کی کیا ضرورت تھی، اب کیا ہوگا۔" نشاط ممانی اسے لتاڑنے لگیں۔

"دانیال کو پتا چلا تو بہت برا ہو گا مما۔" وہ خوف زدہ لہجے میں بولی۔ بریرہ عمار کے سامنے اس بے باک گفتگو پر سٹپٹا گئی۔

"میری بات غور سے سنو۔" اسے عمار کی دھیمی آواز سنائی دی۔ اس کے جبڑے بھینچے ہوئے تھے۔ پیشانی کی رگیں تن گئی تھیں۔ وہ بے حد ضبط سے بول رہا تھا۔

"اندر جاکے ان سے کہو کہ تم نے سب سن لیا ہے۔ تمہاری دوست کا بھی یہ مسئلہ تھا اور اس کے بھائی نے سولو کیا تھا۔ بھائیوں کو یہ باتیں کبھی نہیں بتائی جاتیں' مجھے بھی نہیں بتایا جائے گا۔ اس لیے تم یہ سب معلومات لاکر مجھے دوگی۔ باقی سب مجھ پر چھوڑ دو۔" بریرہ نے تذبذب کے عالم میں اسے دیکھا۔

"پلیز بریرہ۔" وہ بھاری لہجے میں بولا۔ اس نے ایک لمحے سوچا پھر ہلکا سا دروازہ بجا کر اندر چلی گئی۔ وہ دونوں اسے دیکھ کر پریشان ہو گئی تھیں۔ عشبہ جلدی سے اپنے آنسو پونچھنے لگی۔

"عشبہ آپی! آئی ایم سوری' مگر میں آپ کی باتیں سن چکی ہوں اور میں یہ مسئلہ حل کر سکتی ہوں۔" وہ جلدی جلدی بولی۔

"تم نے ہماری باتیں سن لیں۔" نشاط ممانی کو بے حد غصہ آیا۔

"تم کیا کر سکتی ہو بریرہ؟" عشبہ ماں کو نظر انداز کرتے ہوئے اس سے مخاطب ہوئی۔

"میری فرینڈ کے ساتھ بھی ایسا ہی مسئلہ ہوا تھا' وہ اپنے بھائی سے بہت کلوز تھی اس نے بھائی کو مسئلہ بتایا' اس کے بھائی کا ڈی ایس پی سے لنک ہے' اس نے چٹکی بجاتے یہ مسئلہ حل کر دیا۔" وہ دل میں لفظ ترتیب دیتی بولتی جا رہی تھی۔

"پھر تو یہ مسئلہ بھی حل ہو جائے گا۔" عشبہ نے امید بھری نظروں سے ماں کو دیکھا۔ وہ اب چپ بیٹھی تھیں۔

"جی ان شاء اللہ۔" بریرہ جلدی سے بولی۔

"بس آپ مجھے ساری باتیں بتائیں' وہ نمبر دیں جس سے تنگ کیا جا رہا ہے' وکان کا ایڈریس وغیرہ۔" عشبہ اپنے ہینڈ بیگ سے سیل اور مختلف کارڈز نکالتے اسے تفصیل بتانے لگی تھی۔ وہ توجہ سے سننے لگی۔

☼ ☼ ☼

ان دنوں صرف وہ عمار کی رازدار تھی۔ اس نے کسی کو بھنک بھی نہیں پڑنے دی تھی۔ عمار نے اس پر اعتماد کیا تھا تو اتنا کرنا تو اس کا فرض تھا۔ وہ ایک ہفتہ بہت پریشانی میں گزرا۔ وہ بہت بے چینی سے مسئلہ حل ہونے کی منتظر تھی۔ عشبہ روز اسے فون کر کے پوچھتی۔ نشاط ممانی الگ فکر مند تھیں۔ عمار راتوں کو دیر سے گھر آتا۔ کھانا برائے نام کھاتا۔ ایک ہفتے بعد اس نے عشبہ کو خوش خبری سنائی۔ اس کو دھمکانے والے لڑکے کو رات بھر لاک اپ میں مہمان بنایا گیا تو اس کی عقل ٹھکانے آ گئی تھی۔ وہ پیشہ ور مجرم نہیں تھا ویسے بھی اسے عدالت تک نہیں لے جانا تھا' اس لیے معاملہ دبا دیا گیا تھا۔ عمار نے اسے سب بتاتے ہوئے اس کا شکریہ ادا کیا۔ وہ بس اسے دیکھ کر رہ گئی۔ وہ اپنوں کے لیے کس قدر حساس تھا۔ وہ اسے پہلے سے بڑھ کے اچھا لگا تھا۔

☼ ☼ ☼

وہ نماز فجر کے بعد لان میں آ گئی تھی۔ ہر شے تازہ سی نکھری نکھری لگ رہی تھی۔ پرندوں کی چہکار نے ماحول کو دلکش کر دیا تھا۔ سبزے کی ٹھنڈک ہر طرف پھیلی تھی۔ وہ موتیا کے پودوں کے پاس کھڑی ہو کر ان کی کلیوں کو ہاتھ میں لے کر دیکھنے لگی۔

"بریرہ!" نشاط ممانی کی آواز پر وہ چونک کر پلٹی۔

"ارے ممانی آپ اتنی صبح؟" وہ حیران ہوئی۔

"ہاں بس آنکھ کھل گئی تھی پھر نیند نہیں آئی۔" وہ مسکراتے ہوئے کرسی پر بیٹھ گئیں۔ وہ بھی ان کے انداز پر حیران ہوتے ہوئے ایک کرسی کھینچ کر بیٹھ گئی۔

"مجھے تمہارا شکریہ ادا کرنا تھا جس طرح تم نے عشبہ کو اس مسئلے سے نکالا' رازداری برتی۔ کسی کو علم بھی نہ ہوا اور ہم اتنے بڑے مسئلے سے نکل گئے ورنہ

جانے کتنی شرمندگی اٹھانی پڑتی۔" انہوں نے اسے نرمی سے دیکھتے ہوئے کہا۔

"ممانی! آپ کیسی باتیں کررہی ہیں؟ عشبہ آپی میری بہنوں کی طرح ہیں جب میں یہ مسئلہ حل کرسکتی تھی تو کیوں نہ کرتی؟ یہ توان کا حق تھا۔" وہ ان کے بدلے رویے پر حیرت زدہ بولتی چلی گئی۔

"تم بہت اچھی لڑکی ہو۔" وہ اٹھ کھڑی ہوئیں پھر اس کا سر تھپتھپاتے ہوئے اندر کی طرف بڑھ گئیں۔ وہ آنکھوں میں نمی لیے انہیں جاتا دیکھتی رہی۔ ایسا ہوتا ہے ناکہ جب کوئی ازلی بدگمان شخص مہربان ہوجائے' نیکی کی خوشبو بکھرے تو دل وجان میں ایک سرخوشی سی پھیل جاتی ہے' وہ بھی اس نیکی کی خوشبو محسوس کررہی تھی۔

☆ ☆ ☆

مہینے دبے پاؤں گزرتے جارہے تھے۔ سردیوں کا زور پوری طرح جمنے لگا تھا۔ بریرہ کے امتحان ختم ہوچکے تھے۔ حریم اسے زبردستی لاؤنج میں لے آئی۔ اس نے اخروٹ اور چلغوزوں سے بھری پلیٹ سینٹر ٹیبل پر رکھی اور ٹی وی کی آواز تیز کی۔

"یار! میرا موڈ نہیں ہورہا اور ویسے بھی مجھے ہارر مووز نہیں پسند۔" وہ ٹی وی پر چلتی " MAMA " کو دیکھتے ہوئے بولی۔

"مگر مجھے تو پسند ہیں نا۔" حریم نے اسے کھینچ کر بٹھایا اور اس کے منہ میں چلغوزے ڈال دیے 'اسی وقت خرم فرح مامی کے ہمراہ اندر آتا دکھائی دیا۔

"یہ اس وقت کہاں سے آگئے؟" حریم بڑبڑائی پھر والیوم کم کرنے لگی۔ بریرہ سپاٹ چہرہ لیے انہیں دیکھتی رہی۔

"بھئی' آپا نے تم لوگوں کے لیے کچھ بھجوایا ہے۔ دیکھ لو۔" فرح مامی بتاتے ہوئے اپنے کمرے کی طرف بڑھ گئی تھیں۔ اسی وقت عمار اپنے کمرے سے نکل کر نیچے پورشن کی طرف بڑھا مگر انہیں دیکھ کر رک گیا پھر وہیں کھڑے کھڑے اس نے سگریٹ سلگائی تھی۔

بریرہ نے ایک نظر اسے دیکھا پھر نظریں جھکالیں۔

"ممی نے کچھ شالیں دی ہیں۔" اس نے چار پانچ شالیں سینٹر ٹیبل پر رکھتے ہوئے بریرہ کو دیکھا۔ حریم شالیں دیکھنے لگی۔ وہ مختلف رنگوں میں تھیں۔

"بریرہ! تم کون سی لوگی؟" وہ خوامخواہ اس سے مخاطب ہوا۔

"کوئی بھی۔" دھیان عمار کے ہاتھ میں موجود سگریٹ پر ہی بھٹک رہا تھا۔

"تم یہ ریڈ والی لو۔ تم پر ریڈ کلر بہت سوٹ کرتا ہے۔" خرم نے اس کا ہاتھ تھاما اور ریڈ شال ہاتھ پر رکھ دی۔ اس نے بے ساختہ ہاتھ کھینچا۔ نظر بے اختیار اوپر اٹھی۔ عمار یک ٹک اسے ہی دیکھ رہا تھا۔ جلتی سگریٹ اب اس کی مٹھی میں بند تھی۔ بریرہ کے لبوں سے سسکی نکلی' پھر اس نے ہاتھ جھٹکا اور واپس مڑ گیا۔ حریم ہکابکا سی خرم کی حرکت ہی دیکھ رہی تھی۔

"مجھے یہ سب پسند نہیں' آئندہ خیال رکھیے گا۔" وہ سختی سے کہتی اٹھی اور اپنے کمرے میں چلی گئی۔ خرم ایک لمحے کو حیران ہوا پھر توہین کا احساس غالب آگیا۔

"سک ایسٹرن مینٹلیٹی۔" وہ چبا چبا کر بولتا اٹھا اور جھٹکے سے باہر نکل گیا تھا۔ حریم کبھی کمرے کی طرف دیکھتی تو کبھی جاتے ہوئے خرم کو۔

☆ ☆ ☆

شمال سے سیاہ گھنگھور گھٹائیں اٹھ رہی تھیں' پھر ہر سو چھانے لگیں۔ تین سفید کبوتر ان کی طرف اڑتے سیاہ بادلوں میں یوں دلربائی سے واضح ہوئے کہ وہ ان کو دیکھتی چلی گئی۔ ہوا کا خنک جھونکا ٹکرایا تو اس نے جھرجھری لے کر کھڑکی بند کی ہر طرف خاموشی اور بوجھل پن کا راج تھا۔ سب فارحہ خالہ کی طرف گئے ہوئے تھے۔ صرف فرح مامی اور بابر ماموں اپنے کمرے میں تھے' وہ کمبل لپیٹ کر خاموشی سے بیٹھ گئی نہ جانے کتنی دیر گزر گئی۔ اندھیرا چھانے لگا تھا۔ اس نے اٹھ کر کمرے کی لائٹ جلائی پھر باہر نکلی۔ لاؤنج میں مدھم سی روشنی تھی۔ کچن میں جاکر وہ چائے بنانے لگی۔

بادل اور بوجھل ہوئے پھر زمین ان کا بوجھ بانٹنے لگی۔ ہلکی پھوار برسنے لگی۔ گیلی سی باس چار سو پھیل گئی۔ چائے بنا کر وہ یونہی لاؤنج کے دروازے پر آگئی۔ سبزہ بھیگ رہا تھا۔ وہ تھوڑا اور آگے آئی۔ بوندیں اب تیز ہونے لگی تھیں۔ اندھیرا گہرا ہونے لگا تھا۔ لان میں اسے کوئی بیٹھا نظر آیا۔

"عمار!" وہ بے آواز بڑبڑائی پھر کپ رکھ کر چادر سر پہ سلے کر بھاگتی ہوئی وہاں گئی۔ وہ کرسی کی پشت سے سر ٹکائے آسمان کی طرف رخ کیے بے خبر سا آنکھیں بند کر کے بیٹھا تھا۔ بوندیں اس کے چہرے پر پھسل رہی تھیں۔ وہ کافی حد تک بھیگ چکا تھا۔ بریرہ کو بے ساختہ جھرجھری آگئی۔

"بارش ہو رہی ہے' اندر چلیں۔" وہ تیز آواز میں بولی۔ عمار نے ذرا سی آنکھیں کھول کر اسے دیکھا پھر آنکھیں بند کرلیں۔

"تم اندر جاؤ۔" لہجے میں رکھائی تھی۔

"آپ بھی چلیں' بہت ٹھنڈ ہے۔" وہ ملتجی لہجے میں بولی۔

"مجھے تنہا چھوڑ دو۔ جاؤ۔" وہ آنکھیں کھولتے ہوئے سختی سے بولا۔

"یہ کیا پاگل پن ہے عمار۔" اس نے جھنجلا کر بے ساختہ اس کا بازو پکڑا۔

"ہاں پاگل ہو رہا ہوں میں۔ مجھے میرے حال پر چھوڑ دو تم۔" وہ جھٹکے سے کھڑا ہوا اور اس کی طرف مڑ کر برہمی سے بولا۔

"ایسا کیوں کر رہے ہیں؟" وہ بے چارگی سے بولی۔

"تمہیں نہیں پتا؟" اس نے اسے کندھوں سے تھام لیا اور اپنی سرخ آنکھیں اس پر جما کے بوجھل سا بولا۔

"بولو بریرہ! تمہیں نہیں پتا؟ یہ سب جو مجھ پر گزر رہی ہے۔ تم نہیں جانتیں؟ میری جسمانی تکلیف کی تمہیں فکر ہے اور جو زخم میری روح پر لگے ہیں؟" اس نے اسے جھنجوڑا۔ وہ پھٹی پھٹی آنکھوں سے اس کا یہ روپ دیکھ رہی تھی۔ وہ جنون کے عالم میں تھا۔

"تم نے میرا ساتھ نہیں دیا' تم میرا عشق ہو۔ میری بچپن کی محبت۔ تم صرف میری ہو۔ یہ میرا یقین ہے۔ میں تمہیں یوں کسی اور کا نہیں ہونے دوں گا۔ سنا تم نے۔" ایسی وحشت' ایسی دیوانگی۔ وہ بہکا بہکا سا لگتا تھا۔ بریرہ نے خوف زدہ ہو کر اپنا آپ چھڑایا اور پلٹ کر بھاگتی چلی گئی۔

"آج سن لو تم۔ سننا پڑے گا تمہیں۔" عمار پکار رہا تھا' مگر اس نے پلٹ کر نہ دیکھا۔ کمرے میں آکر اس نے چکراتے سر کو تھاما پھر بیڈ پر گر کے رونے لگی۔

☼ ☼ ☼

نشاط ممانی کی آنکھوں میں آنسو تھے۔

"اماں! آپ پوچھیں یہ ایسا کیوں کر رہا ہے؟ کیوں اپنی جان کے پیچھے پڑ گیا ہے؟ مجھے دکھ دے کر کیا ملتا ہے؟" انہوں نے عمار کے سرہانے بیٹھی نانو کو مخاطب کیا۔ دوسری طرف عمارہ فکر مندسی بیٹھی تھیں۔ احتشام ماموں فکر مندی سے ٹہل رہے تھے' صبح نشاط ممانی اسے اٹھانے آئیں تو وہ بخار میں پھنک رہا تھا۔ گیلے کپڑے صوفے پر ہی پڑے تھے۔ وہ سارا ماجرا سمجھ گئیں۔ ڈاکٹر ابھی چیک کر کے گیا تھا اور کافی سخت ہدایات دی تھیں۔ وہ یک ٹک اسے ہی دیکھ رہی تھی۔ اسے آنکھیں کھولتے دیکھ کر نشاط ممانی کے صبر کا پیمانہ لبریز ہو گیا۔ عمار نے ایک نظر بریرہ کو دیکھا پھر آنکھیں بند کرلیں۔

"یہ کیا ایڈونچر تھا عمار؟ کچھ بتاؤ گے؟" احتشام ماموں کو بھی اس پر غصہ تھا۔

"بھائی! آپ اس کی حالت دیکھیں۔ بعد میں ڈانٹ لیجیے گا۔" عمارہ فوراً" اپنے لاڈلے بھتیجے کی حمایت میں میدان میں آئیں۔ وہ لب بھینچ کر رہ گئے۔ نشاط ممانی اپنے آنسو پونچھنے لگیں۔ فرح ماسی ناشتے کی ٹرے لے کر اندر آئیں۔ حریم بھی ساتھ ہی تھی۔

"لو بھئی عمار۔ فٹافٹ اٹھ جاؤ' تمہاری پسند کا چکن کارن سوپ بھی ہے۔" وہ ٹرے ٹیبل پر رکھتے ہوئے بولیں۔

"ارے بریرہ! تمہاری آنکھیں اتنی سرخ کیوں ہو رہی ہیں؟ فلو ہے تو تم بھی سوپ لے لو۔" انہوں نے بریرہ کو دیکھا تو چونک گئیں۔ حریم نے جتاتی نظروں سے اسے دیکھا۔

"جی۔۔۔ وہ میں چائے کے ساتھ ٹیبلیٹ لے لوں گی۔" وہ خود پر سب کی توجہ ہوتے دیکھ کر نروس ہو گئی۔

"چل بیٹا! اٹھ جا۔ سب کتنے پریشان ہیں۔" نانو اس پر ایک لمبی پھونک مارنے کے بعد بولیں۔ وہ بدقت اٹھ کر بیٹھنے لگا۔ بریرہ نے سکون کی سانس لی۔

☼ ☼ ☼

دو دن گزر چکے تھے اس کی طبیعت بہتر تھی۔ وہ واش روم سے باہر آیا تو نشاط ممانی ٹرے میں اس کا پرہیزی کھانا لیے بیٹھی تھیں۔

"میں کل سے آفس جوائن کرلوں گا۔" وہ تولیے سے ہاتھ خشک کرتا ہوا بولا۔

"پاگل ہوئے ہو؟ اتنی سی شکل نکل آئی ہے۔ کم از کم دو دن اور آرام کرو۔" وہ خفگی سے بولیں۔

"مما! کام بہت جمع ہو گیا ہے۔" وہ بے زاری سے بولا۔

"بھابھی! آپ کے مہمان آئے ہیں۔" بابر ماموں اونچی آواز میں بولتے ادھر ہی آرہے تھے۔

"یہ اب کون آگیا۔" وہ حیرت اور بے زاری کے ملے جلے تاثرات لیے دوپٹا سنبھالتے کمرے سے نکلیں۔ ان کے ساتھ فرح مامی بھی تھیں۔ نانو بھی مسکراتی ہوئی ساتھ تھیں اور لوگ بھی آرہے تھے۔ انہوں نے حیران ہو کر بابر ماموں کے پیچھے دیکھا اور پھر ساکت ہو گئیں۔ سامنے جنید کھڑا تھا' وہ چار سال بعد وطن آیا تھا' ان کی پہلی لاڈلی اولاد۔ وہ بے ساختہ آگے بڑھ کر ان سے لپٹا۔ ان کے آنسو بہنے لگے تھے۔

"ارے مما! میں آگیا ہوں۔" وہ ان کے آنسو صاف کرتا ہوا بولا۔

"اب ماں کا خیال آیا ہے۔" وہ شکایت بھرے لہجے میں بولیں۔

"مما! بھائی کو بیٹھنے تو دیں۔" عمار بھی مسکراتا ہوا آگے بڑھا اور جنید کے گلے لگ گیا۔

"مما! دعا خود تو نہیں آسکی' مگر اس نے سب کے لیے بہت ساری چیزیں بھیجی ہیں۔" جنید مسکراتے ہوئے بولا۔ اس نے وہیں مسلم فیملی میں شادی کی تھی۔ دعا اس کی بیوی تھی۔

"اچھا۔" نشاط ممانی دھیمے سے مسکرائی تھیں۔ باتوں کا نہ تھمنے والا سلسلہ چلتا ہی جا رہا تھا۔

"باقی باتیں بعد میں۔ جنید بھائی! چلیں پہلے سب دوپہر کا کھانا کھائیں۔ آج اتفاق سے فرح مامی نے آپ کے فیورٹ شامی کباب بنائے ہیں اور ابھی گاجر کا حلوہ بھی بنا لیا ہے اور جناب میں نے بنایا ہے چائنیز پلاؤ۔" حریم اعلان کرنے والے انداز میں آکر شروع ہو گئی تھی۔

"واہ بھئی! کزن اور چچی ہوں تو آپ دونوں جیسی۔" جنید کے کہنے پر دونوں مسکرانے لگیں۔

"بریرہ تو بریانی بنا رہی تھی' مگر میں نے زبردستی اس سے چارج چھین لیا۔ مجھے پتا تھا' اتنی جلدی آپ کو دیسی کھانے ہضم نہیں ہوں گے۔" وہ شرارت سے بولی۔

"نہیں لٹل گرل! وہاں بھی میں دیسی کھانوں کو پریفر کرتا تھا۔" وہ اسے چپت لگاتا مسکرانے لگا۔

"ہاں چلو۔ میں نے بھی کوفتے بنائے تھے' سے بھی سرو کر دو۔" نشاط ممانی حریم سے کہنے لگیں۔

"گریٹ مما۔" جنید نے انہیں ساتھ لگایا سب کھانے کے لیے اٹھ گئے۔ بریرہ خاموشی سے عمار کو دھیما دھیما مسکراتے دیکھتی رہی۔

کھانے کے بعد تحفے تحائف کا دور چلا تھا۔

"اور تمہاری جاب کیسی جا رہی ہے؟" وہ عمار سے مخاطب ہوا تھا۔

"اچھی جا رہی ہے بھائی۔" وہ دھیمے سے بولا تھا۔

"کبھی آف لے کر لندن آؤ۔ مل کے انجوائے کریں گے۔ مما پپا سے کہتے تو میں تھک گیا ہوں۔" وہ

اس کے کندھے پر ہاتھ مارتا بولا۔

"میں تو مستقل آپ کے پاس آنے کا سوچ رہا ہوں یا پھر آسٹریلیا جہاں سے اچھی آفر آئے۔" اس نے آہستہ سے چائے کا کپ رکھتے ہوئے دھماکا کیا۔ نشاط ممانی اسے دیکھتی رہ گئی تھیں۔ حریم نے بریرہ کو دیکھا۔ وہ دکھ سے عمار کی طرف ہی دیکھ رہی تھی۔

"کیا کہے جا رہا ہے یہ لڑکا۔ یہاں کیا برائی ہے؟" نانو بولنے لگیں۔

"تم دونوں کو باپ کی فکر نہیں ہے۔" احتشام ماموں اسے گھور کر بولے تھے۔

"یہ مجھے سزا دے رہا ہے۔ آپ لوگ سمجھائیں اسے۔" نشاط ممانی کی آنکھوں میں آنسو تھے۔ وہ تھکے تھکے لہجے میں بولیں۔

"مما پلیز! میں نے بہت سوچ کر یہ فیصلہ کیا ہے۔" وہ سختی سے بولتا اٹھ گیا تھا۔ سب حیران پریشان رہ گئے تھے۔ فرح مامی نشاط ممانی کو تسلی دینے لگی تھیں۔

☼ ☼ ☼

"چائے پیو نشاط! ٹھنڈی ہو رہی ہے۔" انہوں نے سوچوں سے ابھر کر ساس کو دیکھا پھر چائے اٹھالی۔ عمارہ بھی ساتھ بیٹھی انہیں ہی دیکھ رہی تھیں۔

"بریرہ گھر کی بچی تھی۔ دیکھی بھالی۔ خوامخواہ بیر باندھا میں نے۔" سامنے سے آتی بریرہ کو دیکھ کر ان کے پچھتاوے میں اضافہ ہوا۔

"وہ نند بھاوج کا بیر تو ماضی کا قصہ ہو گیا تھا۔ عمارہ شوہر کے انتقال کے بعد بالکل بدل گئی ہے۔" انہوں نے عمارہ کی طرف دیکھا۔ وہ ماں سے کچھ بات کر رہی تھیں۔ لان میں خوش گوار ٹھنڈی ہوا کا راج تھا۔ پودوں میں ننھی کونپلیں پھوٹ رہی تھیں۔ چیکو اور نیم کے درخت تھوڑی تھوڑی دیر بعد سرسراتے تھے۔ بریرہ آکر بیٹھ گئی تھی۔ زیب ساتھ تھی۔ وہ یونہی اسے دیکھے گئیں۔ اسی وقت فارحہ خالہ کی اپنے شوہر کے ہمراہ آمد ہوئی تھی۔

"ارے آج تو شفیع بھائی بھی آئے ہیں۔" عمارہ کھڑی ہو گئی تھیں۔ بریرہ نے سر ڈھانپا تھا۔ سلام دعا کے بعد سب وہیں بیٹھ گئے تھے۔

فارحہ خالہ جیسے زبردستی مسکرائی تھیں۔ خالو بھی سر جھکائے بیٹھے تھے' وہ کچھ حیران ہوتی چائے لانے کا کہہ کر اٹھ گئی۔ اندر آکے حریم کے ساتھ سینڈوچ کو فائنل ٹچ دینے لگی۔ چائے بنا رہی تھی' زیب نے پھر لان میں جانے کی ضد پکڑلی۔

"تم جاؤ۔ سب تیار ہے۔ میں لے کر آتی ہوں۔" حریم بولی۔ فرح مامی کپ نکال رہی تھیں۔ ساتھ ہی اسٹرابری کیک کے پیس کر رہی تھیں۔ وہ سر ہلا کر باہر آگئی۔

"یہ کیا کہہ رہی ہو فارحہ؟" نانو کی غصے بھری آواز نے اس کے قدم جکڑ لیے۔ عمارہ فق چہرہ لیے بیٹھی تھیں۔

"اگر اسے یہ سب کرنا تھا تو منگنی کیوں کی؟" نشاط ممانی تیز آواز میں بولی تھیں۔

"ناخلف اولاد ہمیشہ ماں باپ کو شرمندہ کرواتی ہے۔" خالو شرمندہ لہجے میں بولے تھے۔ عمارہ تیز تیز سانس لینے لگی تھیں۔ ان کا چہرہ سفید پڑتا جا رہا تھا۔ وہ تیزی سے بھاگتی ہوئی ماں کے پاس آئی۔

"امی! امی! کیا ہوا ہے آپ کو۔" وہ انہیں سنبھالے بولے جا رہی تھی۔ سب پریشان ہو کر ان کے گرد جمع ہوئے تھے۔

"حریم! ماموں کو فون کرو جلدی۔ امی کو اسپتال لے جانا ہے۔" اس نے حریم کو آتا دیکھ کر چیخ کے کہا۔ وہ الٹے قدموں بھاگی تھی۔

☼ ☼ ☼

خرم امریکا جا چکا تھا۔ پہلے تو فارحہ خالہ نے اسے بلانے کی بہت کوشش کی مگر فوراً" ہی اس نے اپنی دوست جکولین سے اپنی شادی کی خبر سنا کر سب راستے بند کر دیے۔ جکولین اس کی نیٹ فرینڈ تھی۔ معاملات بہت تیزی سے آگے بڑھے تھے۔ ویسے بھی وہ ہمیشہ مغربی طرز زندگی سے متاثر رہا تھا۔ یہ اس کے لیے

سنہری موقع تھا۔ بریرہ کے بارے میں اس نے کہا تھا کہ اسے اتنی دقیانوسی لڑکیاں پسند نہیں اور بریرہ بھی اسے پسند نہیں کرتی' اس لیے یہ سب یہیں ختم کردیں' مگر رشتے ختم کرنا اتنا آسان نہیں ہوتا۔ ان سے امیدیں جڑی ہوتی ہیں۔ تعلقات بندھے ہوتے ہیں' اسی لیے عمارہ یہ سب سہ نہ پائی تھیں۔ انہیں انجائنا کا اٹیک ہوا تھا۔ بریرہ اور حریم نے رو رو کر برا حال کرلیا تھا۔ سب انہیں تسلی دے دے کر تھک چکے تھے۔ عمار اور بابر ماموں تو مسلسل اسپتال میں ہی تھے۔ اب ان کی حالت خطرے سے باہر تھی۔ سب ان کے بیڈ کے گرد جمع تھے۔ جب فارحہ خالہ کمرے میں داخل ہوئیں۔ عمارہ نے دوسری طرف منہ پھیرلیا۔ فارحہ خالہ کی آنکھیں ڈبڈبا گئی تھیں۔

"عمارہ! وہ بہن ہے اس نے تو سب اچھا چاہا تھا۔" نشاط ممانی ان کے ہاتھ پکڑ کر دھیرے سے سمجھانے لگیں۔

"ہاں بیٹا! اولادوں کے پیچھے رشتے کیوں توڑو۔ اس نے تو ہمیشہ بریرہ کو اپنی بیٹی سمجھا ہے۔" نانو نے ان کے سر پر ہاتھ رکھا تو انہوں نے فارحہ خالہ کو دیکھا پھر دونوں گلے مل کر رونے لگیں۔

"ارے نہیں نہیں۔" حریم لپک کر آئی۔

"کوئی جذباتی سین نہیں ہوگا۔ امی آپ اپنی طبیعت دیکھیں۔" وہ فوراً" ان سے لگ کر بیٹھ گئی تو دونوں بہنیں مسکراتے ہوئے خود کو سنبھالنے لگیں۔

"بریرہ تو اتنی اچھی بیٹی ہے ماشاء اللہ جس گھر میں جائے گی وہاں کی مشکلات ختم کردے گی۔" نشاط ممانی اسے پیار بھری نظروں سے دیکھتے ہوئے بولیں۔

"ہاں۔" فارحہ خالہ نے اس کا ماتھا چوما۔

"میری اولاد قدر نہ کرسکی۔" وہ دکھی لہجے میں بولیں۔ بریرہ کا دل چاہا' وہ کہیں دور چلی جائے جہاں یہ سب باتیں نہ ہوں۔ وہ آہستہ سے اٹھ کھڑی ہوئی۔

"بھئی عمارہ! تم انجان لوگوں سے گھبرا رہی ہو نا اب مطمئن ہوجاؤ۔ یہ تمہاری نظروں کے سامنے ہی رہے گی میرے عمار کی دلہن بن کر۔" انہوں نے یوں اطمینان سے کہا جیسے روزمرہ کی باتیں کررہی ہوں۔ دوائی کا شاپر اندر لاتا عمار وہیں جم گیا۔ بریرہ کے ہاتھ ٹھنڈے پڑگئے۔ حریم کا منہ کھلا رہ گیا۔ نانو کی تسبیح رک گئی۔ عمارہ انہیں دیکھتی رہ گئیں۔ احتشام ماموں بھی حیرت سے زوجہ کا وہ روپ دیکھ رہے تھے جس کی ہمیشہ حسرت رہی تھی۔ بریرہ اور عمار کی نگاہ بے ساختہ ملی پھر بریرہ کی نظر جھک گئی۔

"چپ کیوں ہوگئیں عمارہ؟ عمار تو تمہارا سب سے لاڈلا بھتیجا ہے کہیں بھاوج کے روایتی سمدھن بن جانے کا تو خوف نہیں؟" وہ چہک رہی تھیں۔ عمارہ مسکرانے لگی تھیں۔

"دونوں ہی ہمیں بہت عزیز ہیں۔ اس سے اچھا کیا ہوگا بھلا۔" نانو خوش گوار لہجے میں بولی تھیں۔

"احتشام بھائی! فوراً" مٹھائی لے آئیں۔ اس سے پہلے کہ وہ سسٹر دوبارہ آجائے کمرہ خالی کرنے کا آرڈر لے کر۔" فارحہ خالہ کے لہجے سے بھی خوشی پھوٹ رہی تھی۔ حریم نے بریرہ کو کہنی ماری۔ وہ اسے گھورتی ہوئی ہٹ کر بیٹھ گئی۔ عمار خاموش بیٹھا تھا' مگر اس کے وجود سے اٹھتا اطمینان ہر کسی کو محسوس ہو رہا تھا۔

☼ ☼ ☼

بھینی خوشبو سے بوجھل لان میں خوش گوار ہوا کے سنگ خوشیاں تتلیوں کی طرح ادھر ادھر لہرا رہی تھیں۔ تیز روشنیوں میں بہت عمدہ انتظام تھا۔ زین' زیب اور انس بھاگتے پھر رہے تھے۔ کچھ تیار ہوگئے تھے۔ کچھ باقی تھے۔ بریرہ کو عشبہ کی بیوٹیشن دوست تیار کررہی تھی۔ سب اتنی جلدی ہوا تھا کہ اسے اب تک یقین نہ آتا تھا۔ وہ بار بار اپنے رب کا شکر ادا کرتی۔ لائٹ سے میک اپ کا فائنل ٹچ دیکھ کر وہ مسکرائی۔ عشبہ نے ایمرجنسی میں اپنی کام والا لائٹ پرپل لانگ فراک اسے دے دی تھی' جو وہ ایک ہفتہ پہلے ہی طارق روڈ سے لائی تھی۔

"تم جیسی بھابھی کو تو جتنا دوں کم ہے۔" وہ اس کے کان کے پاس کھلکھلائی تھی فرح مامی نے اپنا نازک

ساچاندی کا سیٹ اسے پہنادیا تھا۔

"ذبھئی عمارہ! چند دن تو دیتیں۔ میں اپنی بہو کے لیے شاندار سی ہر چیز لاتی۔" نشاط ممانی نے شکوہ کیا۔

"بہت ہے بھابھی۔ آپ اپنے ارمان شادی پر نکال لیجیے گا۔ ایک مہینہ تو ہے۔" عمارہ مسکرائیں۔ عمارہ کے دل میں جانے کیسا خوف بیٹھا تھا کہ انہوں نے فورا" نکاح کی فرمائش کی تھی اور یوں ان کے گھر آنے کے دوسری ہی شام گھر پر ان کا نکاح ہو رہا تھا۔ شادی جنید کی فرمائش پر ایک مہینے بعد رکھی گئی تھی۔ یوں وہ بھی شرکت کرکے جاتا۔ کچھ دیر میں نکاح بھی ہو گیا تھا۔

"کتنی پیاری لگ رہی ہو بریرہ۔" عشبہ اسے لینے آئی تو بے ساختہ بولی۔ نکاح کے بعد اب اس کی چادر اتاری گئی تھی۔

"ماشاءاللہ۔" فرح مامی مسکرائیں۔ حریم اور عشبہ اسے لے کر باہر آگئیں اور عمار کے پہلو میں بٹھانے لگیں۔ عمار نے ایک بھرپور نگاہ اس پر ڈالی۔ کلائیوں میں ڈھیروں چوڑیاں ڈالے موتیا کے گھنے گجرے پہنے وہ صرف اس کی تھی' یہ اس کا یقین تھا۔ وہ دھیرے سے مسکرایا۔ وہ اس کی نظر محسوس کرکے سمٹ سی گئی۔ اس کے برابر بیٹھتے ہوئے اسے حجاب نے آگھیرا۔ اب اس کے وجود پر اس کا حق تھا۔ اس احساس سے ہی اس کی پلکیں بوجھل ہو رہی تھیں۔ اس کے وجود سے اٹھتی خوشبو حواس پر چھانے لگی تھی۔ وہ بے ساختہ نروس ہو کر اپنی ننھی سی بندیا کو چھونے لگی۔ پھر ناک کی بالی کو چھوا۔

"سب ٹھیک ہے محترمہ! تصویریں بن رہی ہیں۔ سامنے دیکھو۔" حریم دبی آواز میں شوخی سے بولی تو اسے اردگرد کا احساس ہوا۔ جنید کیمرا لیے کھڑا تھا۔ تھوڑی دیر میں ڈنر ہونے والا تھا۔ باربی کیو' حلوہ پوری' فروٹ ٹرائفل اور گلاب جامن کا انتظام کیا گیا تھا۔ عمار کو ایک طرف کرکے جنید اور بابر ماموں نے ساری بھاگ دوڑ کی تھی۔

"اچھا صاحبزادے! اب جناب کے وہ باہر جانے کے ارادے کیا ہوئے؟" بابر ماموں اس کے قریب بیٹھتے ہوئے بولے تو وہ مسکرانے لگا۔ بریرہ نے سر جھکالیا۔

"تو یہ بات تھی جناب۔" فرح مامی نے بھی بیٹھتے ہوئے اسے گھورا۔ وہ سر کھجانے لگا۔ جنید اور حریم تو زور سے ہنس پڑے۔ اسے پتا تھا' اب سب نے بہت ریکارڈ لگانا تھا۔

"تمہارا یہ چھوٹا بھائی تو شروع سے بڑا پکا ہے۔" عشبہ بھی پیچھے آکر کھڑی ہو گئی۔

"اب تم بھی ایسا کرو گی۔" اس نے اسے گھورا۔

"ارے عمار بھائی جان! آپ کو کیا پتا کہ سالیاں کیا چیز ہوتی ہیں! اور ہم نے طے کیا ہے کہ شادی میں عشبہ آپی بھی سالی کا رول ادا کریں گی۔" حریم نے شرارت سے آکر اسے تھوڑی سی مٹھائی کھلائی۔

"جی! اور یہ سزا ہے کیوں کہ آپ نے مجھ سے کچھ شیئر نہیں کیا تھا۔" عشبہ منہ پھلا کر بولی۔

"اوکے بابا! منظور ہے منظور ہے۔ تم دونوں طرف سے نیگ گھسیٹنا۔" وہ ہاتھ اٹھا کر بولا۔ سب ہنس پڑے۔

"ارے بچو! ہٹو چلو کچھ رسمیں کرنی ہیں۔" نانو اسٹیج پر آتے ہوئے بولیں۔ وہ سب نیچے اتر آئے۔ عمارہ' فارحہ خالہ اور نشاط ممانی بھی اسٹیج پر آگئی تھیں۔ احتشام ماموں بھی ساتھ تھے۔ سب مسکراتے ہوئے انہیں دیکھنے لگے۔ عمارہ نے بھتیجے کو گھڑی پہنائی تھی۔ نشاط ممانی نے بریرہ کو ساتھ لگاتے ہوئے سونے کی نازک سی پازیب تھمائی تھی۔ جنید نے فورا" یہ لمحہ کیمرے میں قید کیا۔ اپنوں کے سنگ یہ خوشیاں انمول تھیں۔ ہر سو گنگناتی خوشبوؤں کا راج تھا اور ہر دل دھنک رنگوں میں بھیگ چکا تھا۔

☼ ☼ ☼

دن بے حد خوب صورت ہو چکے تھے۔ گھر میں ایک خوش گوار سا ہنگامہ برپا رہتا تھا۔ عشبہ اکثر یہیں پائی جاتی تھی۔ تقریبا" روز ہی شاپنگ پر جانا ہو رہا تھا۔ حریم نے ڈھولکی منگوالی تھی۔ جب عشبہ نہ ہوتی وہ

فرح مامی یا زیب اور زین کو پکڑ کر بیٹھ جاتی۔ وہ بھی بھرپور ساتھ دیتے۔ جنید فارغ ہونے کے باعث اکثر اوقات ڈرائیور کے فرائض سرانجام دیتا اور خواتین کی لمبی شاپنگ پر خوب احتجاج کرتا۔ آج شام بھی سب شاپنگ پر گئے تھے۔ حریم کو شادی کے لیے اپنے ڈریس خریدنے تھے۔ عشبہ اور نشاط ممانی بری کی تیاری کررہی تھیں۔ فرح مامی کو زیب اور زین کے سوٹ لینے تھے۔ دو دن بعد وہ لوگ شادی کے ڈریسز کے لیے بریرہ کو بھی لے جانے والے تھے۔ ہلکی بوندا باندی ہورہی تھی۔ اسے پچھلی بارش کا خیال آیا۔ عمار کی دیوانگی یاد آئی تو کافی بناتے ہوئے وہ دھیرے سے مسکرانے لگی۔ یہ احساس ہی سرشار کردیتا تھا کہ اب وہ اس کی منکوحہ ہے۔ بس اتنا تھا کہ وہ اسے نظرانداز کررہا تھا۔ اس کا چمچہ چلاتا ہاتھ رکا۔ ہاں وہ مجھ سے ناراض ہے۔ سیل فون پر بھی رابطہ نہیں کیا۔ اس نے سوچا پھر عمارہ کے پاس آکر بیٹھ گئی۔ وہ دھیرے دھیرے اس کے بالوں میں انگلیاں پھیرنے لگیں۔

"امی آپ کی دوا کا وقت ہورہا ہے۔" اس نے گھڑی دیکھی تو فوراً" بولی۔ عمارہ دوا کھانے کی چور تھیں۔

"ہاں یاد آیا' کل احتشام بھائی ٹیبلٹ لائے تھے۔ نشاط بھابھی نے ابھی فون کیا تھا کہ ان کی سائیڈ ٹیبل میں ہے۔ وہ دینا بھول گئیں اب تم جاکر لے آؤ۔"

عمارہ نے اس سے کہا وہ جھجک گئی۔ عمار اوپر ہی تھا۔ عمارہ آنکھیں بند کرکے لیٹ چکی تھیں۔ چاروناچار وہ اٹھی' اپنے کمرے میں ہوگا۔ خود کو تسلی دیتی وہ اوپر چلی آئی۔ دراز سے ٹیبلٹ نکالتے وہ ٹھٹکی آگے بڑھ کر دیکھا۔ عمار ٹیرس پر کھڑا تھا۔ چائے کا کپ سائیڈ میں رکھا تھا۔

"عمار۔" ہمت کرکے اس نے پکارا۔ اس نے پلٹ کے دیکھا۔

"کہو؟" وہ اس کی آنکھوں میں دیکھ رہا تھا۔

"آ... آپ مجھ سے ناراض... تو نہیں۔" وہ اس کے دیکھنے پر تھوڑا گڑبڑا گئی تھی۔ باہر بوندیں شور مچا رہی تھیں اور اندر اس کا دل۔ وہ پلٹا اور پھر ٹیرس کی طرف جاکر کھڑا ہوگیا۔ بھیگے لان کا منظر واضح تھا۔ سب پھول پتے دھل کر نکھرے چلے جارہے تھے۔ بارش کی خوشبو ہر سو پھیلی تھی۔ کمرے میں ہلکا سا اندھیرا تھا۔

"آپ زیادہ ناراض ہیں؟" وہ افسردگی سے بولی۔ وہ پلٹا پھر اس کے قریب آکر رک گیا۔ وہ گھبرا کر تھوڑا سا ہٹی۔

"ہم چھین لیں گے تم سے یہ شان بے نیازی۔"

اس کی لٹ کو چھوا تو وہ ہلکا سا ہنسا۔

"جانتی بھی ہو' کتنی تکلیف میں رہا ہوں۔ کتنا تنہا تھا۔ بہت دعاؤں سے تم کو پایا ہے۔ تمہیں کیا پتا۔" وہ سرگوشی کرتا بوجھل لہجے میں بولا۔

"آپ اس تکلیف میں اکیلے نہیں تھے۔" پلکیں جھکائے وہ بدقت بولی۔

"جانتا ہوں۔" وہ آہستہ سے مسکرایا۔

"میری زندگی میں آنے کے لیے شکریہ بریرہ۔"

عمار نے ہاتھ تھاما۔

"آپ کا یقین کامل تھا۔" وہ دھیمے سے مسکرائی پھر نرمی سے ہاتھ کھینچتے ہوئے پلٹنے لگی۔

"اگلی بارش میں یوں نہیں جاسکوگی۔" وہ مدھم آواز میں شرارت سے بولا۔ وہ شرمگیں سا ہنسی پھر تیز قدموں سے واپس مڑ گئی۔ وہ مسکراتا ہوا پلٹ کر برستی بارش کو دیکھنے لگا۔ پانی کی رم جھم تیز ہوتی جارہی تھی جیسے خوشیاں تیز تر ہوگئی ہوں۔ فضا خوشبو سے بوجھل ہوئی جارہی تھی۔ ساری کلیاں کھل چکی تھیں۔ اب زندگی حسین تھی۔

امتل عزیز شہزاد

# ستارۂ آشوب

ایک ڈھلتی عمر کی عورت سڑک پار کرتے ہوئے ایک لڑکی کو دیکھتی ہے۔ اس کے ساتھ ایک ماڈرن عورت ہے۔ وہ اسے چلا کر رکنے کے لیے کہتی ہے لیکن وہ دونوں سڑک پار کر کے گاڑی میں بیٹھ کر چلی جاتی ہیں۔

وقار صاحب کے دو بچے ہیں۔ اجیہ اور سائر..... وہ سائر کی شادی کی تیاریاں کر رہے ہیں۔ ان کی بیوی اس دنیا میں نہیں ہے۔ ان کی سالی مہ پارہ خاص طور پر لندن سے اس شادی میں شرکت کرنے آئی ہیں' اجیہ وقار صاحب کو بتاتی ہے کہ سائر اس شادی سے ناخوش نظر آتا ہے۔ وقار صاحب یہ سن کر پریشان ہو جاتے ہیں۔

اجیہ بہت خوب صورت ہے۔ وہ دو ماہ کی تھی جب اس کی ماں چلی گئی۔ وہ اپنی خالہ مہ پارہ سے پوچھتی ہے' اس کی ماں کیسی تھیں۔ مہ پارہ بتاتی ہیں کہ اس کی ماں بہت خوب صورت تھی بالکل کانچ سے بنی مورت۔ وقار صاحب کی بہنیں بھی انہیں احساس دلاتی ہیں کہ سائر اس شادی سے خوش نہیں ہے۔ تب وقار صاحب سائر سے براہ راست بات کرتے ہیں کہ سائر کہیں اور انٹرسٹڈ تو نہیں ہے۔ تب سائر کہتا ہے کہ ایسا ہرگز نہیں ہے اور وہ اپنے باپ کی کوئی بھی خواہش رد نہیں کر سکتا۔

سائر کی شادی میرب سے ہو رہی ہے۔ میرب دو سال کی تھی جب ان کی ماں بھی دنیا سے چلی گئی تھیں۔ ابراہیم صاحب نے اس کے بعد شادی نہیں کی۔ ان کے پڑوسی اور دوست احمد سعید اور ان کی بیگم نے میرب کا خیال اپنے بچوں کی طرح رکھا سعید صاحب کی بیٹی ماریہ کی میرب سے گہری دوستی ہے ان کا ایک بیٹا عاشر ہے۔ جو اجیہ کو پسند کرتا ہے شادی کی

مکمل ناول



تقریبات میں سائر کا رویہ بہت اکھڑا ہوا رہتا ہے۔ شادی کی رات بھی وہ میرب سے بہت رکھائی سے پیش آتا ہے وہ میرب سے کہتا ہے کہ وہ اس سے صرف وفاداری کی توقع رکھتا ہے اور اسے اپنی بہن اور والد کا خیال رکھنے کو کہتا ہے۔
اجیہ کی دوست شبنا بہت آزاد خیال لڑکی ہے۔ اس کا بھائی آغا شایان اجیہ میں دلچسپی لینے لگتا ہے۔ اجیہ بھی اس کی طرف مائل ہے۔ جبکہ میرب کا بھائی سعد، اجیہ کو پسند کرتا ہے۔
سائر کا رویہ میرب کے ساتھ بہت عجیب ہے۔ وہ معمولی باتوں پر شدید رد عمل ظاہر کرتا ہے۔ وہ کہتا ہے کہ وہ کسی بھی لڑکے سے بات نہ کرے۔
وہ عورت جس نے سڑک پر مہ پارہ کو دیکھا تھا۔ ایک خستہ فلیٹ میں رہتی ہے۔ وہاں سے کوئی پرانا پتا نکال کر مہ پارہ کے گھر جاتی ہے تو پتا چلتا ہے کہ مہ پارہ وہ گھر چھوڑ چکی ہے۔ لیکن وہاں کے مکین اسے وقار صاحب کے گھر کا پتا دے دیتے ہیں۔
تب وہ کہتی ہے وقار آج سے سالوں پہلے تم نے جو اذیت مجھے پہنچائی تھی، اس کے بدلے کا وقت آپہنچا ہے۔"
شیخ عبدالحمید کریانہ فروش ہیں۔ دو بیٹے اور تین بیٹیاں ہیں 'نازو' چندا اور مانو۔ چندا کا مزاج اور صورت سب سے الگ ہے۔ وہ بے حد حسین ہے اور پڑھائی کے بجائے دوسری رنگا رنگ سرگرمیوں میں دلچسپی رکھتی ہے۔ شیخ صاحب کی لاڈلی ہے۔ کالج میں ایک ڈرامے میں قلوپطرہ کا کردار کرتی ہے تو آصف شیرازی اسے ٹی وی پر اداکاری کی آفر کرتا ہے۔ وہ ایک ڈائریکٹر شکیل ملک کا ملازم ہے۔ اس آفر پر چندا بہت خوش ہوتی ہے لیکن وہ جانتی ہے کہ اس کے گھر والے کبھی اسے ٹی وی پر کام کرنے کی اجازت نہیں دیں گے اور شادی کر کے رخصت کر دیں گے۔ وہ آصف شیرازی سے کہتی ہے کہ تم مجھ سے شادی کر لو یہ اصلی شادی نہیں صرف ایک معاہدہ ہوگا۔ میں گھر والوں کے چنگل سے نکل آؤں گی۔ آصف مان جاتا ہے۔
میرب سائر کے رویے سے بہت پریشان ہے۔ وہ عاشر سے بات کرنے کو منع کرتا ہے۔
اجیہ کا تعلق آغا سے بہت بڑھ چکا ہے۔ دونوں ملاقاتیں کر رہے ہیں۔ ادھیڑ عمر عورت اجیہ کو فون کر کے بتاتی ہے کہ اس کی ماں زندہ ہے۔ وہ کہتی ہے کہ وہ اجیہ کی ماں سے ملاقات بھی کرا سکتی ہے۔

## تیسری قسط

"مگر آغا۔ اگر وہ جھوٹ بھی بول رہی ہے تب بھی اسے چیک تو کرنا چاہیے نا کہ وہ جھوٹ کیوں بول رہی ہے۔" وہ زور دے کر بولی۔
"ہاں۔ یہ بات تمہاری البتہ مناسب ہے۔" وہ متفق انداز میں گردن ہلا کر بولا۔
"اسے چیک کس طرح کروں؟" وہ سوالیہ نگاہوں سے اسے دیکھنے لگی۔
"تم نے اپنی امی کی فوٹو تو دیکھ رکھی ہوگی؟" اس کے کہنے پر یاد آیا کہ اس کے گھر میں کہیں بھی ان کی تصویر نہیں تھی۔
"شاید اسٹور میں ہو۔" اس نے سوچا۔
"پھر؟"
"بس اس سے شکل تو کنفرم ہو ہی سکتی ہے اور اگر وہ کوئی اور نکلی اور پلاسٹک سرجری وغیرہ کی کہانی بنانے بیٹھ گئی تب تم سمجھ جانا کہ یہ محترمہ کوئی ٹھگ ہیں۔" وہ اسے مشورے دینے لگا۔
"کیسی عجیب بے وقوفانہ باتیں کر رہے ہو۔ بنا اس کی سچائی کی تصدیق کے لیے اس سے ملنے چلی جاؤں اور اگر واقعی وہاں کوئی ٹریپ ہوا پھر؟" وہ ذرا غصے سے بولی۔
"ارے یار۔ میرا مطلب یہ ہے کہ تم کسی بہانے سے اسے دیکھو۔"
"ہاں' یہ ہو سکتا ہے۔" وہ کچھ اطمینان سے بولی۔
"تم دو گے میرا ساتھ۔" اس نے آغا کو گہری

بھی لگاؤ یا محبت نہیں' بلکہ وہ مجھے بے عزت کرنے کے بہانے ڈھونڈتے ہیں۔

"زنیرا... زنیرا... یہ میرے تکیے پر دھبہ کیسا ہے؟" عمران نے سفید غلاف کو چٹکی سے پکڑ کر میرے سامنے لہرایا' چیخ کر بولے۔ ان کا منہ اس وقت غصے سے لال ہو رہا تھا۔

"جی... وہ بالوں میں تیل لگایا تھا' غلطی سے سر کے نیچے آپ کا تکیہ رکھ لیا۔" میں نے بالوں میں ڈھیر سارا تیل لگا کر مساج کیا تھا' بے خیالی میں ان کا تکیہ رکھ کر ہی لیٹ گئی۔

"اٹھو..." میں جو بستر پر سونے کے لیے لیٹ چکی تھی' سنی ان سنی کر رہی تھی۔

"سنا نہیں میں نے کیا کہا... اٹھو۔" میں ان کے انداز پر ڈر کر بستر سے باہر نکل آئی۔

"جاؤ... اس کو ابھی دھو کر ڈالو' آئندہ خیال رکھنا۔" ان کے انداز میں اتنی حقارت تھی کہ میرا دل ہی ٹوٹ گیا۔ واش روم میں تکیہ کا غلاف دھوتے ہوئے میرے آنسو بہہ نکلے۔ یہی بات آرام سے بھی بتائی جا سکتی تھی' مگر ان کے دل کا غبار صرف مجھ پر ہی نکلتا۔

اس طرح کے کئی واقعات آئے دن ہوتے رہتے' ان کی ہر بات میں طنز ہوتا۔ میں اپنے کمرے میں ہی ڈر ڈر کر رہتی کہ کوئی چیز خراب نہ ہو جائے' بستر گندہ نہ ہو جائے یا کسی چھوٹی سی بات پر عمران کا موڈ آف نہ ہو جائے' اس وقت تک مجھے یہ بات پتا نہیں تھی کہ وہ رشنا سے بچھڑنے کا بدلہ گھر والوں کی جگہ مجھ سے لے رہے ہیں۔

ذہن پر پڑنے والے ہر وقت کے پریشر کی وجہ سے میرے سر میں درد رہنے لگا۔ میری عقل حیران تھی کہ یہ کیسا شریک حیات ہے' جسے اپنی بیوی سے رتی بھر بھی لگاؤ نہیں' پر کسی سے کہتی بھی تو کیا؟ سننے والا یہ ہی کہتا کہ نہ تمہارا شوہر مارتا پیٹتا ہے' روپیہ پیسہ کی تنگی ہے' تو پھر کیسی شکایت؟" زنیرا نے ٹھنڈی سانس بھری' تو فرح نے نہ سمجھ میں آنے والے انداز میں اسے دیکھا۔

"او... اچھا... افسوس کی بات ہے' ویسے بظاہر عمران بھائی ایسے لگتے تو نہیں؟" زنیرا کی کتھا سن کر فرح کو افسوس ہوا' پڑوسی ہونے کی وجہ سے اس کا عمران سے اکثر ٹکراؤ ہو جاتا تھا' وہ تو خود اس کی پر اثر شخصیت سے متاثر رہتی' بظاہر تو وہ اسے نرم طبیعت کا ہی لگا' مگر حقیقت کچھ اور نکلی۔

"ہمارے دونوں بچوں کی آمد سے بھی ان کے مزاج پر کوئی فرق نہیں پڑا... اچانک سسر کا انتقال ہو گیا' یہ ایسا موقع تھا کہ سارا خاندان امڈ پڑا اس وقت پہلی بار مجھے رشنا کے بارے میں پتا چلا۔ جب میں نے اپنے شوہر کو اس کے آگے پیچھے ہوتے دیکھا۔

"بھابھی۔ اس رشنا سے عمران بھائی کو بچا کر رکھنا... یہ ان کے پیچھے پاگل ہے۔ اتنی عمر ہو گئی شادی بھی نہیں کی۔ اب دوسروں کا گھر خراب کرے گی۔" میری نند شازیہ نے سارا ملبہ رشنا پر گرایا اور بکتی جھکتی وہاں سے چلی گئی۔

دونوں خاندانوں کا میل ملاپ کیا ہوا' عمران کی پرانی محبت جاگ اٹھی۔ اب وہ بزنس کا بہانہ بنا کر مہینے دو مہینے میں ایک دو دن کے لیے اسلام آباد کے چکر لگانے لگے۔ میں پوچھتی تو وہ ٹال جاتے۔"

"تم نے ان سے اس مسئلے پر بات نہیں کی۔" فرح نے پوچھا۔

"مجھے آپ کا یوں دوڑ دوڑ کر اسلام آباد جانا اچھا نہیں لگتا ہے۔" میں نے ایک دن تنگ آکر کہا۔ ان کا چہرہ غصہ سے سرخ ہو گیا۔

"پلیز... زنیرا۔ میں نے صرف بچوں کی وجہ سے تمہیں رکھا ہوا ہے' ورنہ تین بول بولنا کوئی مشکل بات نہیں۔" عمران کا غرور بھرا لہجہ' میرے دل کو شدید ٹھیس پہنچی۔

اس رات پہلی بار۔ میں نے رشنا کو خوب برا بھلا کہا۔ انہیں یہ بات بہت بری لگی۔ ایک ہفتہ منہ پھلائے رکھا۔ اس کے بعد انہوں نے ایک عجیب روٹین بنالی' آفس سے / ان کی واپسی رات گئے ہوتی'

اکثر تو میں انتظار کرتے کرتے سو جاتی۔ میں نے کیا پہنا' کیسی لگ رہی ہوں' کیسا پکایا' ان کو ایسی باتوں سے کوئی مطلب نہیں تھا' میرے معاملے میں وہ جیسے پتھر بن گئے۔" زنیرا ایک دم گلوگیر لہجے میں بولی۔ فرح کا دل بھی دکھ گیا۔ وہ اس کو تسلی دینے لگی۔

"اوہ... یہ تو بہت غلط بات ہے۔" فرح نے ٹھنڈی سانس بھری۔

"میں انہیں رشنا کے چنگل سے نکالنا چاہتی تھی' خود پر خصوصی توجہ دینے لگی' عمران کے ارد گرد گھومتی' بہت برداشت سے کام لیتی' پر سب بے کار' عمران کی زندگی میں صرف ایک عورت تھی' رشنا۔ دونوں گھنٹوں فون پر باتوں میں مشغول رہتے۔ میں تھک ہار کر خاموش رہنے لگی۔"

"یہ تو بڑا ظلم ہے۔" فرح نے اظہار افسوس کیا۔

"آپ بھی ایک عورت ہیں' جانتی ہوں گی کہ عورت کے لیے شوہر کی محبت اور توجہ کیا معنی رکھتی ہے مگر وہ..." اس کی خوب صورت سرمئی آنکھیں گلابی ہو کر اور دلکش لگنے لگیں۔ رخساروں پر بہتے آنسو' فرح کو عمران کی بد قسمتی پر افسوس ہونے لگا' جو اتنی اچھی بیوی کو اپنے پیار سے محروم رکھے ہوئے تھا۔

"عمران بھائی کو رشنا اتنی عزیز تھی تو اس سے شادی... میرا مطلب ہے۔ ایسے صرف دوستی رکھنا؟" فرح نے بڑی مشکل سے یہ سوال کیا۔

"شادی نہ کرنے کی دو وجوہات تھیں۔ ایک تو یہ کہ وہ کتنے خود پرست ہیں۔ ان کو جو محبت کا چارم اور خصوصی توجہ مل رہی تھی' وہ ختم ہو جاتی' دوسرے اس بات کا ابھی خاندان کے چند لوگوں کو ہی اندازہ ہے۔ عمران میں اتنا حوصلہ نہیں کہ اتنا بڑا قدم اٹھانے کے بعد اپنی برادری والوں کو فیس کر سکتے۔" زنیرا نے وجہ بتائی۔

"چلو... چھوڑو... ہوتے ہیں کچھ لوگ ایسے بھی... جنہیں اچھی چیزوں کی قدر نہیں ہوتی۔" فرح نے اس کے کاندھے پر ہاتھ رکھ کر تسلی دی۔

"کبھی میں سوچتی ہوں کہ بھلے عمران مجھے مارتے پیٹتے' مگر اپنے ہاتھوں سے میرے زخموں پر پیار سے مرہم لگاتے تو میں خوشی خوشی ان کے ہاتھوں پٹ بھی جاتی؟" اس نے اتنی معصومیت اور مظلومیت سے کہا کہ فرح کی آنکھیں بھر آئیں۔

"ان کی بے رخی' عدم توجہی مجھے اندر ہی اندر کاٹے جا رہی تھی۔ خاص طور پر جب وہ بچوں سے بھی کھنچے کھنچے رہتے تو مجھے بہت برا لگتا۔ ہم ایک ابنارمل زندگی گزار رہے تھے' مجھے اپنے ہی بچوں پر ترس آنے لگتا۔ اسی وجہ سے جب بھی کسی ڈرامے' فلم یا رشتہ داروں کے گھر جاتی اور پوری فیملی کو یکجا ہنستا کھیلتا دیکھتی تو میرا ڈپریشن بڑھ جاتا' سوچ سوچ کر میں اس معاملے میں جنونی ہونے لگتی ہوں۔ بچے بھی باپ سے کٹے کٹے رہتے ہیں۔ ہمارے گھر کا ماحول بالکل روایتی نہیں تھا۔" زنیرا نے ماتھے پر انگلی رکھ کر کہا اور کچن کی طرف چل دی۔ فرح خاموشی سے اس کی حالت کے بارے میں سوچنے لگی۔ اس دوران وہ ایک ایک کپ چائے اور بنا لائی۔

"ان ساری باتوں کا تمہارے کمرے میں بند ہونے اور نوشابہ سے ہونے والے جھگڑے سے کیا تعلق ہے؟" فرح نے گھڑی پر نظر ڈالی' ابھی اس کو رات کے کھانے کا بھی کچھ کرنا تھا' اسی لیے چائے کا گھونٹ لے کر بولی۔

"اگر میں آپ کو پس منظر نہ بتاتی تو آپ بھی شاید مجھے ہی غلط سمجھتیں۔" زنیرا نے سادگی سے کہا تو فرح نے اثبات میں سر ہلایا۔

"اچھا جہاں ستیاناس' وہاں سوا ستیاناس اب تو پوری کہانی سن کر ہی جاؤں گی۔" فرح نے مسکرا کر کہا۔

"جب میں شادی کے پانچ سال بعد یہاں شفٹ ہوئی تو اتفاق سے میری ملاقات نوشابہ سے ہوئی۔ وہ میری کالج کی دوست تھی' اس کی شادی مجھ سے پہلے ہوئی تھی۔ ہماری کافی اچھی دوستی تھی اس لیے اس کی پوری فیملی مجھے پہچانتی تھی۔" وہ ماضی میں کھو گئی۔

"ہاں... میں جانتی ہوں۔" فرح نے جلدی سے حامی بھری۔

"بس... شاید نوشابہ کی پڑوسن بننے کے بعد میری تشنگی میں اضافہ ہوا۔ مجھے اپنی زندگی میں ایک بڑے خلا کا احساس زیادہ ہونے لگا۔" زنیرا نے ٹھنڈی سانس بھر کر بتایا۔

"پلیز... زنیرا... اب یہ سسپنس ختم کرو گی؟" اس کے انداز بیاں پر فرح نے جھڑکا اور سامنے لگی وال کلاک میں وقت دیکھا جو بھاگ رہا تھا۔

"جی... میرے ڈرائنگ روم کی کھڑکی اس طرح سے ہے کہ وہاں سے نوشابہ کے گھر کا ٹی وی لاؤنج کا کچھ حصہ نظر آتا ہے اکثر بے خیالی میں میری نگاہ بھٹکتی اور میں منیر بھائی کو نوشابہ کے ساتھ چونچلے کرتے دیکھتی، اکثر وہ آفس سے واپسی پر پھولوں کے گجرے خرید کر لاتے، چھیڑ چھاڑ کرتے ہوئے کبھی کبھی اسے خود ہی پہنا دیتے۔ وہ اپنے بچوں کو گود میں بٹھاتے، پیار سے ان کی معصومانہ باتیں سنتے، چھٹی والے دن اکثر منیر بھائی اپنے بڑے بیٹے کی سائیکل چمکانے میں اس کی مدد کرتے تو میرا دل کرچی کرچی ہو جاتا۔ میں بچوں اور گھر کے بہتر ماحول کے لیے ایک بار پھر عمران کی جانب بڑھی، مگر وہ تو اپنی پرانی محبت کے ماتم میں مصروف تھے۔

"بات... سنیں... کیا آج آپ واپسی پر میرے لیے پھولوں کے گجرے لیتے آئیں گے؟" میں نے ایک دن ہمت کر کے عمران سے فرمائش کی۔

"پاگل تو نہیں ہو گئی ہو... بڑھاپے میں یہ چونچلے۔" عمران نے اوپر سے نیچے تک تمسخر اڑاتی نگاہوں سے مجھے دیکھتے ہوئے کہا۔

اب میرے پاس عمران سے کہنے کے لیے کچھ نہیں بچا، یہ بھی نہ کہہ سکی کہ تم کیوں اتنے جوان بن کر اسلام آباد دوڑے چلے جاتے ہو، جب کہ اب تو رشنا کی شادی بھی طے ہو گئی ہے۔"

"رشنا کی شادی!" فرح کو ایک اور جھٹکا لگا۔

"جی... اتنے سال سراب کے پیچھے بھاگنے کے بعد شاید ان لوگوں نے عقل کے ناخن لیے اور رشنا کا رشتہ طے کر دیا۔ عمران بڑے چڑچڑاتے ہوئے اسی میں شرکت کرنے گئے ہوئے ہیں۔ بلاوا تو ہم سب کا تھا، مگر میں نے صاف منع کر دیا۔ جس لڑکی کی وجہ سے میں اتنے سالوں دکھوں کی اتھاہ گہرائیوں میں ڈوبی رہی۔ میں اس کی خوشیوں میں کس دل سے شرکت کرتی۔" وہ صاف گوئی سے بولی۔

"اوہ... چلو سر سے بلا تو ٹلی۔" فرح نے سکون کا سانس لیا۔

"پتا ہے... میں برسوں سے ایسی زندگی کے خواب دیکھتی آ رہی تھی۔ جیسی منیر بھائی اور نوشابہ گزار رہے تھے۔"

"تم... ان لوگوں کو دیکھ دیکھ کر جلتی بھنتی رہتی تھیں۔" فرح کو اس کی کہانی کا یہ موڑ کچھ عجیب لگا۔ اس نے مجرموں کی طرح سر ہلایا۔

"یہ کوئی اچھی بات نہیں، پر ایک اعتراف کرنا چاہتی ہوں۔ میں نے اپنا معمول بنا لیا تھا، جب بھی منیر بھائی آفس سے واپس آتے میں اس کھڑکی سے ان دونوں کو دیکھتی۔ آپ یقین مانیں میری کوئی بری نیت نہ تھی اور نہ ہی دل میں کبھی منیر بھائی کے حوالے سے کوئی برا خیال آیا، میں تو ان دونوں کا بہت احترام کرتی تھی، بس وہ مجھے دنیا کے سب سے پرکشش مرد دکھائی دیتے۔" زنیرا نے کھڑکی کی طرف بغور دیکھا جو اب بند تھی۔

"زونی... جو باتیں تم کر رہی ہو، وہ کوئی بھی سنے گا تو تمہیں غلط ہی سمجھے گا۔ کسی نامحرم کے لیے اتنی پسندیدگی، کوئی اچھے معنوں میں نہیں آتی۔" فرح نے اس کو ڈرایا۔

"میں بتا تو رہی ہوں۔ منیر بھائی کے لیے میرے جذبات پاکیزہ اور بے غرض تھے۔ جیسے کوئی اچھی چیز آپ کو بھاتی ہے، ویسے ہی وہ مجھے اچھے لگتے۔" زنیرا نے اپنے کٹاؤ دار ہونٹوں کو چباتے ہوئے صفائی دی، مگر فرح کو زور کا جھٹکا لگا۔

"کیا کہہ رہی ہو، زنیرا! منیر بھائی دنیا کے سب سے

"پرکشش مرد؟" فرح نے زنیرا کو یوں دیکھا جیسے اس کی ذہنی حالت پر کوئی شبہ ہو۔

"یقین کیجیے گا' میرے دل میں کوئی برائی نہیں یا یوں کہہ سکتے ہیں' اپنے گھر والوں کے ساتھ ان کی محبت اور فکر مندی نے میری نگاہوں میں ان کا رتبہ بلند کردیا۔ کبھی جب میں کوئی اچھی چیز پکاتی تو لے کر جاتی' نوشابہ مجھے چائے پر روک لیتی' بچے بھی ان کے بچوں کے ساتھ کھیلتے ہم کافی وقت وہاں گزارنے لگے۔ ان لوگوں کو میرے ہاتھ کی پکی چیزیں بہت پسند آتیں' خوب تعریف کرتے۔ میں خوش ہوجاتی عمران جیسے خود پسند شخص نے تو آج تک کبھی مجھے نہیں سراہا۔ منیر بھائی کو بھی میرے پکائے ہوئے کھانے پسند آتے' میں تھوڑی سی تعریف پر خوش رہنے لگی' مزید جانفشانی سے کچھ پکا کران کے یہاں لے جاتی' مگر اب نوشابہ کچھ کھنچی کھنچی سی رہنے لگی' ہاں منیر بھائی کا رویہ ویسا ہی مشفقانہ سا تھا۔ مجھے نوشابہ کے انداز پر دکھ ہوا۔ اس لیے میں نے وہاں جانا کم کردیا۔" زنیرا نے ایک آہ بھری۔

"اچھا کیا... پھر جھگڑا کیوں ہوا؟" فرح نے بغور دیکھا' وہ انگلیاں مسل رہی تھی۔

"معاملات برسوں سے بگڑنا شروع ہوئے' میں نے گاجر کا حلوہ بنایا تو خیال آیا کہ نوشی کو پسند ہے بس ایک باؤل اس کے لیے لے گئی' منیر بھائی نے تو خوب واہ واہ کرکے کھایا۔ نوشی البتہ خاموش رہی۔ اگر مجھے اس وقت اندازہ ہوتا کہ اس کے دل میں کسی قسم کے شکوک پل رہے ہیں تو اپنا منہ بند رکھتی' مگر حلوہ کھاکر منیر بھائی نے خوب واہ واہ کی اور پوچھا کیا انعام لوگی؟"
زنیرا کی آنکھیں ایک دم بھر آئیں۔

"تم نے کیا کہا؟" فرح کو یقین تھا کہ یہیں کوئی بے وقوفی کی گئی ہے۔

رنے جارہی تھی' آنسو اس کے حسین رخساروں پر بہنے لگے۔

"ایسا کیا مانگ لیا... بتاؤنا' تم نے منیر بھائی سے کیا مانگا؟" فرح کو جواب سننے کی بے چینی ہونے لگی۔

"میں نے... ان سے کہا۔" زنیرا کچھ سوچ کر خاموش ہوگئی۔

"ہاں... کیا کہا' پلیز بتاؤنا۔" فرح بے تابی سے بولی۔

"میں نے ان سے کہا کہ وہ میرے لیے بھی موتیا کے گجرے لے آئیں۔" زنیرا کے چہرے پر شرمندگی کی لالی چھاگئی' اس کی نظریں جھک گئیں' سرخ ہونٹ کپکپا اٹھے۔

"کیا... تم نے منیر بھائی سے یہ فرمائش کی؟" نہ چاہتے ہوئے بھی فرح کی چیخ نکل گئی۔

"جی... بس... پتا نہیں کیسے میرے منہ سے یہ بات نکل گئی۔ منیر بھائی لمحے بھر کو چپ رہ گئے' البتہ نوشی کا موڈ سخت آف ہوگیا' اس نے جرح کرنا چاہی' مگر منیر بھائی نے بات ختم کردی' کیوں کہ وہ مجھے اپنی سالی سمجھتے ہوئے ہنسی مذاق میں بات کو اڑاتے وہاں سے چلے گئے۔ میں جب گھر واپس آنے لگی تو نوشی سخت خفا تھی۔" زنیرا ایک دم متوحش ہوکر بولی۔

"تمہاری اس بات پر کیا وہ خوشی سے جھومتی... زونی۔ تمہیں اس بات کا اندازہ ہونا چاہیے کہ اس معاملے میں ہر عورت کا مزاج یکساں ہوجاتا ہے۔" فرح نے اس سمجھانا چاہا۔

"جی... مجھے بھی لگا کہ میرے منہ سے نکلی بات غیر مناسب ہے' اسی لیے وہاں کبھی نہ جانے کا فیصلہ کیا' مگر غضب یہ ہوا کہ آج جب منیر بھائی نے میری فرمائش پوری کردی تو نوشی تن فن کرتی میرے گھر آئی' اس کے ہاتھ میں اخبار کا ٹکڑا تھا جس میں سے بھینی بھینی

گلاب اور موتیے کی خوشبو اٹھ رہی تھی' اس نے کاغذ سے وہ گجرے نکال کر میرے منہ پر دے مارے' اس کے بعد اس نے مجھے بدکردار عورت کا لقب دیا' ایسی عورت قرار دیا جو اس کے شوہر کو پھنسانے کی کوشش

"یقین کریں میں نے ایسا جان بوجھ کر نہیں کہا نہ ہی کوئی غلط ارادہ تھا۔ بس پتا نہیں کیسے بے ارادہ ہی میرے منہ سے نکل گیا اور وہ ہی بات نوشی کے دل پر جا لگی۔" زنیرا مسلسل فرح کا ہاتھ تھامے ایک ہی بات

کررہی ہے' اس کے شوہر پر ڈورے ڈالنے والی ناگن کہا' میں نے بہت چاہا کہ اس کی غلط فہمی دور کردوں کہ مجھے اس کے میاں سے کوئی واسطہ نہیں۔ پر وہ میری کوئی بات سننے کو تیار ہی نہ ہوئی' اب آپ بتایئے میں کیا کرتی اپنے بچوں کا سامنا کیسے کرتی؟" زنیرا کے سوال پر فرح اسے دیکھ کر رہ گئی' وہ اسے ایک معصوم سی بچی لگی' بے ریا' بے غرض سی' شفاف آنکھوں والی بچی۔

فرح کا دل میں اندیشے جاگ اٹھے' اس کی محرومیاں آج اسے اس مقام پر لے آئی تھیں کہ وہ اب اپنا تماشا خود بنا رہی تھی۔ اپنے خیالات کی رو میں بہتی ہوئی جس راہ پر چل پڑی تھی' اس کی وجہ سے اس کی شادی شدہ زندگی بھی خطرے میں پڑ سکتی تھی۔

"دیکھو... زونی... میں تمہیں اپنی چھوٹی بہن کی طرح سمجھتی ہوں اس لیے بالکل صحیح مشورہ دوں گی' یہ ٹھیک ہے کہ قسمت نے تمہارے ساتھ کچھ اچھا نہیں کیا' مگر اپنی محرومیوں کے خاتمے کے لیے تم نے جو طریقہ اختیار کیا' اسے کسی طرح بھی ٹھیک نہیں کہا جاسکتا۔ بجائے اس کے کہ تم اپنی اولاد کی طرف راغب ہو کر ان کی محبت میں گم ہو جاتیں۔ تم دوسروں سے پیار اور توجہ کی طلب گار بن گئیں' میری مانو تو یہ پیار اور توجہ تم اپنے بچوں میں ڈھونڈنا شروع کرو' ان کے ساتھ شام کی چائے پیو' ان کو لے کر باہر گھوم پھر آؤ' رشتے داروں میں چلی جاؤ یا گھر میں ان کے دوست جمع کرکے' ان کی خوشیوں کا سامان کرو۔ اگر تمہیں شوہر کی توجہ نہیں مل پا رہی تو اس طرح کسی اور کی خوشیوں پر نظر رکھنا اخلاقیات کے خلاف ہے' دنیا میں ہی لوگوں کے ساتھ عجیب و غریب حادثے ہوتے ہیں' تم بھی اسے زندگی کا ایک حادثہ سمجھ کر نظر انداز کرو۔ اپنے جوان ہوتے بیٹے کو اپنا سہارا بناؤ... کیوں کہ تم جس راہ پر چل رہی ہو' وہ اپنے آپ کو دھوکا اور فریب دینے والی بات ہے۔" فرح نے بڑے پیار سے زنیرا کو سمجھایا' اس کے موٹی ہاتھوں میں پہنے گجرے نرمی سے اتارنے لگی۔ اس کی ساری پتیاں پہلے ہی جھڑ چکی تھیں۔

"دیکھو... زنیرا... یہ مانگے کی توجہ وقتی ہوتی ہے' جیسے شروع ہوتی ہے ویسے ہی ختم ہو جاتی ہے' دیرپا ثابت نہیں ہوتی' بالکل ان پھولوں کی طرح۔" فرح نے زمین پر پتی پتی ہو کر بکھر جانے والے گجروں کی طرف اشارہ کیا۔

"آپ ٹھیک کہتی ہیں... میں خود بھی یوں بھاگتے بھاگتے بہت تھک گئی ہوں۔ اب خود کو مضبوط بناؤں گی' سراب کے پیچھے بھاگنے سے بہتر' حقیقتوں کا سامنا کرنا ہے' ویسے بھی اب میری زندگی تو ختم ہو ہی گئی ہے۔ میں اپنے بچوں کی تشنگی اور پیاس مٹانے والی ہستی بن جاؤں گی۔" زنیرا نے سر ہلا کر یقین دہانی کرائی۔

"ایک بات اور یاد رکھو... پرندہ دن بھر کتنا بھی آسمان کی وسعتوں میں اڑتا ہے' رات گئے لوٹ کر اپنے گھر ہی جاتا ہے۔ عمران بھائی کو بھی اس بات کا ادراک جلد ہی ہو جائے گا' وہ تم لوگوں کی طرف ضرور لوٹیں گے۔" فرح نے وہاں سے گھر جانے کے لیے اٹھتے ہوئے امید کی شمع روشن کرکے اس کے ہاتھ میں تھمادی' زنیرا اس کے گلے لگ گئی۔

فرح اس سے اجازت طلب کرکے اٹھی' سامنے سے منیر احمد بھی کہیں جانے کے لیے اپنے فلیٹ کے دروازے سے باہر نکل رہے تھے' کالے بھجنگ' ناٹے سے قد اور گھنگھریالے بالوں والے منیر کو فرح نے نظر بھر کر دیکھا "ایسا کیا ہے' اس بد صورت آدمی میں جو زنیرا جیسی حسین موی گڑیا۔ ان سے اتنا متاثر ہے۔" فرح نے خود سے سوال کیا۔

"ارے... میرا بچہ... سیڑھیاں اترتے ہوئے تھک جائے گا' آجا... آجا... پاپا کی گود میں۔" چھوٹا سا راحیل باپ کی پکار پر لپک کر ان کی گود میں چڑھ گیا' منیر بھائی نے اس کا منہ چوم لیا۔ فرح نے بغور دیکھا' محبت کی ایسی پیاری چمک ان کے چہرے سے پھوٹ رہی تھی کہ فرح کی آنکھیں بھی خیرہ ہونے لگیں۔ سچ تو ہے انسان کا کردار اس کے چہرے سے ظاہر ہوتا ہے۔ ان کے اندر کی محبت' نرمی اور پیار نے منیر بھائی جیسے عام سے انسان کو خاص بنا دیا۔

## مشورہ

شہر میں ہمارے ہے ہر طرح کی آزادی
جو بھی کام کرنا ہو روکتا نہیں کوئی
جس طرف بھی جانا ہو راستے کھلے ہیں سب
جو بھی بات کہنی ہو ٹوکتا نہیں کوئی

قول ہے بزرگوں کا "احتیاط اچھی ہے"
مصلحت ہو جس میں بھی بس وہ بات
اچھی ہے
اس جہانِ فانی میں چار دن تو رہنا ہے
مختصر سی مہلت یہ اور کم نہ ہو جائے
زندگی سی دولت یوں راہ میں نہ کھو جائے
سو یہی مناسب ہے

امن سے رہا جائے چین سے جیا جائے
جو بھی بات کہنی ہو، جو بھی کام کرنا ہو
سوچ کر کہی جائے، پوچھ کر کیا جائے!

امجد اسلام امجد

ابھی کچھ پل ہمارے ہاتھ میں ہیں
کون جانے
کون سا لمحہ ہمارے ہاتھ سے پھسلے، گرے
اور پاؤں کی زنجیر ہو جائے
ابھی یہ دن جو لگتا ہے کہ ہم ایک دوسرے
کے ساتھ
رہ سکتے ہیں پل دو پل
نجانے کب کہاں دیوار بن جائے
ابھی وہ چار سانسیں بچ رہی ہیں
یہ تو جھونکا ہیں
کسے معلوم کس آہستگی سے یوں گزر جائیں
کہ ہم دریاؤں کے دو مختلف ناآشنا گونگے
کناروں پر کھڑے
اک دوسرے کی شکل دیکھنے کو ترس جائیں
میری آواز تیری یاد میں زندہ ہو بس
اور میں تری تصویر آنکھوں میں لیے رونا
چھپاؤں شہر والوں سے
ابھی کچھ پل ہمارے ہاتھ میں ہیں
ہم جو چاہیں گے تو کچھ کم کم بھی مل لیں گے
مگر جانے کہاں
کب...؟
کون سا لمحہ؟

فرحت عباس شاہ

غمِ عاشقی سے کہہ دو راہِ عام تک نہ پہنچے
مجھے خوف ہے یہ تہمت میرے نام تک نہ پہنچے

نئی صبح پر نظر ہے مگر آہ یہ بھی ڈر ہے
یہ سحر بھی رفتہ رفتہ کہیں شام تک نہ پہنچے

وہ نوائے مضمحل کیا نہ ہو جس میں دل کی دھڑکن
وہ صدائے اہلِ دل کیا جو عوام تک نہ پہنچے

انہیں اپنے دل کی خبریں میرے دل سے مل رہی ہیں
میں جو اُن سے روٹھ جاؤں تو پیام تک نہ پہنچے

یہ ادائے بے نیازی تجھے بے وفا مبارک
مگر ایسی بے رُخی کیا کہ سلام تک نہ پہنچے

وہی اک خاموش نغمہ ہے شکیلؔ جانِ ہستی
جو زبان تک نہ آئے جو کلام تک نہ پہنچے

شکیل بدایونی

جنہیں میں ڈھونڈتا تھا آسمانوں اور زمینوں میں
وہ نکلے میرے ظلمت خانۂ دل کے مکینوں میں

مہینے وصل کے گھڑیوں کی صورت اُڑتے جاتے ہیں
مگر گھڑیاں جُدائی کی گزرتی ہیں مہینوں میں

مجھے روکے گا تو اے ناخدا کیا غرق ہونے سے
کہ جن کو ڈوبنا ہو ڈوب جاتے ہیں سفینوں میں

محبت کے لیے دل ڈھونڈ کوئی ٹوٹنے والا
یہ وہ مے ہے جسے رکھتے ہیں نازک آبگینوں میں

خموش اے دل! بھری محفل میں چلانا نہیں اچھا
ادب پہلا قرینہ ہے محبت کے قرینوں میں

بُرا سمجھوں انہیں، مجھ سے تو ایسا ہو نہیں سکتا
کہ میں خود بھی تو ہوں اقبالؔ اپنے نکتہ چینوں میں

علامہ اقبال

## شگفتہ حیات

### رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا،

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔
"جس کے ساتھ اللہ تعالیٰ بھلائی کا ارادہ فرماتا ہے، اس کو مصیبت سے دوچار کر دیتا ہے۔"
(بخاری)

### انصاف،

امیرالمومنین حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے انصاف کی حالت یہ تھی کہ جب آپ کا انتقال ہوا تو آپ کی سلطنت کے دور دراز کے علاقے میں ایک چرواہا بھاگتا ہوا آیا اور لوگوں سے چلا کر مخاطب ہوا۔
"اے لوگو! عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ انتقال فرما گئے ہیں۔"
لوگ بہت حیران ہوئے اور پوچھا "تم مدینے سے اتنی دور جنگل میں ہو، تمہیں کسی نے اطلاع دی ہے؟"
اس نے کہا۔ "نہیں، مجھے کسی نے اطلاع نہیں دی۔"
لوگوں نے پوچھا "پھر تم ایسا کیسے کہہ سکتے ہو؟"
اس نے جواب دیا۔ "جب عمرؓ زندہ تھے تو میری بھیڑیں جنگل میں بے خوف پھرتی تھیں۔ کوئی ان کو نقصان نہیں پہنچاتا تھا۔ آج میری بھیڑ کے بچے بھیڑیا اٹھا کر لے گیا ہے۔ میں نے بھیڑیے کی جرأت سے جان لیا کہ آج دنیا میں عمرؓ موجود نہیں ہیں۔"
لوگوں نے تحقیق کی پتا چلا، اسی روز حضرت عمرؓ کی شہادت ہوئی تھی۔
ثنا عبدالقیوم۔ بنکہ چیمہ

### رزق،

"یقین کرلو رزق حرام ہی سے ہماری آنے والی نسلوں کو پاگل پن وراثت میں ملتا ہے۔"
(بانو قدسیہ۔ راجہ گدھ)
نوال افضل گھمن۔ لاہور

### قابلیت،

کہا جاتا ہے کہ امریکہ کے صدر عام طور پر معمولی ذہانت کے حامل ہوتے ہیں اور اپنے ملک سے باہر کی دنیا کے بارے میں ان کی ذاتی معلومات اکثر اوقات عام امریکیوں کی طرح انتہائی ناقص ہوتی ہیں۔ سو ہوا یوں کہ جارج بش کا انتقال ہو گیا۔ جب وہ اگلے جہان پہنچا تو داخلی دروازے پر سینٹ پیٹر نے اسے روکا اور پوچھا۔
"تم کون ہو؟"
بش بہت جز بز ہوا اور بولا۔ "تم مجھے نہیں جانتے میں امریکہ کا صدر ہوں جارج بش۔"
اسے بتایا گیا کہ یہاں دنیاوی درجے اور تعارف نہیں چلتے اور ہر آنے والے کو اپنی شناخت کروانی پڑتی ہے۔ مثال کے طور پر کچھ عرصہ پہلے پکاسو آیا۔ اس نے بتایا کہ وہ مصور ہے۔ اس سے کہا گیا کہ وہ اپنے فن کے نمونے دکھائے سو اس نے ایک تصویر بنا کر دکھائی اور اسے داخلہ مل گیا۔ پھر آئن اسٹائن آیا اس نے کہا۔
"میں سائنس دان ہوں اور دنیا کو ایٹم کی تھیوری دی ہے۔ استفسار پر اس نے اپنی تھیوری کی وضاحت کی اور اس کی بات مان لی گئی۔"
بش نے کہا۔ "باقی بات بعد میں سنوں گا۔ پہلے یہ بتاؤ کہ یہ پکاسو اور آئن اسٹائن کون لوگ ہیں؟"
سینٹ پیٹر نے چند لمحے سوچا اور پھر دروازہ کھول کر کہا۔

"تم اندر جا سکتے ہو۔ کیونکہ تمہاری معلومات سے ثابت ہو گیا ہے کہ تم واقعی امریکہ کے صدر ہو۔"

اقصیٰ ناصر۔ کراچی

**لہجہ،**

الفاظ سے بات سمجھ میں آتی ہے۔ لہجے سے دل میں اتر جاتی ہے۔ جادو الفاظ میں نہیں لہجے میں ہوتا ہے۔ الف لیلوی خزانوں کا دروازہ ہر ایرے غیرے کے "کھل جا سم سم" کہنے سے نہیں کھلتا۔ وہ الہ دین کا لہجہ مانگتا ہے۔ دلوں کے قفل کی کلید بھی لفظ میں نہیں لہجے میں ہوتی ہے۔

(آب گم۔ مشتاق احمد یوسفی)

ہمزہ، اقرا۔ کراچی

**اگر،**

اقبال صدی کی تقریبات کے حوالے سے جگن ناتھ آزاد کی آمد پر عطاء الحق قاسمی نے اپنے گھر میں ایک کھانے کا اہتمام کیا تو خاص طور پر سبزیاں اور دالیں پکوائیں تاکہ مہمان کے لیے کوئی مسئلہ نہ ہو۔ مہمان خصوصی ہونے کے حوالے سے جگن ناتھ کو سب سے پہلے کھانے کی دعوت دی گئی۔ وہ آکر میز کے سامنے کھڑے ہوئے ایک نظر مختلف سبزیوں اور دالوں پر ڈالی جو خاص طور پر ان کے لیے تیار کروائی گئی تھیں اور پھر مسکرا کر بولے۔

"یار۔! اگر تم لوگوں نے بھی یہی کچھ کھانا تھا تو پاکستان کیوں بنایا تھا؟"

(چلو جاپان چلتے ہیں۔ امجد اسلام امجد)

نخبہ اکرم۔ گاؤں گوبلکی

**معصومیت،**

راحیل نے اپنے نانا ابو سے کہا۔

"نانا ابو مجھے باجا لا دیں۔"

نانا ابو نے کہا۔ "بیٹا! باجا تو میں تمہیں لا دوں گا لیکن تم ہمیشہ اسے بجا بجا کر دوسروں کو تنگ کرو گے۔"

راحیل نے جواب دیا۔ "نانا ابو! میں وعدہ کرتا ہوں، باجا میں اس وقت بجاؤں گا جب سب سو رہے ہوں گے۔"

مسرت الطاف احمد۔ کراچی

**قرض،**

قرض "نیکی" کی آواز کو "خوش آمدید" کہنے کا نام ہے۔

(ورڈز ورتھ)

حرا قریشی۔ ملتان

**ایک شعر،**

کس لیے دیکھتی ہو آئینہ
تم تو خود سے بھی خوبصورت ہو

(جون ایلیا)

خالدہ پروین۔ گاؤں ادکھ

**محبت،**

محبت اندھی ہوتی ہے۔ چنانچہ عورت کے لیے خوبصورت ہونا ضروری نہیں۔ بس مرد کا نابینا ہونا کافی ہے۔

(آب گم گشتہ۔ مشتاق احمد یوسفی)

**قابل ستائش،**

مصائب تو مرد بھی جیسے تیسے برداشت کر لیتے ہیں۔ مگر عورتیں اس لحاظ سے قابل ستائش ہیں کہ انہیں مصائب کے علاوہ مردوں کو بھی برداشت کرنا پڑتا ہے۔

(مشتاق احمد یوسفی)

**حاصل،**

ترک الفت سے
کیا ہوا حاصل۔۔۔؟
تب بھی مرتا تھا
اب بھی مرتا ہوں

(جون ایلیا)

آسیہ جاوید۔ علی پور چٹھہ

## جوگ،

جوگ کا پہلا قدم تب اُٹھے گا۔ جب غصّے کو ختم کرے گا۔ غرور و تکبّر راکھ بنا کر حکومت داؤ پر لگا دے گا۔ یہ رنگ اُتار پھینک پھر جوگ کی سوچنا۔

(اشفاق احمد۔ من چلے کا سودا)

عائشہ فاطمہ۔ لودھراں

## دُکھ،

دُکھ بھی تو آدمی ہوتے ہیں۔ آ کے بستے ہوئے لوگوں میں بیٹھ جاتے ہیں۔ گھروں میں رہنے لگتے ہیں۔ دلوں میں آباد ہو جاتے ہیں اور رنگوں میں بھنگ ڈال دیتے ہیں۔ آنکھوں میں بسیرا کر کے زندگی سے سکون کو نکال دیتے ہیں۔

آمنہ اُجالا۔ ڈہرکی

## چار نصیحتیں،

حاتم اصم سے ان کے ایک مرید نے عرض کی۔

"مجھے کوئی نصیحت کیجیے۔"

حاتم اصم نے جواب میں کہا۔

"چار چیزوں سے بچو۔ اوّل یہ کہ کسی ایسے شخص کو ناراض نہ کرو جسے خوش کرنے کی آئندہ کبھی ضرورت پیش آئے۔

دوسرے یہ کہ اس عمارت کو نہ اجاڑو جس کی تعمیر کی آئندہ احتیاج ہو۔

تیسرے یہ کہ اپنی زبان سے کوئی ایسی بات نہ کہو، جس کے لیے بعد کو معذرت کرنی پڑے۔

اور

چوتھی یہ کہ دُنیا کی روشنی میں کسی مسلمان کا دل نہ دکھاؤ تاکہ قبر کے اندھیرے سے تکلیف اٹھاؤ۔"

مدیحہ فہمید۔ کراچی

## سبق،

نعمت خان ایک مشہور گویّا تھا۔ گویّا ہونے کے سوا اس میں کوئی اضافی قابلیت نہ تھی مگر جہاں دار شاہ نے اسے ملتان کا گورنر مقرر کر دیا اور تقرری کے کاغذات اپنے وزیر ذوالفقار خان کو بھیج دیے۔

وزیر نے کاغذات دبا لیے اور عمل درآمد میں تاخیر کی۔ نعمت خان نے اس سے ملاقات کر کے تاخیر کا سبب دریافت کیا۔

وزیر نے کہا۔" نعمت خان! شاید تمہیں میرے دفتر کا دستور معلوم نہیں ہے۔ میں کسی بھی تقرری کے کاغذات نقد رقم لیے بنا جاری نہیں کرتا۔ لیکن میں تم سے نقد رقم نہیں لوں گا۔ بس تم ایک ہزار سارنگیاں فراہم کر دو۔"

نعمت خان ایک ہفتے تک سارنگیاں جمع کرتا رہا۔ کُل دو سو سارنگیاں جمع ہوئیں۔ وہ انہیں لے کر وزیر کے پاس آیا۔

وزیر نے کہا۔" تقرری کے کاغذات ایک ہزار سارنگیوں کے عوض ملیں گے۔"

نعمت خان کے لیے ایک ہزار سارنگیاں فراہم کرنا مشکل تھا۔ اس لیے بادشاہ سے شکایت کر دی۔

جہاں دار شاہ نے وزیر کو طلب کیا اور پوچھا۔

"اس قدر سارنگیاں لے کر کیا کرو گے؟"

وزیر نے جواب دیا۔

"جہاں پناہ! چونکہ مطربوں کو صوبوں کی گورنری سونپی جا رہی ہے لہٰذا امرا اور سردار اپنا اسلحہ اتار پھینکیں گے۔ سارنگی بجانا سیکھیں گے اور سارنگی بجانا شروع کر دیں گے۔"

عینی۔ مانسہرہ

## مرد،

٭ مرد اگر آج عورت کی کسی غلطی یا لاپروائی کو کوئی بات نہیں کہہ کر ٹال رہا ہے تو وہ کل کو اس کا طعنہ ضرور دے گا۔

٭ مرد کتنا بھی کوآپریٹو کیوں نہ ہو، مگر سمجھوتا کرنا اور جھکنا صرف عورت کو ہی پڑتا ہے۔

٭ مرد اپنی اہمیت اور عورت کی توجہ حاصل کرنے کے لیے چھوٹی چھوٹی باتوں کو طول دے کر جھگڑا شروع کر دیتا ہے۔

نمل تاج۔ کراچی

امتِ الصبور

# خواتین کی ڈائری

## حمدہ واجد کی ڈائری سے

وقت کے حوالے سے احساس زیاں اور رفاقتوں کی نسبت سے احساس محرومی شدید ہوتی ہے۔ فراق گورکھپوری کی اس چھوٹی بحر کی غزل میں وقت کے حوالے سے جو رنگ ابھرتا ہے اس میں افسوس اور تاثر نہیں ایک سرشاری ہے۔

رات بھی، نیند بھی، کہانی بھی
ہائے کیا چیز ہے جوانی بھی

ایک پیغامِ زندگانی بھی
عاشقی مرگِ ناگہانی بھی

اس ادا کا تری جواب نہیں
مہربانی بھی، سرگرانی بھی

دل کو اپنے بھی غم تھے دُنیا میں
کچھ بلائیں تھیں آسمانی بھی

دل کو آدابِ بندگی بھی نہ آئے
کر گئے لوگ حکمرانی بھی

زندگی عین دیدِ یار فراق
زندگی ہجر کی کہانی بھی

## سیدہ نسبت زہرا کی ڈائری سے

میری ڈائری میں تحریر سعد اللہ شاہ کی یہ نظم آپ سب قارئین بہنوں کے لیے۔

### اُداس موسم کے رتجگوں میں،

ہر ایک لمحہ بکھر گیا ہے
ہر ایک رستہ بدل گیا ہے
پھر ایسے موسم میں کون آئے

کوئی تو جائے ترے نگر کی مسافتوں کو سمیٹ لائے
تری گلی میں ہماری سوچیں بکھیر آئے
تجھے بتائے کہ کون کیسے اُچھالتا ہے وفا کے موتی
تمہاری جانب کوئی تو جائے...
مری زباں میں تجھے بلائے... تجھے منائے
ہماری حالت تجھے بتائے... تجھے رُلائے
تو اپنے دل کو بھی چین آئے

## حرا قریشی کی ڈائری سے

اپنی ڈائری سے ایک خوبصورت غزل رگِ جاں کی نذر۔ (سچ کہتے ہیں، بہت یاد کیا تھا)

ابھی تم سا تھا کوئی روبرو، تمہیں یاد ہم نے بہت کیا
بڑی رس بھری تھی وہ گفتگو، تمہیں یاد ہم نے بہت کیا

وہی مست آنکھوں کی مستیاں، وہی چاند چہرے کی چاندنی
وہی عرضِ حال تھا ہو بہو، تمہیں یاد ہم نے بہت کیا

وہی ہونٹ تھے، وہی پھول تھے، وہی بے مثال اداسیاں
وہی خواب تھا، وہی آرزو، تمہیں یاد ہم نے بہت کیا

وہی آرزوئے وصل تھی جو، روز و شب کی مثال تھی
وہی دلکشی، وہی رنگ و بو، تمہیں یاد ہم نے بہت کیا

## نوال افضل گھمن کی ڈائری سے

میری ڈائری میں تحریر افتخار عارف کی یہ دلفریب غزل عزیز از جان ماریہ اعجاز گھمن اور ناہید مزمل بٹ کے نام

کچھ دل سے کسی نے کہہ دیا پھر
وحشت کا چلے گا سلسلہ پھر

پھولوں پہ دھنک کی بارشیں ہیں
خوشبو سے ہوا ہے رابطہ پھر

بے نام رفاقتوں کا موسم
زخموں کا چمن کھلا گیا پھر

خوابوں سے ڈری ہوئی تھیں آنکھیں
ڈر ڈر کے کیا ہے حوصلہ پھر

پتھراؤ سے کب تلک بچیں گے
جو ٹوٹ گیا آئینہ پھر

اس شہر کے سارے داستان گو
دہرائیں گے ایک واقعہ پھر

## گڑیا شاہ کی ڈائری سے

میری ڈائری میں تحریر اعتبار ساجد کی یہ غزل تمام قاری بہنوں کی نذر

ہم نے تو خیر تجھ سے شکایت کبھی نہ کی
ایسا نہیں کہ دل نے بغاوت کبھی نہ کی

کس حال میں ہیں تیرے ستائے ہوئے غریب
تو نے یہ پوچھنے کی زحمت کبھی نہ کی

محسوس کرے گا وہ اوروں کے درد کو
جس نے خود اپنے آپ سے الفت کبھی نہ کی

چاہا ہے میں نے جس کو بڑی شدتوں کے ساتھ
اس طرح سے اس نے مجھ سے محبت کبھی نہ کی

ہر داستان تیری بہت غور سے سنی
لیکن بیان اپنی حکایت کبھی نہ کی

اک خواب تھا کہ اپنی شبوں پر رہا محیط
کیا خواب تھا کسی سے وضاحت کبھی نہ کی

اک آگ تھی کہ جلتے رہے جس میں عمر بھر
اک درد تھا کہ جس میں خیانت کبھی نہ کی

## مریم کی ڈائری سے

میری ڈائری میں تحریر یہ غزل آپ سب قارئین بہنوں کے لیے۔

میری پلکوں پہ یہ کیسا بوجھ آ پڑا ہے
کہ جیسے میں نے خوابوں کا جال سا اوڑھا ہے

یہ میرا ہاتھ پکڑ کے تم کس جہاں میں لے آئے
ابھی تو میرے حصے کا سارا کام پڑا ہے

کسی جھیل کنارے بنتے بگڑتے دائروں کی صورت
چار سو یہ سب ویرانیوں کا جال بکھرا پڑا ہے

میں تمہیں فلسفہ زندگی کا سمجھاؤں کیسے
کہ جدھر دیکھو ہر شخص تو محبت کے پیچھے پڑا ہے

کس موڑ پہ لے آئی ہے یہ زندگی مجھے
یہاں تو زندگی کا ہی کال پڑا ہے

تم کیسے سمیٹو گے مجھے، ناممکن ہے یہ اب
کہ میرے وجود کا ذرہ ذرہ ریت کی صورت بکھرا پڑا ہے

خالدہ جیلانی

# میری بیاض سے

نوال افضل گھمن ——— لاہور

منزلِ خواب ڈھونڈنے والو
اپنی آنکھیں نڈھال مت کرنا

نمرہ، اقرا ——— کراچی

یہ دشتِ ترکِ محبت یہ تیرے قرب کی پیاس
جو اذن ہو تو تیری یاد سے گزر جاؤں
میں زندہ تھا کہ تیرا انتظار ختم نہ ہو
جو تو ملا ہے تو اب سوچتا ہوں کہ مر جاؤں

عنبرہ علوی ——— لاہور

دکھ ہے، احساسِ جرم ہے، کیا ہے
کوئی اندر سے توڑتا ہے مجھے

نخبہ اکرم ——— گاؤں گوینکی

کسی کا یوں تو ہوا کون عمر بھر پھر بھی
یہ حسن و عشق تو دھوکا ہے سب مگر پھر بھی

کوثر خالد ——— جڑانوالہ

کچھ دن تو بسو مری آنکھوں میں
پھر خواب اگر ہو جاؤ تو کیا
اک وہم ہے یہ دنیا اس میں
کچھ کھوؤ تو کیا اور پاؤ تو کیا

خالدہ پروین ——— گاؤں اوکھ

تو ہو، تیرا خیال ہو یا خواب
کوئی بھی رات بھر نہیں رہتا
جس گھڑی چاہو، تم چلے آؤ
میں کوئی چاند پر نہیں رہتا

صبیحہ شوکت ——— لاہور

اندھیرا لاکھ ہو، مجھ کو سحر کی آس رہتی ہے
یہی وہ روشنی ہے جو مجھے ڈرنے نہیں دیتی
مجھے معلوم ہے وعدہ نبھانا سخت مشکل ہے
مری کم ہمتی انکار بھی کرنے نہیں دیتی

عذرا ناصر ——— کراچی

بات بڑھنے کو تو بڑھ جاتی بہت لیکن نظیر
میں بھی کچھ کم گو تھا، چپ رہنے کی خو اس کی بھی تھی

عائشہ ——— کراچی

مری داستانِ حسرت وہ سنا سنا کر روئے
مرے آزمانے والے مجھے آزما کر روئے
تری بے وفائیوں پر، تری کج ادائیوں پر
کبھی سر جھکا کے روئے، کبھی منہ چھپا کے روئے

فائزہ بھٹی ——— پتوکی

پیاسے لہجے میں بہت کرتا ہے میٹھی باتیں
ہو کر سیراب بدل جاتا ہے لہجہ اس کا

ایس کنول ——— فیصل آباد

ہم خوشبو کے سوداگر ہیں سودا سچا کرتے ہیں
جو گجرا اک پھولوں جیسا ہو، ہم ان داموں بک جاتے ہیں
ہم شہرِ وفا کے لوگوں کا تم کو حال سنائیں گے
ہم زخم تو دل پہ کھاتے ہیں اور آنسو تک پی جاتے ہیں

سیدہ نوبا سجاد ——— کھروڑ پکا

کمال شخص تھا جس نے مجھے تباہ کیا
خلاف اس کے یہ دل ہو سکا ہے اب بھی نہیں
یہ دکھ نہیں کہ اندھیروں سے صلح کی ہم نے
ملال یہ ہے کہ اب صبح کی طلب بھی نہیں

اقصیٰ ناصر ——— کراچی

لوگ کہتے ہیں کہ مسکان ہے ہونٹوں پر میرے
کون جانے تصور میں ہنسایا کس نے

عائشہ شہزادی، فاطمہ شہزادی ——— بہاول نگر

مجھے حیرت ہے میرے پاس کچھ نہیں بچتا
میں اپنی ذات سے جب بھی تمہیں تفریق کرتا ہوں

شائستہ کنول جٹ ——— چیچہ وطنی

ہم پہ ختم تھا محبت کا تماشا گویا
روح کو درد نہ جسم سے جدا کرتے ہیں
زندگی ہم سے تیرے ناز اٹھائے نہ گئے
سانس لینے کی فقط رسم ادا کرتے ہیں

سدرہ اقبال ——— کراچی

مسافر تو بچھڑتے ہیں رفاقت کب بدلتی ہے
محبت زندہ رہتی ہے محبت کب بدلتی ہے
تم ہی کو چاہتے ہیں ہم تم ہی سے پیار کرتے ہیں
یہ ہی برسوں کی عادت ہے اور عادت کب بدلتی ہے

مناہل امین ——— عبدالحکیم

تو نے نفرت سے جو دیکھا تو مجھے یاد آیا
کیسے رشتے تیری خاطر یونہی توڑ آیا
کتنے دھندلے ہیں یہ چہرے جنہیں اپنایا
کتنی اجلی تھیں وہ آنکھیں جنہیں چھوڑ آیا

فرحت عباس ——— پیر جنگ

جہاں رہے گا وہیں روشنی لٹائے گا
کسی چراغ کا اپنا مکاں نہیں ہوتا

سیدہ نسبت زہرا ——— کہروڑ پکا

آہٹ پہ میرے پاؤں کی دھیرے سے چونک کر
دیکھا ہے اس نے مڑ کے مجھے اس ادا کے ساتھ
پھیلی ہے جسم و جاں میں عجب ایک سرخوشی
خوشبو سی کوئی اڑنے لگی ہے ہوا کے ساتھ

گڑیا شاہ ——— کہروڑ پکا

اک فسانہ ہے زندگی لیکن
کتنے عنوان ہیں اس فسانے میں
پاک داماں کی خیر ہو یارب
ہاتھ گستاخ ہیں زمانے کے

مسرت الطاف احمد ——— کراچی

اب اور کتنی دیر یہ دہشت، یہ ڈر، یہ خوف
گرد و غبار، عہد ستم اور کتنی دیر
شام آ رہی ہے، ڈوبتا سورج بتائے گا
تم اور کتنی دیر ہو، ہم اور کتنی دیر

کائنات ——— ڈسکہ

گو سب حسرتیں جو خوں ہوتی ہیں تن کے مقتل میں
میرے قاتل حساب خوں بہا، ایسا نہیں ہوتا
ہر اک صبح ہر گھڑی گزرے قیامت یوں تو ہوتا ہے
مگر ہر صبح ہو روز جزا، ایسا نہیں ہوتا

شبنم شمشاد ——— بزمان

برف ایسی کہ پگھلتی نہیں پانی بن کر
پیاس ایسی کہ بجھاتے ہوئے تھک جاتا ہوں
اچھی لگتی نہیں اس درجہ شناسائی بھی
ہاتھ ہاتھوں سے ملاتے ہوئے تھک جاتا ہوں

گڑیا شاہ ——— کہروڑ پکا

زندگی آمد برائے بندگی
زندگی بے بندگی شرمندگی

گیلانی سسٹرز ——— کہروڑ پکا

ان ہی لفظوں کے اشک بنتے ہیں
جینے کے باوجود بھی کچھ لوگ مر گئے

نمرہ، اقرا ——— کراچی

سانسوں کے سلسلے کو نہ دو زندگی کا نام
جینے کے باوجود بھی کچھ لوگ مر گئے

نسبت سعید ——— کہروڑ پکا

تو نے چھیڑا تو یہ کچھ اور بکھر جائے گی
زندگی زلف نہیں ہے کہ سنور جائے گی
تھک کے بیٹھا ہوں میں سایوں کے گھنے جنگل میں
سوچتا ہوں کہ ہر اک راہ کدھر جائے گی

صدف عمران ——— کراچی

اب دل کے دریچوں پہ دستک نہ کوئی ہوگی
آ تجھ سے کریں باتیں، اے موسم تنہائی

حورین زینب ——— کہروڑ پکا

کبھی سمندر سے جا الجھنا، کبھی ہواؤں سے بیر رکھنا
بنا ہے اپنا مزاج دنیا کے ناخداؤں سے بیر رکھنا
کبھی تمازت، کبھی تراوٹ، کبھی اجالا، کبھی اندھیرا
سکھا دیا ہے مجھے یہ کس نے کہ دھوپ چھاؤں سے بیر رکھنا



نادرہ خاتون

خط بھجوانے کے لیے پتا
خواتین ڈائجسٹ، 37-اردو بازار، کراچی۔
Email: info@khawateendigest.com
khawateendigest@hotmail.com

**روزینہ نعیم' یاسمین نعیم..... گوجرانوالہ**

ٹائیٹل کی سلیم منیر کی ڈائمنڈ رنگ کافی اچھی تھی (بھلا رسالے کے ساتھ ہر قاری بن کو یہ بھی ایک Tcs کر دیتے۔ ٹھیک ہے نا....) انشاجی کی نظم بھی بہت بہت اچھی تھی "آب حیات" میں "عمیرہ احمد" نے سود کے متعلق ہماری معلومات میں کافی اضافہ کیا آسیہ مقصود کے ناول میں روحی کا کردار بہت اچھا لگا۔ افسانوں میں "تماشا" نمبر لے گیا۔ "میں ایک بیوی ہوں" ٹھیک تھا "محبتوں کا ہنر" ذہین ہاؤس کی لڑکیاں۔ توبہ اتنی ذہین دل عش عش کر اٹھا۔ میری بڑی خواہش ہے کہ ہمارا خاندان بھی تعلیم یافتہ ہو مگر...

"شہر آشوب" میں سائر کا کردار ایک نفسیاتی مریض کا سا ہے لگتا ہے کہ ناز اس کی ماں ہوگی اور اب باری ہے ون اینڈ اونلی "نمل" کی واہ کیا بات ہے الفاظ نہیں ملتے تعریف کرنے کے لیے۔ اس کے علاوہ "آبدار" کا کریکٹر بھی اچھا ہے کیا اس کا جوڑ سعدی کے ساتھ ہے۔ "فارس اور زمر کی نوک جھونک بھی اچھی لگتی ہے پلیز زمر کو اینڈ میں مار نہ دیجیے گا۔ کہانی میں سعدی اور حنین کی شادی نہ کروایئے گا کیونکہ ان جیسا ہو تو کوئی سامنے آئے شیرو کی شادی ضرور کروایئے گا۔ شیرین سے ہاہاہا) اور گزارش ہے کہ پلیز نمرہ جی کو کہیے کہ وہ ایک سلسلہ شروع کریں جس میں وہ قرآن کی تفسیر کو ہم تک پہنچا سکیں۔ نمرہ جی کی ذاتی زندگی کے بارے میں کوئی انٹرویو بھی شائع کردیں۔ اس کے علاوہ علی عباس سے ملاقات بھی اچھی لگی۔

ج "پیاری روزینہ! آپ نے کیسے اندازہ لگالیا کہ ڈائمنڈ رنگ تھی۔ آج کل تو ایسی آرٹیفشل جیولری بازار میں آ گئی ہے کہ اچھے اچھے جوہری دھوکا کھا جائیں۔ ہمیں تو آج تک اصلی اور نقلی ہیرے میں فرق محسوس نہیں ہوا۔

خواتین ڈائجسٹ کی پسندیدگی کے لیے شکریہ۔ آپ کی نظم کے متعلق کیا کہیں۔ آپ خود سمجھ جائیں۔ خاندان ویل ایجوکیٹڈ نہیں ہے تو افسردہ نہ ہوں' بڑے بڑے اعلا تعلیم یافتہ لوگ' صحافت کے بڑے نام جو یہ دعوا کرتے ہیں کہ ان کے خاندان میں پشتوں سے تعلیم ہے جب ٹی وی پر تبصرہ کے نام پر منتخب وزیراعظم کے لیے اخلاق سے گری ہوئی زبان استعمال کرتے ہیں۔ تو ان کی تعلیم کا پول کھل جاتا ہے (سمجھ تو گئی ہوں گی کہ ہمارا اشارہ کس طرف ہے)

اصل چیز تہذیب ہے۔ شرافت اور تربیت ہے تعلیم بھی ہو تو سونے پر سہاگہ والی بات ہوتی ہے۔

آپ نے نوٹ نہیں کیا کہ ذہین ہاؤس میں بھی کم پڑھی لکھی بہو نے گھر کو سنبھالا اور بچوں کو بہترین تربیت کی۔ پڑھی لکھی بہو تو چھوڑ کر چلی گئی۔

**وردہ گل..... کوئٹہ**

اکتوبر کے شمارے نے اتنا مزہ دیا کہ سوچا کیوں نہ کوئی خط لکھوں حسب عادت سب سے پہلے "کرن کرن روشنی" پڑھا جسے پڑھ کر روحانی خوشی ملی۔ عمیرہ احمد کا "آب حیات" بھی بہت زبردست رہا جبکہ عفت سحر طاہر کے "بن مانگی دعا" کے تو کیا کہنے۔ نمرہ احمد تو بھی گریٹ ہیں ان کے "نمل" نے تو دل موہ لیا۔ "شہر آشوب" بھی بہت اچھا ہے سسپنس ہے۔ اس میں افسانے بھی زبردست

تھے۔

پیاری وردہ! شمارے کی پسندیدگی کا شکریہ۔ آپ کی فرمائش پوری کرنے کی کوشش کریں گے۔ انٹرویو کی فرمائش شاہین رشید تک پہنچا رہے ہیں۔

### شیما' ماریہ اور طوبیٰ..... گلشن اقبال' کراچی

خواتین کی تمام رائٹرز بہت اچھا لکھتی ہیں جس میں تفریح کے ساتھ ساتھ اصلاح بھی ہوتی ہے مگر ہماری موسٹ فیورٹ رائٹرز نمرہ احمد اور عمیرہ احمد ہیں۔ سائرہ رضا بھی حقیقت سے قریب تر لکھتی ہیں۔

اب بات کرتے ہیں اکتوبر کے شمارے کی تو سب سے پہلے ٹائٹل پر نظر دوڑائی بس ٹھیک ہی لگا' ستمبر کا ٹائٹل زیادہ اچھا تھا اس کے بعد فوراً "بن مانگی دعا" پڑھی۔ ابھی جا رہی ہے مگر اب سفینہ بیگم کو سدھارنا ہو گا بہت ہو گئی۔ پھر دھک دھک کرتے دل کے ساتھ فیورٹ ناول "نمل" کو پڑھنا شروع کیا۔ اف کیا بتائیں "نمل" پڑھتے ہوئے ہمارے کیا احساسات ہوتے ہیں۔ "حنین" جو اسٹوری کا ایک زبردست کردار ہے اس کے ہیرو کے بارے میں ہم فرینڈز میں اختلاف ہے میرے (شیما) خیال میں حنین کا ہیرو ہاشم ہونا چاہیے اگرچہ وہ نیگٹو کردار ہے مگر میں نے شروع سے اسے حنین کے ہیرو کے طور پر سوچا ہے' بہرحال ماریہ اور طوبیٰ کے خیال میں اس کا ہیرو "احمر شفیع" ہو گا کیونکہ وہ اسی کی طرح اسمارٹ ہے لیکن اس کا فیصلہ تو نمرہ ہی کریں گی۔

اس کے بعد "آب حیات" پڑھنی شروع کی تو آخر میں پیٹرس ایباکا کی میت وصول کرتے ہوئے سالار کی بہادری نے دنگ کر دیا۔

باقی مکمل ناولز' ناولٹ اور افسانے بس ٹھیک ہی تھے۔ زیادہ خاص نہیں تھے جیسا کہ پہلے ہوا کرتے تھے البتہ خواتین کے سلسلے بہت زبردست ہیں مثلاً "آپ کا باورچی خانہ اور دیگر سلسلے۔

ج شیما! ماریہ اور طوبیٰ! حنین بہت اچھی لڑکی ہے' غلطی کرتی ہے لیکن سنبھل بھی جاتی ہے' اپنی غلطیوں پر نادم بھی ہوتی ہے' نفس پر قابو پانے کی کوشش کرتی ہے۔ آپ ہاشم جیسے کریٹ اور احمر جیسے چالاک لڑکے کے ساتھ اس کا [illegible] ہیں۔ اس کے لیے فارس یا سعدی جیسا اچھا انسان ہونا چاہیے آب حیات اور نمل کے علاوہ آپ کو کچھ بھی خاص نہیں لگا۔ چلیں شکر ہے کہ سلسلے تو اچھے لگے۔

### آسیہ ارم وسیم خان..... ملیر کراچی

خواتین اور شعاع بہت بچپن کے ساتھی ہیں پتا ہی نہیں چلا کب بچپن لڑکپن میں بدلا اور لڑکپن جوانی میں اور اب بڑھاپے کی طرف گامزن ہیں مگر یہ ساتھی ہمیشہ ساتھ رہے۔ آج کل جو سلسلے چل رہے ہیں مثلاً "عمیرہ کا "آب حیات" صرف ایک کہانی نہیں ہے' یہ ایک معلومات کا خزانہ ہے۔ جیسے نمل کو لیں تو اس میں قرآن پاک کی تفسیر جس انداز میں بیان کی ہے یہ صرف نمرہ کا ہی کمال ہے عمیرہ اور نمرہ کو ایک ساتھ خواتین میں شامل کر کے خواتین کے چاند بڑھادیے گئے ہیں۔

میں عدنان کی الجھنیں اور خطوط بہت شوق سے پڑھتی ہوں۔ اس دفعہ ہماری ایک بہن (اخت حماد شفقت' تجر پور) نے لکھا ہے کہ اسلام نے صرف شوہر کی خدمت کے بارے میں کہا ہے کہ تو پلیز میری ان سے گزارش ہے کہ ہم لوگ صرف اپنے مطلب کا اسلام ہی کیوں پڑھتے ہیں کیا ہمیں دین اسلام نے حقوق العباد نہیں سکھائے اگر آپ غور کریں تو آپ پتا چلے گا کہ خدمت دراصل کہتے کسے ہیں۔ اپنی چار دیواری میں اگر ساس' نند' سسر' دیور کے لیے بھی ڈال لیتی ہیں تو کیا قباحت ہے۔ آپ یہ تو دیکھ رہی ہیں کہ آپ خدمت (معذرت میں اسے خدمت نہیں کہتی) کر رہی ہیں مگر آپ یہ بھی دیکھیں کہ بدلے میں آپ کیا پا رہی ہیں۔ میں اگر کام کرتی تھی تو میری ساس میرے بچوں کا خیال رکھتیں۔ بہت سی اچھی باتیں انہوں نے ہی سکھائی ہیں۔ آپ کا خط پڑھ کر آپ کی ذہنی سوچ کا پتا چلتا ہے جبکہ سائرہ نے واضح طور پر بتایا تھا کہ ماہا کو صرف ازین چاہیے تھا پیاری بہن! کبھی آپ بھی ماں ہوں گی۔ سوچیے آپ کا بیٹا بھی کسی کا شوہر اور باپ بنے گا تو اس کی دوری سے آپ پر کیا گزرے گی۔ میرا آپ کے خط پر تنقید کرنا بھی صرف اس لیے ضروری تھا کہ یہ رسالہ ہماری آج کی بچیاں بھی پڑھتی ہیں کہیں کوئی بھی آپ کی سوچ سے متاثر ہو گئی تو ایک فیملی تباہ ہو گی نند اور دیور تو آپ کی زندگی سے ایک وقت میں خود ہی الگ ہو جاتے ہیں مگر لڑکے کے والدین جب تک حیات ہوں اس کے ساتھ ہی رہتے ہیں

اگر آپ اس کی نصف بہتر ہونے کی وجہ سے اس کی ذمہ داریوں میں اس کا ساتھ دیں گی تو سوچیے دنیا میں بھی سرخروئی اور آخرت میں بھی۔ اگر آپ کو میری تنقید بری لگی ہو تو معذرت۔

کرن کرن روشنی بھی بہت اچھا سلسلہ ہے اس دفعہ تصویروں کے متعلق بتا کر آپ لوگوں نے بہت اچھا کیا ہے یہ ہمارے گھروں میں بہت عام ہے۔

آپ لوگوں نے یہ سلسلہ "حرف سادہ کو دیا" بڑے ہی مزے کا دیا ہے۔ ہمیں پڑھنے میں بہت مزہ آتا ہے۔ مصنفین کے بارے میں جان کر خوشی ہوتی ہے۔ راشدہ رفعت' قانتہ رابعہ کی ڈائجسٹ کے لیے جو دعا ہے اس میں ہماری آمین بھی شامل کرلیں۔ ہمارے نام کے صفحات بڑھائیں۔ خط اور آپ کے جوابات پڑھنے میں بہت مزہ آتا ہے۔

میری اپنی رائٹر سے درخواست ہے کہ کہاں گئیں وہ کہانیاں جن کو پڑھنے کے لیے ہمیں گھر کے کونے کھدرے ڈھونڈنے پڑتے تھے کہ کوئی ہمیں پاگل نہ سمجھے کہ اکیلے میں قہقہے لگارہی ہیں۔

ج آسیہ بہن! پروردگار سے دعا ہے کہ وہ آپ کو طویل اور ایمان افروز زندگی عنایت فرمائے۔ آمین اللہ ہماری بہنوں اور بچیوں کو دین کا صحیح فہم عطا فرمائے۔ اس سلسلے میں جو ہم سے بن پڑا وہ ہم نے کیا اور کرتے ہیں۔ اللہ ہماری کاوشوں کو قبول فرمائے۔ خطوط کا مسئلہ یہ ہے کہ تاخیر سے موصول ہونے والے خط شامل ہونے سے رہ جاتے ہیں۔ مگر وہ ہماری نظروں سے بچے بنا ڈسٹ بن میں جا ہی نہیں سکتے۔ آپ کا خط ستمبر کے بالکل آخر میں موصول ہوا ہے جب پرچا شائع ہونے جاچکا ہے۔ مگر دیکھیے اس نے اپنی جگہ کیسے بنالی۔ ہنستی مسکراتی کہانیاں تو ہمیں بھی بہت اچھی لگتی ہیں لیکن کیا کریں ہماری مصنفین زیادہ تر سنجیدہ کہانیاں ہی لکھ رہی ہیں۔

فائزہ شیخ..... قلعہ دیدار سنگھ گوجرانوالہ

ہر قاری کے خط لکھنے کے پیچھے کہانی کچھ بھی ہو مگر محبت ضرور ہوتی ہے جب میں میٹرک میں تھی تو اس وقت ایک مباحثہ میں بڑی دلچسپ بات ہوئی خواتین کی تعلیم سے متعلق اندرون سندھ سروے کیا گیا تو ایک عمر رسیدہ خاتون نے کچھ اس طرح جواب دیا کہ لڑکیوں کو پڑھانے کے فوائد کے متعلق تو میں کچھ نہیں جانتی' تاہم ایک خرابی اس میں یہ ہے کہ لڑکیوں کو اگر لکھنا پڑھنا آگیا تو وہ خط (محبت نامے) لکھنے کے قابل ہوجائیں گی' بہرحال یہ تو از راہ مذاق بات تھی۔

اب آتے ہیں اصل مدعا کی طرف' رمضان المبارک کے بابرکت مہینے کی مصروفیت کی وجہ سے اپنے مخصوص بک سٹال سے شمارہ نہ خریدا عید کے بعد جب شمارہ لینے گئے تو کیا خبر تھی کہ اس قدر صدمے سے دوچار ہوں گے۔ جی ہاں اسٹاک کم آیا تھا اس لیے شمارہ مارکیٹ سے غائب' ساری مارکیٹوں سے پتا کروایا۔ آس پڑوس اور دوستوں سے نہ مل سکا۔ ہماری تو دنیا ہی (خیالوں کی) اندھیر ہوگئی اوپر سے مانگے کی روشنی بھی نہ ملی دل بے چین کو قرار کہاں' تلاش مسلسل میں سرگرداں نکل پڑے گوجرانوالہ کے بک سٹالوں پر بھی نہیں مل سکا۔

سچ ہے محبت نری خواری ہے اس سے بھی بڑا سچ یہ ہے کہ یہ خواری ہم سب کو پیاری ہے۔

ہماری ہردل عزیز رائٹرز عمیرہ احمد' نمرہ احمد' تنزیلہ ریاض' سائرہ رضا' سمیرا حمید ان سب تحریروں کے پیچھے جو پیپرورک اور ریسرچ ورک اور جو محبت' محنت کارفرما ہوتی ہے اس کے بعد میں تو برملا یہ کہوں گی یہ صرف خواتین ڈائجسٹ نہیں بلکہ یہ خواتین اوپن یونیورسٹی ہے ویل ڈن۔

جون' جولائی' اگست' ستمبر کے خواتین ایک ساتھ پڑھنے کے بعد عمیرہ احمد اور تنزیلہ ریاض آپ کی تحریر کی تعریف میرے بس کی بات نہیں بس اتنا کہوں گی۔ "ہمیں آپ پر فخر ہے۔"

"ہاہاہا..... آپ کی مہم جوئی کا احوال پڑھ کر تو ہمارا ایک پاؤ خون بڑھ گیا۔ خواتین ڈائجسٹ کے عشاق کا کچھ یہی حال ہے۔ سچ پوچھیں تو خواتین سے اتنی محبت دیکھ کر کبھی کبھی ہمیں خود پر رشک آجاتا ہے اللہ تعالیٰ اسے بری نظر سے بچائے۔ آمین

ایک مشورہ دیں کہ آپ مصروفیت کے باعث پڑھ نہ بھی سکتی ہوں تو بھی خرید کر رکھ لیا ورنہ بعد میں ملنے میں واقعی بہت دشواری ہوتی۔

ہمیں بالکل احساس ہے کہ ہماری بہنیں کن کٹھنائیوں

سے گزر کر اسے حاصل کرتی ہیں اور پھر خط لکھنا اور اسے پوسٹ کروانا ایک اور ہی داستان ہے۔

یہ آپ لوگوں کی محبت ہی ہے جو ہمیں تازہ دم و توانا رکھتی ہے اور محنت پر اکساتی ہے۔ اللہ پاک ان محبتوں کے رشتوں کو ہمیشہ قائم رکھے۔ آمین

## ام طابہ..... کراچی

کچھ یاد نہیں پڑتا کہ شاید چھٹی یا ساتویں جماعت میں تھی جب پہلی بار ڈائجسٹ پڑھا۔ پھر زندگی آگے بڑھتی رہی' تعلیمی مدارج طے ہوتے گئے زندگی کا نیا سفر شروع ہوا۔ میاں جی نے پہلے ہی ماہ سے پرچا لگوا دیا۔ آج شادی کو بھی 5 سال ہو گئے۔ دونوں بچے میرا ڈائجسٹ دیکھتے ہی کہتے ہیں "ممی کی بک آ گئی" نہ چھوٹا تو خواتین کا ساتھ نہ چھوٹا۔

آج جس تحریر نے قلم اٹھانے پر مجبور کر دیا۔ وہ ہے نمرہ احمد کی نمل۔ نمرہ الفاظ کم پڑ گئے میرے پاس۔ کیا لکھا ہے اور خوب لکھا ہے اتنی عمدہ سوچ 'قرآن کا اتنا گہرا مطالعہ اور اتنی اعلا تفسیر بیان کرتی نظر آ رہی ہیں کہ واقعی لفظ نہیں ہیں تعریف کے لیے۔ کرداروں کا چناؤ 'کہانی کی بنت اور اس کا تسلسل بہترین ہے' خاص کر وہ کڑیاں جو ایک دوسرے سے جا کر ملتی ہیں اس کا جواب نہیں اب اگر تنزیلہ ریاض کی تعریف نہ کی تو یقیناً" زیادتی ہو گی۔ میں تھوڑا تاخیر کا شکار ہو گئی اس کے لیے معذرت۔ قاری ایک لمحے کو بھی کہانی کے سحر سے نہیں نکل پایا۔ نور محمد 'بل گرانٹ 'شہروز اور ٹیپو جیسے کردار راستہ دکھاتے نظر آتے ہیں۔ بہتر سے بھی بہترین ناول ہے جو مدتوں یاد رہے گا شکریہ تنزیلہ ہم تک اتنا عمدہ ناول پہنچانے کا 'بہت اعلیٰ لکھا آپ نے۔

ج پیاری ام طابہ! خواتین کی محفل میں آپ کو خوش آمدید کہتے ہیں۔ آپ لوگ خط کی طوالت اور تاخیر سے مت گھبرایا کریں۔ ہم تو آپ لوگوں کی آراء اور تجاویز کے منتظر ہوتے ہیں۔ یہ الگ مسئلہ ہے کہ وہ شائع ہوں یا نہ ہوں۔ مگر ہم آپ لوگوں کے خطوط پڑھ کر آپ کی پسند 'نا پسند سے بھی آگاہ ہوتے ہیں اور پرچے کو مزید بہتر بنانے کے لیے کوشاں بھی۔ آپ کی ڈھیروں دعاؤں کا شکریہ اور ان قارئین بہنوں کا بھی جو مصروفیات یا بعض اوقات موقع نہ ملنے کے باعث خاموش ہی رہتی ہیں۔

## کومل فاطمہ..... چک ڈھلو نمبر 1 'گجرات

آج لکھنے پہ مجبور کر دیا ہے۔ آپی عمیرہ کے ناول "آب حیات"... اور نمرہ آپی کے نمل نے 'ان دونوں کے سحر سے نکلنا ناممکن سی بات ہے.... اس کے علاوہ مکمل ناول "محبتوں کا شہر" راشدہ رفعت بہت زبردست رہا افسانوں میں سمیہ یاسمین کا میں ایک بیوی ہوں۔" ہاہاہا بہت زبردست تھا۔

"فریدہ فرید" کا "ناشناس دھوپ" سیدھا من میں اتر گیا۔ فریدہ جی اللہ رب العزت آپ کو عزتوں محبتوں سے نوازے.... اس گاؤں کی پہلی لڑکی ہوں جو اس محفل میں شرکت کے لیے.... اتنا لمبا سفر طے کر کے آئی ہوں۔ اردو ادب میں ماسٹر کر رہی ہوں۔ اس کے ساتھ ایک پرائیویٹ ادارے میں جاب بھی کر رہی ہوں "ٹیچنگ" جیسے اہم فریضے کو ادا کرتے ہوئے.... بہت دفعہ مشکل کا شکار بھی ہوئی.... تو یہ میرے سنگی ساتھی شعاع.... اور خواتین ہر موقع پہ میری الجھنیں سلجھاتے رہے۔ میں جانتی ہوں خط طوالت کا شکار ہو رہا ہے۔ مگر کچھ باتیں بہت اہم ہیں۔ آج کل یہ جو ہر نیوز چینل پہ.... پرائیویٹ اسکول والوں کی زیادتیاں دکھائی جا رہی ہیں.... یہ بہت ہی گمبھیر مسئلہ ہے۔ کچھ لوگوں نے واقعی تعلیم کو بھی کاروبار بنا دیا ہے.... لیکن ان بڑے بڑے اداروں میں اپنے بچوں کو بھیجنے والے بھی اگر صرف تعلیم کو معیار سمجھیں تو آج بھی ایسے ادارے اور لوگ موجود ہیں۔ جو صرف اور صرف تعلیم اور بچے کو اہمیت دیتے ہیں۔ نا کہ روپے پیسے کو....

میں نے خود ایک پرائیویٹ ادارے سے پڑھا ہے.... اور ادھر ہی ٹیچنگ بھی کر رہی ہوں۔ میرا تعلق ایک متوسط گھرانے سے ہے.... اس کے باوجود کبھی فیس.... اور بے جا ٹیکسز کی پریشانی نہیں ہوئی.... پی ایچ ڈی.... اساتذہ میسر ہیں اور رزلٹ بھی شہر کے بڑے بڑے.... اداروں سے اچھا مگر.... اتنے سالوں میں 'میں نے کبھی کسی نیوز چینل.... اور اخبار کو اس طرح کے 'سچے انسانوں کی.... حوصلہ افزائی کرتے نہیں دیکھا۔

یہاں میں خاص طور پر اپنی ٹیچر اور کولیگ "میم مقدس" کا ذکر کرنا چاہوں گی.... میم آپ لوگوں کی دیوانی ہیں۔ ادارے کے سربراہ کی بیوی کی حیثیت سے وہ صرف رعب جمانے والی ہستی نہیں ہیں بلکہ ہر ہر بچے کے ساتھ ان کی

ذہنی اور قلبی اٹیچمینٹ ہے۔ کالی لمبا ہو گیا ہے۔ نمرہ بخاری کو صدا دی جائے اور نعمان اعجاز' سہیل سمیر اور جاوید چودھری کا انٹرویو جلد کیا جائے۔

ج : پیاری کومل! ہم آپ سے متفق ہیں۔ بہت سے تعلیمی ادارے ایسے ہیں جہاں بھاری فیس اور دیگر سرگرمیوں کے نام پر ہزاروں' لاکھوں وصول کیے جاتے ہیں اور وہاں پڑھائی برائے نام ہوتی ہے۔ نام بڑا اور درشن چھوٹے ایسے ہی اداروں کے لیے کہا گیا جبکہ بہت سے تعلیمی ادارے خاموشی سے خدمت کر رہے ہیں خصوصا" چھوٹے شہروں میں ایسے بہت سے ادارے ہیں جہاں بہت کم فیسوں کے باوجود تعلیمی معیار بہت اعلا ہے جہاں تک چینل والوں کا تعلق ہے تو انہیں سیاست دانوں کو برا بھلا کہنے اور گالیاں دینے سے فرصت ملے تو کچھ اور دکھائیں۔ سمیہ یاسمین کی یہ پہلی تحریر تھی اور واقعی بہت دلچسپ تھی۔ ہمیں بھی بہت اچھی لگی۔ فریدہ فرید بھی بہت اچھا اضافہ ہیں۔ ان کی تحریروں میں الفاظ کا چناؤ اور انتخاب بہت خوب صورت ہوتا ہے۔ اگر انہوں نے کہانی پر توجہ دی تو یقینا" ان کا نام بھی بہت اچھی مصنفین کی فہرست میں شامل ہوگا۔

## صائمہ بشیر..... گجرات

"نمل" میں وہ لمحہ آہی پہنچا جب زمر اور حنہ مل کر کام کریں گی۔ یعنی نمل ایک قافلہ بن ہی گیا۔ کیا اس قافلے میں شہرین بھی ہوگی؟ اس بات نے چونکنے پر مجبور کیا کہ کیا ہاشم کی کوئی بہن بھی تھی یا ہے؟ کیا آسٹریلیا سے بچ لینے والی کہانی بھی سچی ہے؟ اگر ایسا ہے تو یہ بہت خوفناک حقیقت ہے۔ کیا واقعی ان کی وجہ سے اسلام آباد کا پانی کھارا ہو گیا؟ اف! برائے مہربانی آبدار کو سعدی کی ہیروئن مت بنایئے گا۔ کیونکہ سعدی تو ہم سب کا ہیرو ہے۔ خاص طور پر میرا۔ (ہاہاہا) اور اس کے علاوہ اس ناول کے بعد نمرہ کو روبرو میں ضرور لایئے گا۔ باقی ابھی پورا رسالہ نہیں پڑھا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ رسالہ 8 یا 10 تاریخ تک ملتا ہے۔

ج :۔ محترمہ صائمہ! یہ تو آپ ہم پر ظلم کرتی ہیں کہ ہم کو اپنے تبصرے سے محروم رکھتی ہیں پورا جریدہ پڑھ کر ہمیں اطمینان سے خط لکھا کریں' خط شائع ہو کہ نہ ہو۔ ہم آپ کی رائے سے تو آگاہ ہو جائیں گے۔

## شہناز اختر..... لاہور

آج بہت سی باتوں نے مجھے قلم اٹھانے پر مجبور کیا۔

پہلے تو میں یہ بتاتی چلوں کہ میں جب میٹرک میں تھی اس وقت سے آپ کا جریدہ پڑھ رہی ہوں۔ یہ بات ہے 1973ء کی۔ اس سے پہلے میں حور۔ زیب النساء بچوں کی دنیا۔ کھلونا۔ تعلیم و تربیت پڑھتی تھی۔

میں نے رسالہ کوئی بھی ہو خاص طور پر خواتین 'شعاع سے بہت کچھ سیکھا۔ میں کتنی بھی پریشان ہوں۔ مطالعہ نہیں چھوڑا۔ مجھے زندگی میں بہت سے نشیب و فراز سے گزرنا پڑا ہے میں ہمیشہ مشکل میں اللہ یعنی نماز اس کے بعد خواتین ڈائجسٹ پڑھتی تھی اور اللہ تعالیٰ اس طرح میری مدد فرماتے تھے کہ میرے حالات سے ملتی جلتی کہانی سامنے ہوتی تھی اور اس میں میرے لیے سبق ہوتا تھا۔ اشارہ ہوتا تھا۔

اب میری عمر 60 سال ہے لیکن خواتین اور شعاع میرے سائیڈ ٹیبل پر ہوتے ہیں' صرف رسالے ہی نہیں باقی اسلامی کتابیں بھی ہوتی ہیں۔

پہلے ناول' افسانے' ناولٹ بہت اچھے معیاری' مختلف ہوتے تھے اور ملک کے حالات کے مطابق کوئی نہ کوئی افسانہ یا ناول ضرور ہوتا تھا جیسے کھوٹہ کا واقعہ اس کا ذکر ایک ناولٹ میں تھا۔ سیاچین تو کارگل فوجیوں کی جرأت پر' فلسطین کے بارے میں رائٹرز لکھتی تھیں۔ بہت عرصے بعد ام ایمان نے واپسی افسانہ لکھا ہے۔

رائٹرز کے ڈراموں کی طرف جانے سے ہم قاری اچھی رائٹرز کی تحریروں سے محروم ہوتے جارہے ہیں۔ نئی لکھنے والیاں بہت اچھا لکھتی ہیں۔ لیکن وہی ایک جیسی کہانیاں۔ سوتیلی ماں کے ظلم۔ ساس کے ظلم دوسری شادی وغیرہ۔

ایک بات اور لکھوں گی۔ سچی کہانی کے طور پر ایک کہانی ضرور ہونی چاہیے یا پھر جو پروفیشن ہیں جیسے نرسنگ۔ ایر ہوسٹس ان کے مثبت کردار بھی ہیں۔ ان پر کسی رائٹر نے قلم نہیں اٹھایا۔

بہرحال بہت کام ہو رہا ہے۔ سب سلسلے بہت اچھے ہیں میں پہلے صفحے سے لے کر آخر تک پڑھتی ہوں اور رسالہ بہت احتیاط سے رکھتی ہوں۔ کیونکہ مجھے ان سے بہت پیار ہے۔ میں نے بہت کچھ سیکھا ہے۔ صبر' برداشت۔

اللہ سے محبت۔ بچوں کی تربیت گھر کا انتظام وانصرام.... اور بہت کچھ۔

ج: شہناز بہن! سب سے پہلے تو آپ کا شکریہ کہ آپ نے ہمیں اتنا جامع اور مفصل خط تحریر کیا۔ یہ اور بات ہے کہ ہم پورا خط شامل نہ کرسکے۔ بے شک ہماری تمام قارئین (چاہے وہ ہم سے مخاطب ہوں یا خاموش رہتی ہوں) کی محبت ہی ہمارے لیے سب سے بڑا اثاثہ ہے اور ہم ان کی پسند وناپسند کو مدنظر رکھ کر ہی شمارے کو ترتیب دیتے ہیں۔

جن موضوعات کی طرف آپ نے اشارہ کیا ہے ان پر کوئی اچھی کہانی لکھی گئی تو ضرور شائع کریں گے۔ ہم آپ جیسے چاہنے والوں کے ذوق کو مدنظر رکھ کر ایسی کہانیوں کو بھی ضرور شمارے میں جگہ دیتے ہیں جو حالات حاضرہ سے متعلق ہوں۔ اب جہاں تک ٹی وی میں جانے والوں کی بات ہے تو سمجھ لیں کہ ہمارا ادارہ لکھنے والوں کے لیے نرسری کا کام دیتا ہے۔ ان کی صلاحیتوں کو سامنے لانے اور انہیں پالش کرنے میں اپنا کردار ادا کرتا ہے۔ لیکن یہ غلط ہے کہ ٹی وی کی وجہ سے ہم اچھی رائٹرز کی تحریروں سے محروم ہوتے جارہے ہیں۔ ہماری رائٹرز نے ٹی وی پر جانے کے بعد بھی ہمیں نہیں چھوڑا ہے۔ رخسانہ نگار عدنان، فائزہ افتخار، فرحت اشتیاق، عمیرہ احمد ٹی وی کے ساتھ ساتھ ہمارے لیے بھی لکھ رہی ہیں۔

دعاؤں کے لیے شکریہ اور آپ کے لیے بھی دعاگو ہیں۔ اللہ تعالیٰ آپ کو بہت ساری خوشیاں دے آمین۔

## علیزہ، عروہ..... رتبہ

زندگی میں یہ ہمارا پہلا خط ہے اس کی وجہ صرف "نمل" ہے میری عمر ابھی چودہ سال ہے لیکن امی مجھے منع نہیں کرتیں نمرہ کا ناول پڑھنے سے اور "نمل" میں میرا پسندیدہ کردار فارس ہے۔ امی اور میری خالہ کا سعدی، اس بار نمرہ نے قرآن کی اتنی اچھی طرح تفسیر لکھی ہے۔ ہم کبھی قرآن کی تفسیر پڑھی ہی نہیں تھی اب ہم شوق سے قرآن اور تفسیر پڑھتی ہیں اور نمل کے بعد نمرہ احمد کا انٹرویو ضرور شائع کرنا پلیز اور نمرہ باجی پلیز ہاشم کو تڑپا تڑپا کے زندہ رکھنا۔

ج: عروہ اور علیزہ اتنی کم عمری میں ماشاء اللہ آپ کی ذہانت قابل داد ہے کہ آپ نمرہ کی تحریروں میں چھپے پیغام کو سمجھ سکتی ہیں، قرآن فہمی کا شوق پیدا ہوگیا ہے اور قرآن پاک کی تفسیر پڑھ رہی ہیں۔ اللہ تعالیٰ آپ کا ذوق وشوق قائم رکھے۔ کسی مصنف کی اس سے بڑھ کر کامیابی کیا ہو سکتی ہے کہ اس کی تحریروں سے کسی کو اجالوں کا، روشنیوں کا راستہ ملے اور ہم پر بھی اللہ کا بڑا کرم ہے کہ ہم اس کا ذریعہ بنے۔

## شبنم شمشاد..... یزمان

آج سے دو سال پہلے جب "شعاع کے ساتھ ساتھ" اور "میری خامشی کو بیاں ملے" میں شرکت کی تب بادولت بی ایس سی کے طالب علم تھے اور آج اللہ کے فضل سے ایم ایس سی میتھس کرچکی ہوں اور میتھس میں ایم فل کرنے کا ارادہ کررہی ہوں قصہ مختصر ان دو سالوں میں بہت کچھ ٹوٹ گیا، ختم ہوگیا۔ بہت سے خواب بہت سے لوگ پیچھے رہ گئے۔ ان بھاگتے دوڑتے دنوں میں اگر کچھ نہ چھوٹا تو وہ شعاع وخواتین کا ساتھ ہے کبھی کبھی کچھ ایسا شائع ہوجاتا ہے جو معیار سے میچ نہیں کرتا پر خیر! نمرہ! نمل میں اتنے زبردست کردار، مکالمے اور سب سے بڑھ کے ہم سب کا پیار اسعدی! ان فیکٹ میرے پاس اس ناول پہ تبصرہ کرنے کے لیے الفاظ ہی نہیں ہیں۔

ج: پیاری شبنم! خواب ضرور دیکھنے چاہئیں اور ان کی تعبیر بھی حاصل کرنے کی کوشش کرنا چاہیے لیکن اگر وہ ٹوٹ جائیں تو غم نہ کریں، یقین رکھیں —— کہ بہتری اسی میں تھی، جو ہم نہیں جان سکتے۔ وہ رب جانتا ہے اور وہ ہم پر ستر ماؤں سے زیادہ مہربان ہے۔ خواتین آپ کے ساتھ ہے تو اس سے بڑھ کر دوست کون ہوسکتا ہے۔

## مریم انصاری..... بہاول پور

رنگوں کی بہار لیے یہ گلدستے میرے ہاتھوں میں آتے ہیں تو میری غم نصیب زندگی میں چند دنوں کے لیے بڑی خوشگوار تبدیلی آجاتی ہے گویا انتہائی مخلص دوستوں کا ٹولہ میرے پاس آگیا ہے۔

عمیرہ احمد کا "آب حیات" آب حیات ہی ہے۔ سائرہ رضا کی تحریر میں پانی کی سی روانی اور موسیقیت پائی جاتی ہے۔

نمرہ احمد ہمارے اردو ادب کا بیش قیمت سرمایہ، فائقہ رابعہ ہماری دنیا وآخرت کی بھلائی چاہنے والی۔ میں کس کس پیاری رائٹر کا ذکر کروں۔ یہ شمارے انتہائی جامع

ہیں۔

ج :۔ پیاری مریم! شمارے تو جامع ہیں ہی' آپ کا خط بھی جامع ہے۔ غم نصیب اور مفلس تو وہ ہوتا ہے جس کا کوئی دوست نہ ہو اور یاد رکھیں اللہ انسان کا سب سے بہترین دوست ہے۔ اور پھر آپ کو تو شعاع اور خواتین ڈائجسٹوں جیسی مخلص رفاقت بھی حاصل ہے تو پھر کیا غم۔ دعا ہے کہ اللہ آپ کی زندگی کو بھی رنگوں اور خوشبوؤں سے بھر دے۔ (آمین)

## اقراء شریف..... چونیاں' قصور

آج پہلی بار خط لکھنے کی جرأت کر رہی ہوں جس کی ایک ذاتی وجہ ہے۔ مجھے نمرہ احمد سے پوچھنا ہے کہ ہمارے دل میں وارد ہونے والے خیال 'شیطانی وحی' ہے یا رحمانی وحی یہ ہم کیسے جج کر سکتے ہیں۔ نمرہ احمد نے اکتوبر کی قسط نمل میں اس پہ بات کی ہے مگر تفصیل نہیں بتائی بلکہ لکھا ہے کہ شریعت کے مطابق جج کرے۔ میں نے بہت کھوج لگائی مگر ہر جگہ پہ وحی کی تفصیل محض انبیاء پہ نازل ہونے والی وحی کی صورت میں ملی۔ ایک عام انسان کے دل میں جو خدا کی طرف سے پختہ خیال آئے مگر وہ پورا نہ ہو تو وہ وحی شیطانی ہوگی یا کیا؟

آپ یقین کرے میری جان سولی پہ لٹکی ہوئی ہے۔ میں اپنے خدا سے بدظن ہو رہی تھی مگر یہ لائن پڑھنے کے بعد کہ وحی شیطانی بھی ہو سکتی ہے۔" میرے ایمان میں دوبارہ جان پڑی میں نے ہر جگہ وحی کی تفصیل پڑھی مگر جواب نہ پا سکی کہ شریعت کے وہ کون سے اصول ہیں جن کے ذریعے ہم اپنے دل میں آنے والی وحی کو جج کر سکیں کہ وہ شیطانی ہے یا رحمانی۔"

ج :۔ پیاری اقرا! جس کام کے لیے اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں منع کیا ہے یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے وہ کام نہ کرنے کی تاکید کی ہے اور وہ کام وہ کسی حدیث سے ثابت نہیں ہے ایسا کام کرنے کا خیال کسی کے دل میں آئے تو یہ شیطان کی طرف سے ہے۔ کسی کی طرف سے بدگمانی' کسی کا برا چاہنا' حسد' جلن' شیطان ایسے خیال میں ڈالتا ہے جبکہ کوئی اچھا کام کرنے کا خیال آئے تو یہ اللہ کی طرف سے ہے۔

آپ نے پڑھا ہوگا' کچھ لوگ اپنے بچوں کو مار دیتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اللہ نے ان کو ویسا کرنے کو کہا تھا تو یہ شیطان کی طرف سے ہوتا ہے۔ کسی کی طرف سے بدگمانی یا یہ سوچنا فلاں نے مجھ پر جادو کر دیا ہے یہ بھی شیطانی وسوسے ہیں۔

رحمانی وحی یہ ہے کہ مصیبت پر صبر کرنا یہ سوچنا یہ اللہ کی طرف سے ہے' کسی کی مدد کرنا' کسی کے کام آنا یہ سب اللہ کی طرف سے ہے۔



## عفیفہ خیام..... کراچی

ڈھیروں دعاؤں اور پیار کے بعد ایک خوشی کی خبر سناتی ہوں کہ 13 اپریل 2015ء کو اللہ تعالیٰ نے مجھے دوسرے بیٹے سے نوازکے اپنی رحمتوں سے مزید مالا مال کر دیا ہے۔

کل میں ایک شادی اٹینڈ کرنے گئی وہاں پر میری ایک کزن نے سلام دعا کے فوراً" بعد مجھے کہا کہ عفیفہ تم نے 12 ربیع الاول کے بارے میں جو خط لکھا تھا' اس کے بعد سے ان لوگوں نے تمہارے خطوط شائع کرنے پر پابندی لگا دی ہے۔ تو یہ سب سن کر میں حیرت میں مبتلا ہوگئی کہ کیا ایسا بھی ہو سکتا ہے؟ جب آب حیات شروع ہوا تھا اس وقت پیر کامل کے حوالے سے میں نے ایک لمبا چوڑا خط لکھا تھا جو شائع نہیں ہوا جب میں نے "پیر کامل" پڑھا تھا تو اس کا آخری صفحہ پڑھتے ہوئے میرے دل سے بے ساختہ دعا نکلی تھی کہ اے اللہ جس سے بھی میری شادی ہو' اس انسان نے یہ ناول ضرور پڑھا ہوا ہو اور آپ یقین مانیں' میرے میاں نے زندگی میں صرف ایک ناول پڑھا ہے اور وہ ہے پیر کامل اور نہ صرف پڑھا ہے بلکہ اپنا خریدا بھی ہوا تھا۔ میں نے تو قرآن و حدیث کے حوالے سے ایک مسئلہ پوچھا تھا۔ کچھ عرصہ بعد ایک بہن نے میرے اس خط پر تنقید بھی کی تھی جسے میں نے کھلے دل سے قبول کیا تھا کہ اس پرچے پر جتنا میرا حق ہے' اتنا ہی باقی قاری بہنوں کا حق ہے' تو مائنڈ کرنے کی تو تک ہی نہیں بنتی۔ ج :۔ محترمہ عفیفہ خیام! خاطر جمع رکھیں۔ ہم نے آپ کی کسی بات کا برا نہیں مانا بلکہ اپنی کسی بھی قاری بہن کی کسی بھی بات کا برا نہیں مانتے۔ ان کی تنقید اور تجاویز کو کھلے دل سے سنتے ہیں اور قابل عمل ہوں تو عمل کرتے بھی ہیں۔ خط شائع نہ ہونے کی بہت سی وجوہات ہو سکتی ہیں۔ تاخیر سے موصول ہونا یا موصول نہ ہونا صفحات کی کمی آپ کی کزن نے یقیناً" آپ کو تنگ کرنے کے لیے ایسا کہا ہے ورنہ خود سوچیں جب آپ نے خط ہی نہیں لکھا تو شائع نہ کرنے کا کیا

سوال۔ چھوٹی چھوٹی باتوں پر سوچا نہ کریں اور اس بات کو ذہن میں رکھا کریں کہ یہ "دنیا ہے" "جب تجھ سے ناتا جوڑا" ہے شعاع کا سلسلہ ہے۔ اس کے لیے علیحدہ خط لکھیں۔

## حذیفہ..... ہری پور

نمل کی قسط زبردست تھی۔ اس کے بعد بن مانگی دعا پڑھا شکر ہے معیز احمد بچ گیا اس کے بعد شہر آشوب پر نظر کرم کی 'اجیہ کی خوب صورتی نے متاثر کیا۔

ج حذیفہ! بہت شکریہ کہ آپ مصروفیت کے باوجود خواتین کے لیے ٹائم نکالتی ہیں۔ آپ نے سانحہ پشاور پر کہانی لکھی ہے۔ اس سانحہ پر بہت کچھ لکھا جا چکا ہے اس لیے معذرت۔ کسی اور موضوع پر لکھیں۔

## حمیرا طاہر..... کوٹ رادھا کشن قصور

خواتین ڈائجسٹ کھولتے ہی فہرست میں "میں ایک بیوی ہوں" سمیہ یاسمین میری تو حیرت کی انتہا ہو گئی۔ جلدی سے صفحہ 125 کھولا تصدیق کی تو پتا چلا۔ یہ تو سچ میں میری اس شفیق استاد کا افسانہ تھا جس نے میرے قلم کو بھی لکھنے پر مجبور کر دیا تھا۔ کالج کے دن یاد آئے کہ کیسے کالج میگزین کا مواد اکٹھا کرتی تھیں۔ خواتین ڈائجسٹ کے سارے سلسلے بہت پیارے ہیں لیکن عمیرہ احمد کا ناول اس کی جان ہے۔ عمیرہ احمد میری پسندیدہ مصنفہ ہیں۔

ج :۔ حمیرا! آپ کی استاد کا افسانہ واقعی بہت دلچسپ تھا۔ ہمیں بھی بہت پسند آیا۔

عمیرہ تک آپ کی تعریف پہنچائی جا رہی ہے۔

## مریم..... ہجو گاؤں

آپ یقین جانیے کہ میری تربیت ہی ان ہی رسالوں نے کی ہے۔ آج میں جو بھی ہوں' مجھ میں جو خوبیاں ہیں طریقہ سلیقہ ہے۔ ادب و آداب مذہب سے لگاؤ۔ کردار کی مضبوطی ہے تو صرف اور صرف ان ہی سے ورنہ ہمیں کہاں احساس تھا کہ قرآن پاک کو اس طرح سے پڑھا اور سمجھا جا سکتا ہے جس طرح سے پیاری سی نمرہ جی نے ہمیں احساس دلایا۔ انہوں نے احساس دلایا کہ پردہ کرنا ضروری ہے کیوں ضروری ہے "کرن کرن روشنی" نے ہر مسئلہ سے آگاہی فراہم کی تو یادگار لمحوں نے سوچ کے نئے زاویے تلاش کرنے کا عزم دیا۔

زندگی کے کسی موڑ پر کوئی الجھن ہے تو کسی نہ کسی افسانے ناولٹ' مکمل ناول سے رہنمائی کے لیے استفادہ کیا۔

ج پیاری مریم تاخیر سے موصول ہونے کے باوجود آپ کا خط اس لیے شامل کر رہے ہیں کہ آپ مطمئن ہو جائیں کہ ہمیں مل گیا ہے۔

خواتین کی پسندیدگی کے لیے شکریہ۔ ☆

## قارئین متوجہ ہوں!

1۔ خواتین ڈائجسٹ کے لیے تمام سلسلے ایک ہی لفافے میں بھجوائے جا سکتے ہیں، تاہم ہر سلسلے کے لیے الگ کاغذ استعمال کریں۔

2۔ افسانے یا ناول لکھنے کے لیے کوئی بھی کاغذ استعمال کر سکتے ہیں۔

3۔ ایک سطر چھوڑ کر خوش خط لکھیں اور صفحے کی پشت پر یعنی صفحے کی دوسری طرف ہرگز نہ لکھیں۔

4۔ کہانی کے شروع میں اپنا نام اور کہانی کا نام لکھیں اور اختتام پر اپنا مکمل ایڈریس اور فون نمبر ضرور لکھیں۔

5۔ مسودے کی ایک کاپی اپنے پاس ضرور رکھیں، ناقابل اشاعت کی صورت میں تحریر واپسی ممکن نہیں ہوگی۔

6۔ تحریر روانہ کرنے کے دو ماہ بعد صرف پانچ تاریخ کو اپنی کہانی کے بارے میں معلومات حاصل کریں۔

7۔ خواتین ڈائجسٹ کے لیے افسانے، خط یا سلسلوں کے لیے انتخاب، اشعار وغیرہ درج ذیل پتے پر رجسٹری کروائیں۔

**خواتین ڈائجسٹ**
**37-اردو بازار کراچی**



ڈائجسٹ رائٹرز کے فنکار

# گوہر رشید سے باتیں

شاہین رشید

1 ''اصلی نام؟''

''گوہر رشید۔''

2 ''پیار کا نام؟''

''گوہر۔''

3 ''تاریخ پیدائش/ شہر؟''

''2مئی/ لاہور۔''

4 ''اسٹار/ قد؟''

''ٹورس/ چھ فٹ۔''

5 ''بہن بھائی/ آپ کا نمبر؟''

''ہم تین بہن بھائی ہیں/ میرا نمبر آخری ہے۔''

6 ''شادی؟''

''ابھی اسٹیبلش ہونا ہے۔ ابھی ارادہ نہیں ہے۔''

7 ''تعلیمی قابلیت؟''

''گریجویٹ ہوں اور میرے بنیادی مضامین فلم اینڈ ٹیلی ویژن اور جرنلزم تھے۔''

8 ''بچپن کا کیا خواب تھا تعلیمی میدان میں؟''

''بچپن کے تو بہت خواب ہوتے ہیں۔ بنتا انسان وہی ہے جو اس کے نصیب میں لکھا ہوتا ہے۔''

9 ''پہلی جاب؟''

''ہم ٹی وی اور میری یہ جاب مجھے میرٹ کی بنیاد پر ملی۔''

10 ''کون سا ڈراما وجہ شہرت بنا؟/ آن ایر ڈرامے؟''

''ڈائجسٹ رائٹر' آن ایر میں ''اعتراض' کھلونا' میرے جیون ساتھی۔''

11 ''آپ کی صبح کا سورج کب طلوع ہوتا ہے؟''

''صبح 10 بجے سے تقریباً''۔''

12 ''آنکھ کھلتے ہی پہلی خواہش؟''

''کہ آج کام پہ نہ جانا پڑے۔''

13 ''ملک کے کن لوگوں سے شکوہ ہے؟''

''قوانین بنانے والوں سے کہ انہیں اپنا کام ایمانداری سے کرنا چاہیے اور جو قوانین بنائیں ان پر عمل بھی کروائیں۔''

14 ''فیملی ساتھ ہو تو؟''

''ہر دن عید' ہر شب' شب برات لگتی ہے۔ انہی کے ساتھ تمام تہوار شوق سے مناتا ہوں' ہر خوشی شیئر کرتا ہوں۔''

15 ''جسمانی ساخت میں کیا کمی محسوس کرتے ہیں؟''

''کچھ بھی نہیں اللہ کا شکر ادا کرتا ہوں۔''

16 ''بھوک میں آپ کا مزاج؟''

''چڑچڑا ہو جاتا ہے۔''

17 ''ہفتے کا کون سا دن اچھا لگتا ہے؟''

''اتوار کا..... کیونکہ چھٹی ہوتی ہے۔''

18 "کام سے فارغ ہو کر کہاں جانے کو دل چاہتا ہے؟"
"کہیں نہیں صرف اور صرف گھر۔"
19 "خوشی کا اظہار کس طرح کرتے ہیں؟"
"ہلا گلا کر کے۔"
20 "طبیعت میں کتنی ضد ہے؟"
"کچھ بھی نہیں۔"
21 "دماغ کب خراب ہوتا ہے؟"
"جب کوئی جھوٹ بولتا ہے اور غلط کام کرتا ہے۔"
22 "غصے میں اظہار کیفیت؟"
"کوشش ہوتی ہے کہ بات ہی نہ کروں 'گھر سے چلا جاؤں مگر جب کوئی اکساتا ہے تو پھر ٹھیک ٹھاک اظہار کر دیتا ہوں۔"
23 "خواتین کی کیا بات اچھی لگتی ہے؟"
"میرا خیال ہے کہ بہت زیادہ مخلص ہوتی ہیں۔"
24 "خواتین کی ایک بری بات؟"
"کہ بات کا بہت بتنگڑ بناتی ہیں۔"
25 "لڑکیاں آپ کو گھوریں تو؟"
"میں اپنی نظریں نیچی کر لیتا ہوں۔"
26 "گھر میں ڈرتے ہیں؟"
"امی سے 'کیونکہ ان کا غصہ تیز ہے۔"
27 "کسی بھی قسم کی لاٹری لینے کا شوق ہے؟"
"نہیں..... کبھی پرائز بانڈ بھی نہیں لیے۔"
28 "کچھ وقت کے بعد ملا یا وقت پر؟"
"اللہ کا بڑا کرم ہے کہ جو کچھ ملا وقت پہ ملا۔ کسی چیز کے لیے انتظار نہیں کرنا پڑا۔ محنت کرتا گیا صلہ ملتا گیا۔"
29 "جوائنٹ اکاؤنٹ پسند ہے یا سنگل؟"
"نہیں سنگل ہی ٹھیک ہے۔ اکاؤنٹ اپنا اپنا۔"
30 "پسندیدہ فوڈ اسٹریٹ؟"
"لاہور کی فوڈ اسٹریٹ بہت پسند ہے۔"
31 "خرچ کرتے وقت جیب پہ نظر ہوتی ہے یا ہاتھ پہ؟"
"دونوں پہ..... فضول خرچ نہیں ہوں مگر کنجوس بھی نہیں ہوں 'جہاں خرچ کرنا ہوتا ہے کر دیتا ہوں۔"

32 "آپ کے دنیا میں آنے کا کیا مقصد ہے؟"
"میرے خیال میں یہی کہ میں دوسروں کے کام آسکوں۔ دوسروں کا بھلا کر سکوں۔"
33 "برا وقت جو گزارہ ہو؟"
"جب پریکٹیکل لائف میں آیا اور پھر جب کراچی آیا تو کافی ٹف ٹائم دیکھا۔"
34 "کیا بات موڈ کو اچھا کر دیتی ہے؟"
"کوئی اچھی خبر۔"
35 "بہترین تحفہ؟"
"آپ کسی کے ساتھ سچائی اور ایمانداری سے پیش آئیں۔ یہ دوسروں کے لیے ایک بہترین تحفہ ہے۔"
36 "بستر سے اٹھنے میں کتنی دیر لگاتے ہیں؟"
"سوچتا رہتا ہوں کہ بس ابھی اٹھوں کہ نہ۔"
37 "مخلص کون ہوتے ہیں؟"
"اس کے لیے کچھ نہیں کہہ سکتے۔ جب آزمائش کا وقت آتا ہے تب ہی پتا چلتا ہے کہ کون مخلص ہے کون نہیں۔"
38 "چھٹی کا دن کہاں گزارنا پسند کرتے ہیں؟"
"فیملی کے ساتھ۔"
39 "لباس میں آپ کی پسند؟"
"شلوار قمیص۔"
40 "اپنی شخصیت کے لیے کوئی دو لفظ؟"
"کھرا اور سچا۔"
41 "لڑکی ذہین ہو یا حسین؟"
"ذہین۔"
42 "گھر میں کس کے پاس سکون ملتا ہے؟"
"امی کے پاس۔"
43 "کس کے ایس ایم ایس کے جواب فوراً" دیتے ہیں؟"
"گھر والوں کے اور بہت ہی قریبی دوستوں کے۔"
44 "بوریت کس طرح دور کرتے ہیں؟"
"کچھ پڑھ کر یعنی مطالعہ کر کے یا کوئی اچھی سی مووی دیکھ کر بوریت دور کرتا ہوں۔"
45 "کسی کو فون نمبر دے کر پچھتائے؟"

"ہاں ہاں کیوں نہیں کئی بار۔"

46 "مہمانوں کی آمد؟"

"اچھی لگتی ہے۔"

47 "اگر پاور میں آجائیں تو؟"

"اس ملک میں جتنے بھی بے ایمان لوگ ہیں اور جو بھی پاکستان کے ساتھ مخلص نہیں ہیں اور بڑی بڑی سیٹوں پہ بیٹھے ہوئے ہیں انہیں ملک بدر کردوں گا۔"

48 "کن چیزوں کا ذخیرہ ہے؟"

"یادوں کا اور ان یادوں کو مزید یادگار بنانے کے لیے میں نے اپنی فیملی کی اور اپنے بہت ہی مخلص لوگوں کی تصاویر کی البم بنائی ہوئی ہے تو ڈھیروں تصاویر ہیں میرے پاس۔"

49 "نصیحت جو بری لگتی ہے؟"

"جو بلاوجہ کی ہو۔"

50 "انسان کی زندگی کا سب سے اچھا دور کون سا ہوتا ہے؟"

"جب وہ اپنا فیوچر بنانے کے لیے جدوجہد کر رہا ہوتا ہے۔"

51 "وقت کی پابندی کرتے ہیں؟"

"کوشش کرتا ہوں۔"

52 "کن لوگوں پر خرچ کرنے کو دل چاہتا ہے؟"

"اپنے بھانجے بھانجیوں پر اور اپنے قریبی دوستوں پہ۔"

53 "کبھی کچھ اپنے لیے بھی خریدا؟"

"جی جی... لیپ ٹاپ خریدا۔"

54 "کھانے کے لیے بہترین جگہ چٹائی، ڈائننگ ٹیبل یا اپنا بیڈ؟"

"زمین پہ بیٹھ کر کھانے کا مزہ آتا ہے۔"

55 "کھاتے وقت سنت پوری کرتے ہیں یا چھری کانٹے؟"

"میں ہاتھ سے کھاتا ہوں سنت پوری کرتا ہوں۔"

56 "ایک مخصوص جگہ جہاں کھانا کھانا پسند کرتے ہیں؟"

"گھر، اس سے بہتر جگہ کوئی ہو ہی نہیں سکتی۔"

57 "انٹرنیٹ اور فیس بک سے دلچسپی؟"

"پہلے تھی مگر اب اتنی زیادہ نہیں ہے۔"

58 "کب آپ کا دماغ ساتویں آسمان پہ ہوتا ہے؟"

"کبھی نہیں، کیونکہ اللہ کو غرور پسند نہیں ہے۔ تو میں کیسے مغرور ہو سکتا ہوں۔"

59 "ایک بات جو ہر وقت لبوں پہ رہتی ہے؟"

"یا اللہ تیرا شکر ہے۔"

60 "دیسی کھانے پسند ہیں یا؟"

"دیسی، اپنے ملک کے کھانوں کی تو کیا ہی بات ہے۔"

61 "کون سا کھانا آپ بہت اچھا پکا لیتے ہیں؟"

"کوئی بھی نہیں۔"

62 "عورت نرم دل ہوتی ہے یا مرد؟"

"آج کل تو مرد ہوتے ہیں۔"

63 "بہترین کک؟"

"عورت۔"

64 "کس شخصیت کو اغوا کرنا چاہیں گے اور تاوان میں کیا وصول کریں گے؟"

"کسی کو نہیں... بری بات۔"

65 "کس بات سے بہت ڈرتے ہیں؟"

"کسی غریب اور مفلس کا دل دکھانے سے اور غیبت سے۔"

66 "کیا محبت اندھی ہوتی ہے؟"

"جی بالکل اندھی ہوتی ہے۔"

67 "کن کیڑوں سے گھن آتی ہے؟"

"لال بیگ۔"

68 "شادی میں پسندیدہ رسم؟"

"مہندی۔"

69 "تحفہ یا کیش؟"

"کیش دیں تاکہ وہ اس کو بہتر جگہ پہ لگا سکیں۔"

70 "ناشتہ اور کھانا کس کے ہاتھ کا پسند ہے؟"

"صرف اور صرف امی کے ہاتھ کا۔"

71 "ایک خواہش کہ؟"

"کہ قائداعظم سے ملوں اور بتاؤں کہ اپنے ملک کا حال

دیکھیں۔"

72 "کتنی بار فون نمبر تبدیل کیا؟"

"ایک بار بھی نہیں.... شروع سے ایک ہی ہے۔"

73 "آپ کو فوبیا ہے؟"

"جی بالکل ہے کہ کہیں میں اپنے قریبی لوگوں کو نہ کھودوں میں انہیں کھونا نہیں چاہتا۔"

74 "کیا چیزیں لازمی ساتھ رکھتے ہیں؟"

"گاڑی کی چابی والٹ اور سیل فون۔"

75 "کارنامہ جو انجام دینا چاہتے ہیں؟"

"میں ایک بہت ہی اچھی فلم بنانا چاہتا ہوں۔"

76 "پہچان کر کیا کہتے ہیں؟"

"تعریف ہی کرتے ہیں۔ تنقید بھی بہت پیار سے کرتے ہیں۔"

77 "پاکستان کے لیے کیا کر سکتے ہیں؟"

"یہ پوچھیں کہ کیا نہیں کر سکتا۔"

78 "اگر غلطی ہو جائے تو؟"

"تو اعتراف کر کے سوری کر لیتا ہوں۔"

79 "آپ کی کوئی اچھی عادت؟"

"یہ تو دوسرے ہی بتا سکتے ہیں مگر میری ایک اچھی عادت ہے کہ اگر کسی سے دوستی کرتا ہوں تو پھر کبھی نہ توڑنے کے لیے.... دوستی کو قبر تک ساتھ لے جانے کا قائل ہوں۔"

80 "بری عادت آپ کی؟"

"بہت سی ایسی جگہوں پہ جہاں سچ نہیں بولنا چاہیے میں سچ بول دیتا ہوں۔"

81 "جھوٹ کب بولتے ہیں؟"

"جھوٹ ہی تو نہیں بولتا۔"

82 "غصے میں پہلا لفظ؟"

"میں خاموش رہتا ہوں اور گھر سے باہر نکل جاتا ہوں۔"

83 "دل سے سنتے ہیں یا دماغ کی؟"

"صرف دل کی سنتا ہوں۔"

84 "کبھی کھانے پہ غصہ نکلا؟"

"ہاں.... اکثر۔"

85 "مذہب سے لگاؤ؟"

"بہت زیادہ ہے۔"

86 "کروٹیں بدلتے ہیں؟"

"جب نیند نہیں آتی تب۔"

87 "سوتے وقت کیا چیزیں اپنے پاس لازمی رکھتا ہوں؟"

"پانی' ریموٹ اور دیگر ضروری چیزیں۔"

88 "اللہ کی حسین تخلیق؟"

"ہر چیز حسین بنائی ہے اللہ تعالیٰ نے۔"

89 "کھانے کی ٹیبل پہ کیا نہ ہو تو کھانے کا مزہ نہیں آتا؟"

"میں پانی بہت پیتا ہوں۔ تو پانی نہ ہو تو کھانا نہیں کھا سکتا۔"

90 "محنت سے پیسہ ملتا ہے یا قسمت سے؟"

"پیسہ کمانا اس دنیا میں مشکل نہیں ہے۔ میں محنت کرتا ہوں عزت کمانے کے لیے ... قسمت کا بھی بہت عمل دخل ہوتا ہے۔"

91 "ڈاؤن ٹو ارتھ رہے یا؟"

"بہت محنت کی تب یہ مقام پایا ہے۔"

92 "کوئی گہری نیند سے اٹھا دے تو؟"

"تو بہت برا ہوتا ہے اس کے ساتھ۔"

93 "اپنے گھر والوں سے کس چیز کا ایوارڈ لینا چاہتے ہیں؟"

"کسی چیز کا نہیں۔"

94 "کسی کا دل نہ دکھے اس کا خیال رکھنے کے لیے آپ کی حکمت عملی؟"

"تب میں جھوٹ بولتا ہوں۔ اس کو دکھ اور پریشانی سے بچانے کے لیے... اور تسلیاں بھی دیتا ہوں۔"

95 "اپنی شخصیت میں کیا چیز بدلنا چاہتے ہیں؟"

"کچھ نہیں.... میں اللہ تعالیٰ کی تخلیق ہوں اور بہت اچھا بنایا ہے میرے رب نے مجھے۔"

96 "کب اپنے آپ کو بہت فریش محسوس کرتے ہیں؟"

"فجر کی نماز کے وقت' دن کا آغاز اچھا ہو تو سب کچھ اچھا ہوتا ہے۔"

✡

# خبریں وبریں

وصفہ سہیل



## دعوے

پاکستان فلم انڈسٹری کے اداکار معمر رانا کہتے ہیں کہ پروڈیوسر اپنی فلموں میں کام کرانے کے لیے ان کی ترلے منتیں کررہے ہیں۔(اور یہ بے چارے فلم کے بجائے ٹی وی ڈراموں میں کام کررہے ہیں اور وہ بھی۔؟) فلم پروڈیوسر کو اب ترلے منتیں کرنے کے بجائے معیاری فلمیں بنانا ہوں گی (یہ بات آپ کو ٹی وی میں کام کرنے کے بعد پتا چلی....!) معمر رانا نے مزید کہا کہ ٹی وی کا ایکٹر کبھی بھی فلم اسٹار نہیں بن سکتا (اور فلم اسٹار اگر ٹی وی پر کام کرے تو وہ؟) میں بھی اب ٹی وی میں کام کررہا ہوں لیکن یہ سچ ہے کہ لوگ فلم کے ہیرو کے لیے ٹکٹ خریدتے ہیں۔ جب وہ انہیں ٹی وی پر نظر آجائے گا تو انہیں کیا ضرورت ہے کہ وہ ٹکٹ خرید کر اسے دیکھنے جائیں۔(اللہ رے خوش فہمی۔!) معمر رانا نے اس بات کا بھی اعتراف کیا ہے کہ فلم انڈسٹری کی تباہی کے ذمہ داروں میں ان کا بھی کردار ہے۔(اسے کیا کہتے ہیں.... ڈھٹائی یا۔؟) ایک ہی قسم کے موضوعات اور ایک ہی طرح کی فلموں کی وجہ سے بھی انڈسٹری تباہ ہوئی (اور اب۔؟)۔

## قدم

لیجیے جناب! یہاں تو ہوا ہی یہ چل پڑی ہے کہ ٹی وی اداکارائیں فلم انڈسٹری پر بھی چھا جائیں' اب سجل علی کیوں اس دوڑ میں پیچھے رہ جاتیں سو انہوں نے بھی سلور اسکرین کی طرف قدم بڑھا دیے ہیں' سننے میں آیا ہے کہ سجل علی نے "عشق 2020" نامی فلم سائن کرلی ہے۔ جس میں ان کی مقابل منیب بٹ کو مرکزی کردار کے لیے کاسٹ کیا گیا ہے۔(ہم تو سجل کے لیے دعا ہی کرسکتے ہیں کیوں کہ منیب بٹ ایک فلاپ فلم کے ہیرو ہیں تو کہیں اس کا اثر سجل پر۔) اس فلم کی عکس بندی کراچی ناران کاغان کے علاوہ آسٹریلیا میں بھی کی جائے گی۔

سنا ہے کہ کسی کے جانے سے کسی کے آنے کی نوید



ہو گئی ہے۔ ہم بات کر رہے ہیں نادیہ خان کی۔ جی نادیہ خان اب دوبارہ مارننگ شو کریں گی اس چینل کا جس چینل نے "کسی اور کے" آنے کی وجہ سے نادیہ خان سے آنکھیں پھیرلی تھیں (بھئی شائستہ لودھی نا) اب جب وہ "کسی" کسی اور چینل پر چلی گئی ہیں تو انہیں اپنی ساکھ بچانے کے لیے پھر نادیہ خان کی ضرورت پڑ گئی ہے۔ اس مقصد کے لیے نادیہ خان دبئی سے کراچی شفٹ ہو گئی ہیں' سنا ہے کہ انہیں کمرشل اور ماڈلنگ کی آفر کے ساتھ ساتھ ٹی وی ڈراموں کی آفرز بھی ہو رہی ہیں (آہم۔ ہم ہم ہم۔ بھئی یہ "کس" نے اڑائی ہے کہ۔ تھوڑی کم کرلیں بھئی۔ کمرشلز' ماڈلنگ' ڈراما اور فلم۔؟ کمال ہے بھئی' ہم کو تو نہیں آپ کو ہے۔ بھئی یقین.... اور کیا۔؟)

## کچھ ادھر ادھر سے

وزیراعظم امریکہ کے دورے پر تھے' کوئی ملک اپنے وزیراعظم کو اتنے وسوسوں کے ساتھ باہر روانہ نہیں کرتا' کیا ہذیان تھا جو نہیں اگلا گیا۔ جو ٹی وی اسٹیشن لگایا' لگا کہ "آکاش وانی" ہے.... شومئی قسمت اب تو ایسے ایسے ریٹائرڈ قسم کے ماہرین اسکرینوں پر جلوہ گر ہیں کہ دم گھٹنے لگتا ہے شاید یہ طے باندھ لیا گیا ہے کہ جتنا حکومت پر لعن طعن کروگے اتنے ہی کامیاب۔

(امتیاز عالم.... انگیخت)

☆ کسی وزیراعظم نے کبھی قومی مفاد کا سودا کیا؟ یاد ش بخیر' بم کی بنیاد رکھی بھٹو نے' دھماکا کیا نواز شریف نے' میزائل ٹیکنالوجی لائی بے نظیر اور پھر بھی مطعون ہوئے وزیراعظم۔

(امتیاز عالم.... انگیخت)

☆ میں خان صاحب کو ایک مشورہ اور دینا چاہتا تھا' وہ مشورہ یہی ہے کہ وہ اپنے مخالف سیاست دانوں کو صرف کرپٹ کہا کریں۔ کرپٹ ترین نہیں کیونکہ جہانگیر ترین ان کی پارٹی کے معزز رہنما ہیں۔ خان صاحب کو لفظوں کے استعمال میں احتیاط سے کام لینا چاہیے۔

(عطاء الحق قاسمی.... روزن دیوار سے)

☆ پاکستانی میڈیا دنیا بھر میں سب سے زیادہ "باخبر" ہے' جس بات کی خبر ساری دنیا کے میڈیا میں کسی کو نہیں ہوتی' یہاں ہوتی ہے۔ اسی لیے باقی دنیا میں کہیں پر یہ "غل" نہیں ہے کہ عرب ممالک بے رحم اور بے حس ہیں کہ شامی پناہ گزینوں کی مدد نہیں کر رہے۔ پاکستانی میڈیا کو کون بتائے کہ پچاس لاکھ سے زیادہ شامی مہاجروں کو عرب ملکوں نے پناہ دے رکھی ہے۔

سودی عرب میں یہ گنتی سب سے زیادہ ہے۔ اس نے 25 لاکھ شامیوں کو نہ صرف پناہ دی ہے بلکہ ان کی ساری ضروریات بھی پوری کر رہا ہے۔ دس لاکھ سے زیادہ شامی لبنان اور کئی لاکھ اردن میں ہیں۔ اتنے ہی شامیوں نے ترکی میں پناہ لے رکھی ہے۔ یہاں ان کی حالت کچھ بہتر ہے لیکن سعودی عرب جیسی نہیں۔

(عبداللہ طارق سہیل.... وغیرہ وغیرہ)

ایسے لوگ فوجی آمروں کے پسندیدہ ہوتے ہیں جو قوم کی توجہ بے کار' لایعنی' بے معنی' بے مغز' فضول' کمتر' معمولی' جزوی' سطحی اور چھوٹی باتوں کی طرف مرکوز رکھتے ہیں اور آمر سکون سے حکومت کرتے رہتے ہیں۔

(ڈاکٹر ضیاء الدین خان)

☆ کاش منور رانا صاحب پاکستان آئیں اور دیکھیں یہاں مہاجر آرمی چیف بنتا ہے۔ مسلح افواج کا سپریم کمانڈر بنتا ہے' سپریم کورٹ کا جج بنتا ہے۔ وزیر مشیر بنتا ہے۔ وہ لاہور کے دھرم پورہ میں آباد ہے۔ وہ پشاور کی لال کرتی میں بستا ہے' وہ کوئٹہ کے لیاقت بازار میں ملے گا' وہ سکھر' نواب شاہ' میرپور خاص میں ملے گا۔ اسے وہ جمنا کا کنارہ غلطی نہیں لگتی جہاں آپ کے اخلاق حسین کو صرف اس لیے مار دیا جاتا ہے کہ اس نے گائے کا گوشت کیوں کھایا تھا' جہاں ایک مسلمان ڈرائیور کی جان اس لیے لے لی جاتی ہے کہ اس پر گائے بیچنے کا الزام ہے۔

(سیلانی.... دیکھتا چلا گیا)

# آپ کا باورچی خانہ

نبیلہ گلزار احمد

س:۔ کھانا پکاتے ہوئے آپ کن باتوں کا خیال رکھتی ہیں 'پسند ناپسند غذائیت یا گھر والوں کی صحت؟

ج:۔ ہم کھانا پکاتے ہوئے صرف تیل کا خیال رکھتے ہیں کیونکہ امی اس معاملے میں ذرا بھی کوتاہی برداشت نہیں کرتیں اس لیے ہم آئلی کھانا زیادہ نہیں کھاتے۔ صحت بھی ٹھیک اور غذائیت بھی ساتھ ساتھ۔ ویسے کھانا پکاتے ہوئے ڈیڈی کی پسند کا خیال رکھتے ہیں 'کیونکہ ڈیڈی اور مجھے دونوں کو چٹ پٹے کھانے پسند ہیں۔

س:۔ کھانے کا وقت ہے؟ گھر میں اچانک مہمان آگئے ہیں کسی ایسی ڈش کی ترکیب بتائیں جو فوری تیار کر کے تواضع کر سکیں

ج:۔ اچانک مہمان گھر آجائیں تو ہم گھبراتے نہیں سبزیاں گھر میں اتنی وافر مقدار میں آتی ہیں کہ ہم فوراً "ان کو ابال کر کباب' چائنیز' چاول یا سالن میں ملا لیتے ہیں اور میٹھا تو ہوتا ہی ہے اور امی بھی سالن بنا لیتی ہیں۔ اور سوجی کے ٹکڑے تو ہم لوگ بنا کے رکھتے ہیں اور مہمان بھی شوق سے کھاتے ہیں۔ محنت لگتی ہے پر ذائقہ دار بھی بنتے ہیں۔

## سوجی کے ٹکڑے

ضروری اجزا :

| | |
|---|---|
| گھی | آدھا کلو |
| چینی | دو کلو |
| ناریل | آدھا چھٹانک |
| بادام | آدھا پاؤ |
| چھوارے | آدھا چھٹانک |
| کشمش | آدھا چھٹانک |
| سوجی | دو کلو |

سب سے پہلے گھی ڈال کر سوجی کو بھون لیں پھر الگ پتیلی میں چینی میں شیرہ تیار کر لیں۔ سارے میوے دھو کر باریک باریک کاٹ کر سوجی میں ڈال کر شیرہ میں جب تار آنے لگے تو سوجی میں ملا دیں اور ایک منٹ بعد اتار کر ٹرے میں پھیلا دیں۔ ٹکڑے تیار ہیں۔ اب ان کو چوکور ٹکڑوں کی شکل میں کاٹ لیں۔

س:۔ صبح ناشتے میں آپ کیا بناتی ہیں ایسی خصوصی چیز کی ترکیب جو آپ اچھی بناتی ہیں؟

ج:۔ صبح کے ناشتے میں چائے لازمی چیز ہے اور ہم پراٹھے بھی بناتے ہیں اور آملیٹ بھی۔ سردیوں میں سب حلوہ بھی پسند کرتے ہیں تو وہ بھی تازہ بنایا جاتا ہے۔ ہم سب کو میٹھا بہت پسند ہے۔ پر ہر چیز گھر کی۔

س:۔ آپ مہینے میں کتنی بار کھانا کھانے باہر جاتی ہیں۔ (1) جب کوئی لے جائے۔ (2) کسی کی سالگرہ پر (3) یا کسی خوشی کے موقع پر

ج:۔ باہر کھانے کا رواج ہے پر اب ہم گھر ہی منگوا لیتے ہیں اور سب فیملی ممبرز بھی آجاتے ہیں تو اچھا بنتا ہے۔ اور تہواروں پہ تو سب کے ہاں آنا جانا لگا رہتا ہے تو گھومنا پھرنا بھی ہو جاتا ہے۔ اور ملانا ملنا بھی 'جو پورا سال ہی رہتا ہے پر ان خاص موقعوں کی بات ہی کچھ اور ہے۔

س:۔ اچھا کھانا کھانے کے لیے کتنی محنت کی قائل ہیں؟

ج:۔ میں کھانا ہمیشہ اچھے موڈ میں بناتی ہوں اور بناتی بھی جب ہوں جب موڈ ہوتا ہے اور مجھے کھانا بنانے کا بہت شوق ہے۔ اس لیے مختلف ڈشیں بھی بناتی ہوں جو خواتین ڈائجسٹ میں شائع ہوتی ہے۔ اور سب کی داد وصول کرتی ہوں۔

چاول بوائل کرتے ہوئے اس میں دھنیے کی ڈنڈیاں ڈال دیں تو اچھی مہک آجاتی ہے۔

اور آخر میں اپنا تعارف میرا نام نبیلہ گلزار احمد ہے اور میں نے بی کام کے پیپرز دیے ہیں اور اب مجھے اپنے نتیجے کا انتظار ہے۔

# بہنوں کا شعاع اپنا ماہنامہ

نومبر 2015

کے شمارے کی ایک جھلک



نومبر 2015

کا شمارہ شائع

ہو گیا ہے



- ''وہی راستے وہی منزل'' مریم عزیز کا مکمل ناول،
- ''جام آرزو'' مہوش افتخار کا مکمل ناول،
- نبیلہ عزیز کا سلسلے وار ناول ''رقصِ بسمل''،
- صائمہ اکرم کا ناولٹ ''سیاہ حاشیہ''،
- عنبرین ولی کا ناولٹ ''میں اور تم''،
- ہما چودھری کا ناولٹ ''دل کے بھید''،
- سمیرا حمید، مہناز یوسف، شازیہ جمال نیر، اور سویرا فلک کے افسانے،
- ''جب تجھ سے ناتا جوڑا ہے'' نیا سلسلہ،
- ''انور مقصود اور عمرانہ مقصود'' کا بندھن،
- معروف شخصیات سے گفتگو کا سلسلہ ''دستک''،
- خط آپ کے، مسکراہٹیں، آئینہ خانے میں، کھاتا کسی پہ، موسم کے پکوان اور دیگر مستقل سلسلے شامل ہیں،
- ''پیارے نبی ﷺ کی پیاری باتیں'' احادیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم،

شعاع کا شمارہ پڑھ کر اپنی رائے سے ضرور نوازیئے گا، ہم منتظر ہیں۔

**شعاع کا نومبر 2015 کا شمارہ آج ہی خرید لیں**

# موسم کے پکوان

خالدہ جیلانی

## چائنیز چکن یلو ساس ودھ فرائیڈ فرائس

ضروری اشیاء :

| | |
|---|---|
| مرغی کا گوشت | آدھا کلو |
| سیاہ مرچ پاؤڈر | آدھا چائے کا چمچہ |
| سفید مرچ پاؤڈر | آدھا چائے کا چمچہ |
| کارن فلور | ایک کھانے کا چمچہ |
| تیل | حسب ضرورت |
| دودھ | ایک کپ |
| مکھن | دو کھانے کے چمچے |
| میدہ | دو کھانے کے چمچے |
| پانی | حسب ضرورت |
| چائنیز نمک | آدھا چائے کا چمچہ |
| لہسن کے جوے | تین سے دو عدد |
| لیموں کا رس | ایک کھانے کا چمچہ |
| مسٹرڈ پیسٹ | دو کھانے کے چمچے |
| کریم | آدھا کپ |
| فرائیڈ رائس | حسب ضرورت |

ترکیب :

چکن کا بون لیس گوشت لیں اور کیوب کی شکل میں کاٹ لیں۔ پھر گوشت دھو کر خشک کرلیں۔ ایک پیالے میں گوشت' نمک' ایک چمچہ مکھن' کارن فلور' چائنیز نمک' سفید مرچ پاؤڈر اور سیاہ مرچ پاؤڈر ڈال کر فریج میں ایک گھنٹے تک میرینیٹ ہونے کے لیے رکھ دیں۔

فرائی پین میں تیل گرم کرکے اس میں لہسن کے جوے ساتے کرکے گوشت تل لیں اور پلیٹ میں نکال کر رکھ دیں۔

فرائی پین میں ایک چمچہ تیل اور مکھن گرم کرکے میدہ ڈال کر بھون لیں' خوشبو آنے لگے تو دودھ اور مسٹرڈ پیسٹ شامل کرلیں اور گاڑھا ساس بنالیں۔ اس میں فرائی کیا ہوا گوشت ڈال کر دو' تین منٹ پکائیں۔ آخر میں کریم اور لیموں کا رس شامل کرکے فرائیڈ رائس کے ساتھ سرو کریں۔

## مسٹرڈ پیسٹ بنانے کی ترکیب

ضروری اشیاء :

| | |
|---|---|
| مسٹرڈ پاؤڈر | ایک کھانے کا چمچہ |
| گیہوں کا آٹا | دو سے تین کھانے کے چمچے |
| نمک | آدھا چائے کا چمچہ |
| ٹاٹری | ایک چٹکی |
| پسی چینی | ایک چوتھائی چمچہ |
| پسی ہلدی | آدھا چائے کا چمچہ |
| تیل | دو کھانے کے چمچے |
| لہسن | آدھا چمچہ (پسا ہوا) |
| پانی | آدھا کپ |
| سفید سرکہ | ایک کھانے کا چمچہ |

ترکیب :

پہلے دو کھانے کے چمچے تیل گرم کرکے پسا ہوا لہسن ڈال کر بھون لیں۔ پھر اس میں ہلدی اور پسا ہوا میتھی دانہ (مسٹرڈ پاؤڈر) شامل کرکے اس میں گیہوں کا آٹا شامل کردیں اور دو منٹ کے لیے پکائیں۔ پھر پانی' چینی' نمک اور ٹاٹری ڈال کر اچھی طرح ملائیں۔ جب آمیزہ گاڑھا ہوجائے تو اس میں سرکہ ملا کر چولہا بند کردیں۔ جب پیسٹ ٹھنڈا ہوجائے تو اسے صاف بوتل میں بھر کر فریج میں رکھ دیں۔

## چکن چلیز سبزیوں کے ساتھ

ضروری اشیاء :

| | |
|---|---|
| چکن | آدھا کلو |
| کشمیری مرچ | چار عدد |
| لہسن کے جوے | چھ عدد (کیوبز بنالیں) |
| شملہ مرچ | دو عدد (کیوبز بنالیں) |
| ہری مرچ | چار عدد (لمبی باریک کٹی ہوئی) |
| سویا ساس | دو کھانے کے چمچے |
| میدہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تل کا تیل | چند قطرے |
| پیاز | دو ڈلی (پرت الگ کرلیں) |
| گاجر | دو عدد (گول قتلے کاٹ لیں) |
| کارن فلور | ایک کھانے کا چمچہ |
| سفید سرکہ | دو کھانے کے چمچے |
| سفید مرچ (پسی ہوئی) | ایک چائے کا چمچہ |
| چینی | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | چار کھانے کے چمچے |

ترکیب :

بون لیس چکن لے کر چھوٹی بوٹی بنوالیں۔ چکن بوٹی ایک جگہ پھیلا کر رکھیں اور کسی بھاری چھری سے ساتھ ہلکا ہلکا کچل لیں' پھر لہسن کے جوے' سویا ساس' سرکہ' سفید مرچ' چینی' نمک' میدہ اور کارن فلور ملا کر آدھے گھنٹے کے لیے رکھ دیں۔ جب کھانے کے لیے پیش کرنا ہو تو ایک کڑاہی میں دو چمچے تیل ڈال کر گرم کریں' پھر میرینیٹ کی ہوئی چکن ڈال دیں' آنچ تیز کردیں اور چکن کو ہلکا سا بھون لیں' پھر ایک پیالی پانی کارن فلور گھول کر چکن میں ڈال دیں اور چمچہ چلاتے رہیں' گاڑھی ساس بن جائے تو چولہا بند کردیں۔ اب ساری سبزیاں ایک پیالے میں ڈال کر سویا ساس' سرکہ' میدہ اور سفید مرچ ملائیں۔ ایک بڑے فرائنگ پین میں باقی تیل ڈال کر گرم کریں۔ میرینیٹ کی ہوئی سبزیاں ڈال کر تیز آنچ پر اسٹر فرائی کرلیں' پھر چکن میں ڈال کر ملالیں اور گرم گرم پیش کریں۔

## چکن چاؤمن

ضروری اشیاء :

| | |
|---|---|
| چکن | آدھا کلو |
| سویا ساس | تین کھانے کے چمچے |
| کارن فلور | ایک چائے کا چمچہ |
| ہری پیاز کے پتے | ایک پیالی (باریک کٹے ہوئے) |
| پیاز | ایک ڈلی |
| (باریک لمبائی میں کٹی ہوئی) | |
| کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ (پسی ہوئی) |
| بند گوبھی | ایک پھول |
| (باریک لمبائی میں کٹی ہوئی) | |
| شملہ مرچ | تین عدد |
| (باریک لمبائی میں کٹی ہوئی) | |
| بینز سپراؤٹ | ایک پیالی |
| تیل | چار کھانے کا چمچے |
| چک کیوبز | دو عدد |
| سفید سرکہ | تین کھانے کے چمچے |
| میدہ | آدھا کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| چینی | ایک چائے کا چمچہ |
| سفید مرچ | ایک چائے کا چمچہ (پسی ہوئی) |
| گاجر | تین عدد (باریک کٹی ہوئی) |
| ادرک، لہسن | ایک چائے کا چمچہ (پسا ہوا) |
| نوڈلز | ایک پیکٹ |
| تیل | چند قطرے |

ترکیب :

بغیر ہڈی کی چکن لے کر چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرلیں۔ پھر اس میں سرکہ' سویا ساس' نمک اور کارن فلور ملا کر آدھے گھنٹے کے لیے رکھ دیں۔ ایک بڑی دیگچی میں خوب ڈھیر سارا پانی گرم کریں جب پانی کھولنے لگے تو نوڈلز ڈال دیں' ساتھ میں ایک چمچہ تیل ڈال دیں' جب نوڈلز گل جائیں تو چھلنی سے چھان لیں' فوراً" ہی ٹھنڈے پانی سے نوڈلز کو اوپر نیچے کرکے دھو

نیں اور ایک چائے کا چمچہ تیل ملا دیں تاکہ نوڈلز چپک نہ جائیں' ایک بڑی کڑاہی میں تیل گرم کریں۔ پیاز ڈال کر ہلکی گلابی کرلیں۔ سرکہ' نمک' کالی' سفید مرچ' میدہ اور چینی ڈال کر پانچ منٹ تک بھون لیں' پھر نوڈلز ڈال کر مکس کریں اور بینز سپراؤٹ اور پتے ڈال دیں اور گرم گرم کھانے کے لیے پیش کریں۔

## اسٹر فرائی سبزیاں

ضروری اشیاء :

| | |
|---|---|
| بند گوبھی | ایک پھول (کیوبز بنالیں) |
| ہری پیاز | چار عدد (پتے سمیت کٹی ہوئی) |
| کھیرا | دو عدد (گول قتلے کاٹ لیں) |
| سویا ساس | دو کھانے کے چمچے |
| چینی | ایک چائے کا چمچہ |
| سفید مرچ | ایک چائے کا چمچہ (پسی ہوئی) |
| لہسن کے جوے | چار عدد (باریک کٹے ہوئے) |
| شملہ مرچ | تین عدد (کیوبز بنالیں) |
| مشرومز | ایک ٹن |
| گاجر | دو عدد (گول قتلے کاٹ لیں) |
| بینز سپراؤٹ | ایک پیالی |
| وورسٹر شائر ساس | ایک کھانے کا چمچہ |
| میدہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| سفید سرکہ | دو کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | دو کھانے کے چمچے |

ترکیب :

ساری سبزیاں دھو کر چھلنی میں رکھ لیں' تاکہ ان کا پانی اچھی طرح سے نکل جائے' پھر ان کو ایک بڑے پیالے میں ڈال دیں' بینز سپراؤٹ بالکل الگ رکھ لیں۔ سبزیوں میں اوپر دیے گئے سارے مسالا جات اچھی طرح ملالیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں' پھر سبزیوں کو ڈال کر تیز آنچ پر دونوں ہاتھوں میں چمچے لے کر جلدی جلدی چلا کر اسٹر فرائی کرلیں۔ پانچ منٹ بعد تیل اور بینز سپراؤٹ ڈال کر گرم پیش کریں۔ بینز

## چائنیز ڈرم اسٹکس

ضروری اجزا :

| | |
|---|---|
| مرغی کی رانیں | بارہ عدد (گہرے کٹ لگوالیں) |
| سفید سرکہ | دو کھانے کے چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| کالی مرچ پسی ہوئی | آدھا چائے کا چمچہ |
| چینی | ایک چائے کا چمچہ |
| انڈے | چار عدد (سفیدی زردی الگ پھینٹ لیں) |
| سویا ساس | دو کھانے کے چمچہ |
| شہد | ایک کھانے کا چمچہ |
| چکن کیوب ملا ہوا میدہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| سفید مرچ پسی ہوئی | ایک چائے کا چمچہ |
| تلنے کے لیے تیل | حسب ضرورت |

ترکیب :

سب سے پہلے مرغی کی رانوں کو گرم پانی سے دھو کر ایک پیالے میں ڈال کر میدہ' چینی' سرکہ' سویا ساس' شہد' کالی' سفید مرچ' نمک اور زردی ملا کر ایک گھنٹے کے لیے رکھ دیں۔ جب تلنا ہو تو انڈوں کی سفیدی پھینٹ کر ایک ایک ڈرم اسٹک سفیدی میں ڈبو کر ہلکی آنچ پر ڈیپ فرائی کرلیں' جب گولڈن براؤن ہو جائے تو نکال کر ٹشو پیپر پر رکھ لیں تاکہ چکنائی جذب ہو جائے۔ فوراً" چٹکی بھر بیسن چھڑک دیں۔

### سرورق کی شخصیت

ماڈل ---------- عشنا زئی
میک اپ ---------- روز بیوٹی پارلر
فوٹوگرافی ---------- موسیٰ رضا

# نفسیاتی ازدواجی الجھنیں

زینب وحید' کراچی

س : میں اپنی کہانی کہاں سے شروع کروں۔ چودہ سال کی تھی جب والد کا سایہ سر سے اٹھ گیا' میں اس وقت آٹھویں کلاس میں تھی' والد کی چھوٹی سی کریانہ کی دکان تھی۔ ان کی وفات کے بعد دکان بند ہو گئی' آمدنی کا ذریعہ ختم ہو گیا۔ ہم چار بہنیں' دو بھائی تھے۔ میں سب سے بڑی تھی۔ دو ماہ اسی طرح گزرے' پھر ماموں نے دکان کرائے پر دے دی' دکان مین بازار میں نہیں تھی۔ اس لیے کرایہ بہت کم تھا' وہ بھی کبھی ملتا کبھی نہ ملتا۔ میں نے جیسے تیسے میٹرک کر لیا۔ اس کے بعد آگے پڑھنے کے لیے حالات اجازت نہیں دے رہے تھے۔ امی گھر پر تھوڑا بہت سلائی کا کام کرتی تھیں' اس سے گھر کے اخراجات تو پورے ہو جاتے' چھوٹے بہن بھائیوں کی تعلیم' سب پڑھ رہے تھے۔ میں نے کالج میں داخلہ لینے کا خیال چھوڑ کر ملازمت تلاش کرنا شروع کر دی' لیکن صرف میٹرک پاس کو کیا ملازمت ملتی' جس اسکول میں پڑھا تھا اس کی مالک میرے حالات سے واقف تھیں انہوں نے مجھے اسی اسکول میں کلرک کی ملازمت دے دی۔ تنخواہ بہت کم تھی' لیکن اس ملازمت سے کم از کم اتنا ضرور ہوا کہ دو چھوٹی بہنوں کی فیس معاف کر دی گئی' وہ میرے ساتھ پڑھتی تھیں' دونوں بھائی اور ایک بہن کو تو سرکاری اسکول میں داخلہ دلایا تھا۔ لیکن ان کا بھی کتابوں کاپیوں کا خرچا تھا۔ میں اسکول کے بعد گھر گھر جا کر خواتین کی ضرورت کی اشیاء فروخت کرتی۔ میں نے پرائیویٹ تعلیم کا سلسلہ بھی جاری رکھا تھا' لیکن پڑھائی کے لیے بہت کم وقت ملتا' رات کو بستر پر جاتی تو تھک کر چور ہوتی' پھر بھی ہمت کر کے اٹھتی اور کتابیں کھول کر بیٹھ جاتی' میری محنت رائیگاں نہ گئی' انٹر کے امتحان میں کامیاب ہوئی تو میری ہمت بڑھ گئی' اس کے بعد پرائیویٹ بی اے بھی کر لیا۔ اسکول میں میری تنخواہ بڑھ گئی۔ میرا سلائی کا کام بھی اچھا جا رہا تھا۔ گھر کے حالات بہتر ہو گئے تھے دونوں چھوٹی بہنوں نے بمشکل انٹر کیا پھر پڑھائی کو خیرباد کہہ دیا' انہیں پڑھنے کا بالکل شوق نہیں تھا۔ میری عمر اٹھائیس سال ہو چکی تھی۔ امی چاہتی تھیں کہ میری شادی ہو جائے۔ کئی جگہ میرے رشتہ کی بات چلائی' لیکن جو بھی رشتہ آتا چھوٹی بہنیں بن سنور کر سامنے آجاتیں اور وہ میری جگہ ان کو پسند کر کے رشتہ دے جاتے۔ امی نے جب ایک دو بار انکار کیا تو چھوٹی بہنوں کا منہ بن گیا۔ انہوں نے مجھ پر طنز کرنے شروع کر دیے۔ آخر میں نے امی سے کہا کہ آپ پہلے ان کی شادی کر دیں۔ امی راضی نہ تھیں' لیکن بہنوں کے تیور دیکھ کر انہوں نے ہتھیار ڈال دیے۔ جو کچھ امی نے میرے لیے بنایا تھا۔ انہیں دے کر رخصت کیا۔ شادی کے لیے قرض لینا پڑا۔ جو میں نے کمیٹیاں ڈال کر اتارا۔ چھوٹے بھائی نے انٹر کے بعد ٹیکنیشن کا ڈپلوما لیا' وہ باہر جانا چاہتا تھا۔ اس نے مجھ سے پیسے مانگے۔ میرے ہاتھ میں کچھ بھی نہیں تھا۔ بھائی نے کہا کسی سے قرض لے لیں میں ملازمت ملتے ہی اتار دوں گا۔ خیر کسی نہ کسی طرح پیسوں کا انتظام کر کے بھجوایا۔ بھائی کسی ایجنٹ کے ذریعے غیر قانونی طریقے پر گیا تھا۔ پکڑا گیا۔ پانچ سال وہاں جیل میں رہا' پھر پاکستان واپس آیا تو شدید ڈپریشن کا شکار ہو چکا تھا۔ اب بھی کوئی کام نہیں کرتا' دوسرے بھائی نے بی اے کے بعد ایک کھاتے پیتے گھرانے کی لڑکی سے شادی کر کے الگ گھر بسا لیا۔ اس کے سسرال والوں نے اسے ملازمت بھی دلا دی۔ اس دوران امی کا انتقال ہو گیا۔ دونوں چھوٹی بہنیں بھی اب شادی کے قابل تھیں۔ بڑے بھائی تو ہمیں بھول ہی چکے تھے۔ چھوٹا بھائی کسی قابل نہیں تھا۔ ان کی شادی میری ذمہ داری تھی' اب ان کی شادی ہو چکی ہے۔ میں تنہا ہوں ذہن کی کیفیت عجیب ہے اگر ہجوم میں بھی ہوں تو اپنے اردگرد سناٹا اور تنہائی محسوس ہوتی ہے۔ کوئی کام

کرنے کو دل نہیں چاہتا۔ اسکول سے واپس آکر سو جاتی ہوں تو رات جاگتے گزرتی ہے۔ ذہن ماؤف ہوتا جارہا ہے۔ نماز پڑھنے کھڑی ہوتی ہوں تو دعائیں بھول جاتی ہوں' بار بار وضو کرتی ہوں۔ اسکول میں بھی غلطیاں ہوتی ہیں۔ پرانی نوکری ہے اس لیے کھل کر نہیں کہا لیکن دبے لفظوں میں مشورہ دیا ہے کہ مجھے آرام کی ضرورت ہے۔

مجھے لگتا ہے میری زندگی بے کار اور رائیگاں گزری ہے' میری عمر 45 سال ہے لیکن میں اپنی عمر سے دس سال بڑی نظر آتی ہوں۔



ج: آپ نے بہت مصروف زندگی گزاری ہے محنت اور جدوجہد کی ہے۔ اسی وجہ سے کسی سے دوستی بھی نہ کر سکیں۔ بہن بھائی چھوٹے تھے کبھی ان سے بھی دل کی بات نہ کر سکیں۔ مصروف زندگی نے اتنی مہلت ہی نہ دی کہ کبھی اپنے لیے بھی کچھ سوچتیں' کوئی تفریح نہیں' کوئی خوشی نہیں' ایک مشین کی طرح اپنے فرائض کی انجام دہی میں لگی رہیں۔ اب سب بہن بھائی اپنے گھروں کے ہو چکے ہیں۔ خوش و خرم زندگی گزار رہے ہیں تو آپ کو اپنی زندگی بے مصرف معلوم ہوتی ہے۔ بلاشبہ آپ نے ایک مشکل زندگی گزاری ہے' لیکن کیا یہ احساس باعث طمانیت نہیں کہ آپ کی وجہ سے بہت سی زندگیاں سنور گئیں۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کو اس قابل کیا کہ آپ دوسروں کے لیے کچھ کر سکیں۔ یہ سوچ ہی غلط ہے کہ آپ کی زندگی رائیگاں گئی۔ آپ نے تو بہت کار آمد زندگی گزاری ہے اور ابھی بھی بہت کچھ کر سکتی ہیں' آپ کی عمر زیادہ نہیں ہے اگر عمر سے زیادہ نظر آتی ہیں تو اس کی وجہ صرف یہ ہے کہ آپ نے کبھی خود پر توجہ نہیں دی۔ اپنے آپ پر توجہ دیں' اپنے لباس پر' بالوں پر' اپنی شخصیت پر' جب آپ میں ظاہری تبدیلی آئے گی تو آپ اپنے اندر بھی تبدیلی محسوس کریں گی۔ جو خول آپ نے اپنے گرد بنا رکھا ہے' اس سے باہر نکلیں' کسی مخلص اور اچھی لڑکی سے دوستی کریں اور آپ اپنی شادی کے متعلق بھی سوچیں آپ کو اب بھی کوئی اچھا رشتہ مل سکتا ہے' اپنی بہنوں سے بھی بات کر سکتی ہیں کہ وہ آپ کے لیے کوشش کریں۔ اب تک آپ نے ان کے لیے بہت کچھ کیا ہے۔ اب ان کی باری ہے۔

**عائشہ احمد...... راولپنڈی**



یونیورسٹی میں میرے ساتھ ایک لڑکا ف پڑھتا تھا۔ میری اس سے دوستی تھی۔ دوستی کب پسندیدگی اور محبت میں ڈھل گئی۔ پتا ہی نہیں چلا۔ دو سال ہم ساتھ رہے۔ ایم اے کے بعد گھر میں میری شادی کی بات چلی تو میں نے اسے بتایا۔ وہ اس وقت جاب تلاش کر رہا تھا۔ اس نے کہا فی الحال میں اس پوزیشن میں نہیں کہ گھر میں اپنی شادی کی بات کر سکوں میں نے کہا تم صرف رشتہ بھجوا دو' اپنے گھر والوں سے میں خود بات کرلوں گی۔ میں اس کے لیے انتظار کر سکتی تھی' لیکن اس نے مجھے ٹال دیا اور ایک دن مجھے بتائے بغیر ملک چھوڑ کر کینیڈا چلا گیا' مجھے پتا چلا تو بہت دکھ ہوا' میں نے اس سے سچی محبت کی تھی۔ گھر والوں سے کیا کہتی' کس بنا پر شادی سے انکار کرتی۔ میرے پاس انکار کا کوئی جواز ہی نہیں تھا' گھر والوں نے ایک اچھا رشتہ دیکھ کر شادی کر دی۔ بظاہر میرے شوہر بھی ٹھیک ٹھاک تھے۔ ان میں کوئی خرابی نہ تھی لیکن ان کا مزاج عجیب و غریب تھا۔ یا میں ہی سمجھ نہ پائی۔ انہیں خاموشی کے دورے پڑتے تو ہفتوں چپ رہتے اگر اس دوران میں بات کرنے کی کوشش کرتی تو کاٹ کھانے کو دوڑتے۔ ان کے گھر والے بھی اس موڈ میں ان سے بات نہ کرتے۔ کوئی بچہ بھی نہ ہوا کہ مزاج میں تبدیلی آجاتی۔ مجھے بہت الجھن ہوتی۔ اسی طرح پانچ سال گزر گئے۔ ایک دن اچانک ف کا فون آگیا۔ مجھے اس پر بہت غصہ تھا۔ میں نے اس سے صاف صاف کہہ دیا کہ میری شادی ہو چکی ہے' اب وہ مجھے فون نہ کرے۔ اس نے کہا کہ صرف ایک بار مل لو لیکن میں نے غصہ میں فون بند کر دیا۔

ایک دن میرے شوہر اچھے موڈ میں تھے۔ میں نے ان سے ان کی خاموشی کے دوروں کی وجہ پوچھ لی۔ تب انہوں

نے بتایا کہ وہ کسی لڑکی کو چاہتے تھے لیکن وہ دوسرے مسلک سے تعلق رکھتی تھی اس لیے شادی نہ ہو سکی لیکن وہ آج بھی اسے بھول نہیں پائے ہیں۔ نہ ذہنی طور پر اپنی شادی کو تسلیم کر پائے ہیں۔ مجھے یہ سن کر دھکا سا لگا۔
ف نے مجھے فون کیا تو میں اس بار اس سے ملنے پر راضی ہو گئی.... ہماری کئی ملاقاتیں ہو چکی ہیں۔ وہ کہتا ہے کہ اگر میں اپنے شوہر کو چھوڑ دوں تو وہ مجھ سے شادی کر لے گا۔

ج: اچھی بہن! پانچ سال گزر گئے ڈیڑھ سال آپ کی منگنی رہی اس دوران اس کو ایک بار بھی آپ کی یاد نہیں آئی۔ باہر جانے سے پہلے اس نے آپ کو جانے کے متعلق بھی نہیں بتایا۔ خاموشی سے چھوڑ کر چلا گیا۔ اب واپس آیا تو اسے آپ کی یاد آئی.... اس میں شک نہیں کہ آپ کے شوہر سے آپ کو وہ توجہ اور محبت نہیں ملی جو آپ کا حق تھا لیکن آپ اس شخص پر بھی اعتماد نہیں کر سکتیں۔ زندگی ڈراما یا ناول نہیں ہے۔ شادی، طلاق، دوسری شادی آسان نہیں ہے۔ آپ ایک شخص کے ساتھ شادی کے بندھن میں بندھی ہیں۔ آج اس شخص کی خاطر اپنا گھر توڑ دیں تو اس بات کی کیا ضمانت ہے کہ وہ آپ سے شادی کر لے گا یا شادی کر کے اسے نبھا بھی سکے گا۔ اس کے مزاج کو دیکھتے ہوئے بظاہر تو ایسا نہیں لگتا۔ بہتر یہی ہے کہ آپ اس سے رابطے منقطع کر لیں۔ وہ آپ کے ساتھ سنجیدہ نہیں ہے، جہاں تک شوہر کے رویے کا تعلق ہے تو اب تک آپ ان کی ذہنی کیفیت اور خاموشی کی وجہ سے لاعلم تھیں۔ اب جبکہ آپ سب کچھ جان چکی ہیں۔ ان کی توجہ اپنی طرف مبذول کرانے کے لیے آپ کو تھوڑی سی کوشش کرنا ہو گی پھر وہ سب کچھ بھول کر آپ کے ہو جائیں گے۔ خوابوں خیالوں کے سہارے کوئی کب تک جی سکتا ہے۔ ایک دن حقیقت کو تسلیم کرنا ہی پڑتا ہے۔

## ح۔ حسین، حضرو

س: میری دوست کے ساتھ یہ مسئلہ ہے کہ وہ اعتماد کے ساتھ بات نہیں کر سکتی اور اگر کسی کی طرف دیکھ کر بات کرے تو اس سے بات ہی نہیں ہوتی اور اس کا چہرہ زرد ہو جاتا ہے جیسے اس سے بہت بڑی غلطی ہو گئی ہو، وہ اس طرح شرمندہ سی ہو جاتی ہے۔ وہ بہت پیار کرنے والی لڑکی ہے ہر کسی سے محبت سے پیش آنے والی لیکن اب پتا نہیں اسے کیا ہو گیا ہے بندوں سے چھپتی رہتی ہے جیسے کوئی جرم ہو گیا ہو۔ اس کا باتیں کرنے کو، سب سے ملنے کو بہت دل چاہتا ہے۔ وہ بہت پریشان ہے، وظیفے بھی کرتی رہتی ہے کچھ دن اثر ہوتا ہے تو بہت خوش ہوتی ہے لیکن تھوڑے دن بعد پھر اسی طرح ہو جاتی ہے۔ بی اے پاس ہے، ماحول بھی اچھا ہے لیکن تھوڑا سخت ماحول ہے کیا وہ سختی کی وجہ سے ایسی ہے۔

ج: بہت زیادہ حساس لوگوں کے ساتھ یہ مسئلہ ہوتا ہے کہ وہ ذہین بھی ہوتے ہیں۔ کوئی واقعہ پیش آجائے تو کوشش کے باوجود اسے بھول نہیں پاتے۔ وہ ان کے ذہن پر اس طرح نقش ہو جاتا ہے کہ ان کی پوری شخصیت بدل جاتی ہے۔ چھوٹی چھوٹی باتیں انہیں گھنٹوں پریشان رکھتی ہیں، کسی نے سختی سے بات کی یا کوئی جملہ کہہ دیا۔ کسی نے انہیں نظر انداز کیا، وہ سوچ سوچ کر پریشان ہوتے رہیں گے۔
آپ کی سہیلی کے ساتھ بھی یہی مسئلہ ہے لیکن پریشانی کی بات نہیں۔ آپ اس کی دوست ہیں اس کو سمجھاتی رہیں۔ آہستہ آہستہ اسے بولنے کی طرف راغب کریں۔ کسی جگہ جائیں تو اس کے ساتھ رہیں۔ اس کو لوگوں سے ملوائیں اور سب سے اہم بات یہ ہے کہ اس سے پوچھیں کہ کیا وجہ ہے جو وہ کسی کے سامنے بات نہیں کر سکتی۔ ممکن ہے اس کے ساتھ کوئی ایسا واقعہ پیش آیا ہو جس نے اس کے ذہن پر اثرات مرتب کیے ہوں۔
وظیفے، وظائف چھوڑ دیں۔ بہت زیادہ وظیفے پڑھنے سے بھی ذہن متاثر ہوتا ہے۔

# بیوٹی بکس

امت الصبور

## ثانیہ ناز... کراچی

س: ہمارے خاندان میں بہت سے افراد کو شوگر ہے۔ امی اور ابو بھی اس کا شکار ہیں۔ جب سے شوگر کا پتا چلا ہے امی نے شکر کا استعمال ترک کر دیا لیکن انہیں پھل بہت پسند ہیں۔ ابو بھی شکر کی حد تک تو پرہیز کر لیتے ہیں لیکن باقی چیزوں کے لیے نہیں مانتے۔ ہمارے منع کرنے کے باوجود وہ فریج سے نکال کر کھا لیتے ہیں۔ تنگ آکر ہم نے گھر میں پھل اور مٹھائی لانے کی ممانعت کر دی ہے، تب سے امی سخت ناراض ہیں۔ سمجھ میں نہیں آتا انہیں کیسے سمجھایا جائے۔

ج: ثانیہ! آپ کا سوال بیوٹی بکس سے تعلق نہیں رکھتا لیکن یہ بہت سارے لوگوں کا مسئلہ ہے۔ اس لیے ہم نے اسے بیوٹی بکس میں شامل کر لیا ہے۔ شوگر کا مرض پوری دنیا میں تیزی سے پھیل رہا ہے اور ہمارے ملک میں بھی اس کا تناسب بڑھتا جا رہا ہے۔ اس مرض کا جڑ سے ختم ہونا تو ممکن نہیں لیکن مناسب احتیاط اور تدابیر سے اس کو کنٹرول کیا جا سکتا ہے۔

جہاں تک آپ کے امی، ابو کا تعلق ہے تو آپ نے ان کے ساتھ زیادتی کی ہے۔ شوگر کے مرض میں کچھ پھل، سبزیاں ایسی ہیں جو کم مقدار میں کھائی جائیں تو نقصان نہیں ہوتا۔ البتہ کچھ چیزوں کی سختی سے ممانعت ہوتی ہے۔ ہم ایک چارٹ دے رہے ہیں، جس سے آپ جان جائیں گی کہ کون سی چیزیں بالکل نہیں دینا چاہییں، کون سی کم مقدار میں دے سکتی ہیں اور کون سی وہ چیزیں ہیں جو حسب خواہش لے سکتے ہیں۔

### غذا جو نہیں لے سکتے

شکر، گڑ، شہد، مٹھائی، بند ڈبوں والے پھل، کھجور، پیسٹری، کیک، نان خطائی، بیکری بسکٹ، چاکلیٹ، چیونگم، سوفٹ ڈرنک، تازہ پھلوں کے رس، گنا، شکر قندی، انجیر، کشمش، جام، میٹھا دودھ، آئس کریم، اسکواش، پڈنگ۔

### غذا جو کم مقدار میں لے سکتے ہیں

روٹی، چاول، اسپیگھٹی، نوڈلز، دلیہ، دالیں، مکئی، آم، کیلا، تربوز، سنگترہ، شریفہ، سیب، خوبانی، آلو بخارا، آڑو، پپیتا، امرود، چیکو، خربوزہ، چقندر، گاجر، شلجم، اروی، آلو، مونگ کی دال کی جڑ، مٹر، کھانے کا تیل، مارجرین، بڑے کا گوشت، تلی ہوئی اشیا۔

### غذا جو حسب منشا لے سکتے ہیں

بیسن، بھنڈی، پھول گوبھی، بند گوبھی، کدو، اروی کے پتے، ہری مرچ، توری، سلاد، ککڑی، کھیرا، کریلا، بیگن، لیموں، سفید اور لال مولی، ہری سوکھی پیاز، چھوٹا گوشت۔

## عصمت... علی پور چٹھہ

س: سردیوں کا آغاز ہوتے ہی میرے پیروں کی ایڑیاں پھٹنے لگتی ہیں جو نہ صرف تکلیف دیتی ہیں بلکہ پیر کالے بھی لگتے ہیں اور کام کرنا بھی دشوار ہوتا ہے۔ کوئی گھریلو نسخہ بتائیں کیونکہ مہنگے لوشن اور کریمیں میں نہیں خرید سکتی۔ گاؤں میں رہتی ہوں۔

ج: ایک بہت آسان نسخہ لکھ رہے ہیں۔ شلجم کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کر لیں۔ انہیں ابال لیں۔ جب پانی نیم گرم ہو جائے تو اسے بالٹی یا تسلے میں ڈال لیں۔ آدھا چمچہ نمک، ایک چمچہ سرسوں کا تیل ڈالیں۔ دس منٹ تک پاؤں اس پانی میں رکھیں۔ پھر نکال لیں۔ پاؤں پھٹنا بند ہو جائیں گے۔

☼